# نمونۂ کمالِ حُسنِ مکمل حبیب

کہ درین خزان قالب روح خیال و جوہر آئینہ مثال سرمایۂ نکات عجیب




بہ اہتمام محمد ابراہیم خان اکبر آبادی در بلدہ حیدر آباد دکن

## از افق مطبع شمسی جلوۂ ظہور یافت

CHECKED 1956

تقریظ من الحکیم المحقق والفیلسوف المدقق فخر الحکماء المتالہین سلطان الکملاء البازغین الماہر فی العقلیات الحاذق فی الفلسفیات فرید دہرہ وافضل اہل عصرہ طویل الباع الشہیر فی الاصقاع جناب ... دامت معالیہ و (حامداً ومصلیاً) بورکت ایامہ

Checked

نقیر جس دیوان کی تقریظ لکہہ رہا ہی یہہ رشحۂ فیوضات اساتذۂ شعرائے اردو ہی۔ جسکے چند ... تحریر میرے پاس حاضر ہین اور اسمین ہر قسم کے اشعار موجود ہین۔ اگر مذاق توحید حکیمانہ تلاش کرنا ہی تو یہ مطلع غزل سر دیوان ملاحظہ فرمائے کس مرتبہ کا ہی ؎

| | | |
|---|---|---|
| حسن جب صورت گر ذوق خود آرائی ہوا | | ہر بت بیباک گرم لاف یکتائی ہوا |

مولانا جامی نے بہی جو اس رنگ کے اُستاد تہے یہ مطلع خوب فرمایا ہے ؎

| | | |
|---|---|---|
| حسن خویش از روے خوبان آشکارا کردہ | | پس بچشم عاشقان خود را تماشا کردہ |

اسمین شک نہین کہ نزاکت معنی کے ساتہہ مولانا نے ودا نسجام[1] اس مطلع مین صرف کیا ہی کہ جسکی نظیر ملنا مشکل ہی جناب حبیب کنتوری نے بہی اس مطلع مین گو صنعت انسجام کو ملحوظ نہین فرمایا ہی۔ مگر یہ بلاغت صرف کی ہی کہ ذات واجب کو عین حسن قرار دیا ہی اور ملا صاحب نے ایسا نہین کیا ہی۔ بلکہ اضافت حسن خویش اور آشکارا کردہ۔ سے مغایرت درمیان ذات واجب اور اوسکے حسن کی واضح کردی ہی۔ اگرچہ مغایرت اعتباری ہو جسمین وہ مزا مفقود ہی جو عینیت اور ابہام سے اس مطلع مین جلوہ فرما ہی۔ ذات واجب کا عین حسن اور عین نور و عین بہا و عین جمال و عین وجود ہونا سب عبارات ہین اور مصداق ایک ہی ہی ؎

[1] صنعت سہل ممتنع کو انسجام اور تسہیل بہی کہتے ہین ۱۲

| عبادانتا شتی و حسنک واحد | | وکل الی ذالک الجمال یشیر |
|---|---|---|

آیہ اللہ نور السموات والارض ہین اگرچہ مفسرین ظاہری نور کو بمعنی منور لیتے ہین اور اطلاق نور بر سبیل حقیقت خدا پر نہین کرتے۔ مگر صدر المتالہین و شرف الحکما و العارفین صدر الدین شیرازی نے شرح آیۂ نور مین تحقیق کی ہی کہ اطلاق نور بر سبیل حقیقت ذات واجب پر ہی۔ پہر۔ صورت گر ذوق خود آرائی مین اس حدیث کی طرف اشارہ ہی کہ کنت کنزاً مخفیاً فاحببت ان اعرف فخلقت الخلق۔ تناسب لفظی حسن کا ذوق کے ساتہ واضح ہے۔ لفظ بیباک مین نفی وحدۃ حقیقی غیر کی طرف پہلا اشارہ ہے لاف مین گویا اوسکو واضح کردیا اور یہ لفظ بہی اسی لفظ بیباک واقع ہوا اور لاف مین ابطال وحدت غیر اسوجہ سے ہے کہ کل ممکن زوج ترکیبی علی ما تقرر فی الفلسفۃ الالھیۃ یہ طریق ابطال وحدت کا حکیمانہ ہی اس مطلع مین اور بہی معانی دقیقہ حکمیہ ہین جنکو افسوس کہ ہم ضیق مقام کیوجہ سے یہان لکہہ نہین سکتا تغزل کے پیرایہ مین مطالب حکمیہ الہیہ کا ادا کرنا یہ طریقہ حافظ شیرازی کے کلام بلاغت نظام کا ہی جسکے جناب حبیب اپنے کلام مین سالک ہین۔ اگر صوفیانہ رنگ مطلوب ہو تو اسی غزل کے دوسرے شعر پر نظر فرمائے ہ

| دیکہہ کر آئینہ وحدت مین کثرت کا جمال | | محشرستان تعین کنج تنہائی ہوا |
|---|---|---|

یہ شعر اپنے مرتبے مین بہت ہی پر مغز ہے۔ وحدۃ وجود کے مسئلہ کو عجب عنوان سے نظم فرمایا ہی۔ اس شعر کے نکات کی تسہیل ادراک کے لیے مختصراً جس مسئلہ کا بیان ضروری ہے وہ یہ ہی کہ ان الموجودات مع کونہ عین الواجب وغیر قابل للتجزی والانقسام قد انبسط علی ھیاکل الموجودات و ظھر فیھا فلا یخلو عنہ شیٔ من الاشیاء بل ھو حقیقتھا و غیرھا وانما امتازت و تعددت بتقیدات و تعینات اعتباریۃ و یمثل ذالک بالبحر و ظھورہ فی صورۃ امواج کثیرۃ

مع الله لیس ھناك الا حقیقۃ البحر فقط- اس شعر مین لفظ محشر ستان سے عجیب لطف دیا ہی- اسلیے کہ حشر کے معنی جمع کے ہین- مصباح المنیر قومی مین ہے کہ حشر ناھم حشرًا من باب قتل جمعتھم والمحشر موضع الحشر- اور تعینات ہی مین وجود حقیقی باعتبار مظاہر کے مجتمع ہے پہر کنج تنہائی سے کیا خوب اشعار وحدۃ فی الکثرۃ کا فرمایا ہے- اگر واعظانہ طرز دیکہنا ہی تو اسی غزل کا یہ شعر کیا خوب ہی ؎

| | |
|---|---|
| کچہہ بجز غفلت نہ ہاتہہ آیا متاع دہر سے | مال دنیا صرف شغل بادہ پیمائی ہوا |

وادی مناجات مین یہ شعر کسقدر عمدہ ہی ؎

| | |
|---|---|
| سناؤن کیا میرے معبود سرگذشت اپنی | مآل یہ ہے کہ خوف معاد سے لیکے پہرا |

کس اختصار کے ساتہہ دوسرے مصرعہ مین تمام سرگذشت معاصی بشری کو چند لفظون مین ادا کر دیا ہے- اور (لیکے پہرا) ردیف نے یہان کیا مزا دیا ہی- پہر مآل و معاد مین کسقدر تناسب ہے ایک دقیق مسئلہ جبر و اختیار کو کس انداز متکلمانہ سے اس شعر مین ادا کر دیا ہی- ؎

| | |
|---|---|
| کیون نہ کرتا ہر سبب ثابت مسبب کا وجود | جبکہ تہا افعال مین مضمر اثر تسخیر کا |

اور حکما کے اس مقولہ کو کہ الانسان مضطر فی صورت المختار اور حدیث لا جبر و لا تفویض بل امر بین امرین اور حدیث علوی قال لما سئل علی بما ذا عرفت ربك قال عرفت ربی بفسخ العزائم و نقض الھمم لما ھممت فحیل بینی و بین ھمتی و عزمت فخالف القضاء والقدر عزمی فعلمت ان المدبر غیری- کس لطافت سے مصرع ثانی مین ادا فرمایا ہی چونکہ یہ مسئلہ سخت مشکل اور فہم عوام سے باہر ہے لہذا صرف اشارہ کافی سمجھا گیا- اس مسئلہ فلسفہ الہیہ کو کہ وجود عالم ذات واجب سے مثل وجود کلام عن المتکلم یا وجود ضوء عن الشمس ہی- نہ کوجود الکتابۃ عن الکاتب اس شعر مین صرف کیا ہی ؎

روز ہے جلوہ نیا اوسکا ازل سی تا ابد
جو نہین محتاج اک لحظہ کسی تنویر کا

یعنی شمس الوجود جو غنی بالذات ہی اوسی کے جلوہ اور اوسکی ضو سے وجود عالم از ازل تا ابد ہی۔ اور اگر وہ ایک آن افاضۂ نور وجود نکرے تو دفعۃً عالم معدوم ہوجاے کما قال اللہ ان اللہ یمسک السموٰت والارض ان تزولا ولئن زالتا ان امسکہما من احد من بعدہ ف جدال اور مرا جو ذمایم اخلاق مین سے معدود ہی دیکھو احیاء العلوم امام غزالی کتاب آفات اللسان ۔اس کے انجام بد کو اس شعر مین ظاہر کر دیا ہی ؎

باہم یہ بات باتین کج بحثیان ہین قہر
ہو جاتا ہے نفاق نتیجہ ملال کا

ف ملاحظہ فرمائے صنعت انسجام کے ساتھہ یہ شعر ضرب المثل ہونیکے قابل ہی ؎

وہ جفا کرکے وفادار و نیر + اک نہ اک روز پشیمان ہوگا = یہ مطلع بھی شاید جدید مضمون اسی رنگ مین ہی ؎

ہمارے دل مین تیری زلف کا خیال آیا
خراب ہو گیا اس آئینہ مین بال آیا

اسطور سے خیال زلف کو شاید کسی نے نہین باندہا ہے ف ذوق عاشقانہ اور ذوق صوفیانہ کو اس شعر مین خوب جمع کیا ہے ؎

تم رہو دل مین پھرین ڈہونڈہتے ہم غیر کہین
بدگمان ہوگا نہ ہمسا کوئی غافل ہوگا

یہ زمین بہت پامال ہی مگر نسیم دہلوی کا ایک شعر اسی زمین مین مجھے یاد ہی۔ بہت خوب کہا ہی ؎

حشر مین نامۂ اعمال دکہائین گے بشر
میرے ہاتہون مین فقط آبلۂ دل ہوگا

حبیب صاحب نے جو غزل اس زمین مین لکھی ہی اوسکا ہر شعر انکی استادی کی دلیل ہے ؎

عاشق زلف ہین ای ابلعدم حشر کے دن
ہم جہان ہونگے وہین شور سلاسل ہوگا

محمل کے قافیہ کو صوفیانہ طرز مین خوب کہا ہی ؎

تیرا یہ لطف و ترحم یہ لگاوٹ یہ حجاب
کہین مجنون کہین لیلی کہین محمل ہوگا

اسی غزل کی مقطع مین کہ ؎ لطف ہی حشر کے دن حسن عقیدت کا حبیب | ساتھ ہر شخص کے اوسکا متوسل ہوگا

اس آیۂ قرآنی کیطرف اشارہ ہی یوم ندعو کل اناس باما مھوا لا یبنہ یہ تمام غزل جناب حبیب کی اُستادی پر ایک قاطع دلیل ہی۔

**وله**

| | |
|---|---|
| چرخ بے مہر کے ہاتھون نے دُکہی دل کیا کیا | خاک مین اسنے چھپائے مہ کامل کیا کیا |
| شب فرقت مین تیری اے گہر بحر وفا | بہر گئے دیدۂ خونبار سے ساحل کیا کیا |

ف مین ناظرین کو اس دیوان کے محامد سے اسطرف بہی متوجہ کرتا ہون کہ فلسفۂ تہذیب اخلاق مین کسی اردو شاعر نے غالباً اسقدر توجہ نہ کی ہوگی جسقدر جناب حبیب صاحب نے فرمائی ہی۔ یہان تک کہ حرف بار مین تہذیب ہی کے لفظ پر غزل کے ہر شعر کا اختتام ہی ملاحظہ ہو

| | |
|---|---|
| ؎ مہر والفت سے ہے مآل تہذیب | خاکساری سے ہے کمال تہذیب |

پوری **غزل** نہایت لطیف ہی۔ اگر بنظر انصاف کوئی شخص اس دیوان کو دیکھیگا تو وہ اس فصل الخطاب مین ایک لمحہ کے لئے توقف نہ کریگا کہ تمام اردو دیوانون مین یہ دیوان مسائل۔ فلسفہ۔ تہذیب۔ اخلاق پر اسقدر حاوی ہی جسکی نظیر نہین ملسکتی اور پہر لطف یہ ہی کہ شاعری کے محاسن اور نکات کو بہی اسمین پورا صرف کیا ہی **ف** کسی شاعر کے اقتدار کلام کا موازنہ کرنیکے لئے یہ بہی دیکھا جاتا ہی کہ اوسکو مشکل اور ناہموار زمینون پر کیسی قدرت ہے۔ اس مقصد کیلئے جو غزل میرے سامنے ان چند اجزا مین ہے وہ ایک جید برہان حبیب صاحب کی قوت اور قدرت نظم پر ہی۔ **وهوهذا** ہر ایک عروج حکومت ہے دوپہر کی دہوپ ہمیشہ ہوتی ہی دولت کی چہاؤن ڈہلتی دہوپ۔ اسمین یہ شعر نہایت عمدہ کہا ہی ؎

| | |
|---|---|
| تم آکے سامنے غرفہ مین بیٹھ جاؤ اگر | سب نے ہمارے لئے چاندنی سے ٹہنڈی دہوپ |

اس غزل مین نیچرل شاعری اور مشتاقین سین کے مذاق کا یہ کیا اچھا شعر ہے ؎

سہانے وقت ہین ایدل دم طلوع و غروب | سمان دکہاتی ہے قدرت کا دہیمی دہوپ

مقطع ہی بہ مثل کہا ہی ؎ حبیب آگئی پیری سپید بال ہوئی ؛ اٹہو بلند ہوا آفتاب پہیلی دہوپ

دوسری غزل کی زمین مشکل ہی مگر خوب کہا ہے ؎

ہجر مین وصل کی دی دل نے خبر آپ ہی آپ | جسطرف غور کیا آسے نظر آپ ہی آپ

اسمین سیاست مدن پر چند اشعار قابل دید ہین ۔ ؎

پہیل جاتی ہی کسی قوم مین تہذیب جہان | سیکہہ لیتا ہے ہر ایک علم و ہنر آپ ہی آپ

اسمین لفظ ہنر سے اسطرف اشارہ ہی کہ صنعت و حرفت کے عروج سے علاوہ علوم کے ایک قوم دوسری قوم کو اپنا بندہ اور غلام بنا لیتی ہے جو دونون یا ایک سے بہی بے بہرہ ہون فافہم ولہ

ہو گئی مشترک اغراض مین جب خود غرضی | روکئے لاکہہ بپا ہوتا ہے شر آپ ہی آپ

یہ شعر لب لباب اون اسباب کا ہی جن سے مسلمانون کی سلطنت فنا و برباد ہوگئی ۔ اور آج نصاری اونکے مالک الرقاب بنے یہ شعر اس تغزل مین ؎

یہ بہی پاتا ہے شرف قطع منازل کرکے | ماہ نو ہو نہین سکتا ہی قمر آپ ہی آپ

اگرچہ یہ مضمون متنبّی اپنے قصاید مین لکہہ چکا ہے مگر لفظ شرف سے ایک قسم کی تازگی پیدا ہوگئی ہی ف ردیف جیم فارسی مین (جہوٹہہ سچ) کی زمین بہت ہی مشکل تہی مگر کسقدر اچہے اشعار اوسمین نکالے ہین ۔ یہ شعر اخلاقی طریقہ مین کیا خوب ہی ؎

کیون نہ بہاگون صحبت اہل دول سی دور دور | ہونگے خوش یہ جب کرون باتین بنا کر جہوٹہہ سچ

تغزل مین یہ شعر ایسی مشکل زمین مین کسقدر نادر ہی ؎

سیدہی باتون مین وہ الجہے ہو گیا برہم مزاج | کان مین کچہہ کہہ گئی زلف معنبر جہوٹہہ سچ

اس شعر مین ؎ سر پہ خود حضرت انسان نے اوٹہایا وہ بار ؛ کوئی مخلوق نہ جسکا متحمل ٹہیرا

گو مضمون حافظ شیراز کا ہی ؎ آسمان بار امانت نتوانست کشید ؛ قرعہ فال بنام من دیوانہ زدند -

اس شعر عالی کے حسن کو کوئی بشر کیا لکھہ سکتا ہی اور اوسکی تقابل کی ہوس کون کرسکتا ہی اصل آیہ جسکا
مضمون حافظ شیراز نے نظم فرمایا ہی انا عرضنا الامانۃ علی السموات والارض فابین ان
یحملنہا وحملہا الانسان کان ظلوماً جہولا مگر جناب حبیب نے جب دیکھا کہ حافظ شیراز نے
گویا بخلاف آیہ قرآنی کے صرف آسمان ہی سے نفی بار امانت کی ہی - حالانکہ آیہ قرآنی مین آسمان
وزمین دونون سے یہ نفی مذکور ہی - تو اونہون نے یہ تصرف شعری کیا کہ لفظ مخلوق جو دونون سے
عام ہے - اس مقام پر استعمال فرمایا اور اسطرح حملہا الانسان کی وقعت تخیلی کو بڑہا دیا ہی جو خاصہ شعری
اس شعر مین کہ ؎ زندگی مین ہوا اوس شوخ کا ملنا دشوار ؛ روح کو جامہ تن پردہ حایل ٹہیرا
اگرچہ اس مضمون کو جناب حافظ شیراز نے خوب فرمایا ہے کہ ؎

حجاب چہرۂ جان میشود غبار تنم ؛ خوشا دمی کہ ازین چہرہ پردہ برفگنم

مگر لفظ شوخ نے تغزل کا مزا اصل مضمون عرفانی مین زیادہ کردیا ہے - یہ شعر ضرب المثل ہونیکے

قابل ہی ؎ ہزار کیجے بناوٹ مگر نہین بنتی ؛ کیا تپاک دلون مین جہان ملال آیا

اس شعر مین مضمون مقولہ حکیمانہ جناب امیر مضمر ہی جو نہج البلاغۃ کے کلمات قصار مین ہے
کہ ما اضمر احد شیئاً الا وقد ظہر من صفحات وجہہ وفلتات لسانہ - مسئلہ رویت ذات واجب
کو انداز تغزل سے کسقدر خوب لکھا ہی ؎ لاکہہ ڈہونڈہا نظر آیا نہ کہین ؛ کیا ٹہکانا ہت ہر جای کا -
یہ اشارہ دلیل ثالث نفی رویت کیجانب ہی - اسلیے کہ تلاش انسانی اوس شے سے عادتاً متعلق
ہوتی ہی جو کسی جہت مین ہو اور جب جہت ذات واجب سے مسلوب ہو تو پھر رویت اوس کی ممکن نہین ہے
اور دوسرے مصرع مین تمام وجودات ممکنہ کو دلائل وجود باری تعالی قرار دیا ہی - لہذا وہ اس
اعتبار سے گویا ہر جگہ ہی اور بت کے معنی مذاق عارفانہ مین حمد کے ہین - لا نملک الا وجوداً

حقیقتاً فلا جوف فیہ لانہ نوع زیادۃ الوجود علی الماھیۃ ف یہ شعر دیکھئے کہ لطف
زبان کے ساتھہ بندش مضامین مین ہی کیا حسن پیدا کیا ہے ۵

| جام ٹوٹا تو صدا آئی شکست دل کی | | بہہ گیا بادہ گلگون میرے آنسو کیطرح |
|---|---|---|

دوسرا شعر بہت قابل قدر ہے کہ شیرینئ زبان مین حلاوت تشبیہات صادقہ کو ملا کر ایسا قند
مکرر بنایا ہے جس سے اوسکے اخلاقی مضمون کا مزہ دوبالا ہوگیا ہے ۵

| اپنی وہ سید ہی روش ہی کہ جھکے جو اکبار | | تو ہم آنکھو نپہ بٹھائین اوسے ابرو کیطرح |
|---|---|---|

ف رعایت ادب گویا ایک بڑا واجب علینی شاعری کا ہے جسمین متنبی سا شاعر بدنام ہے کہ
قصاید مدحیہ مین زمام لعو سب خدا ورسول بہی اوسکے ہاتھہ سے چھوٹ جاتی ہے مگر حبیب
نے اس شعر مین قابل دید مراعات ادب فرمائی ہے ۵

| حبیب ہین بند کام تیرے کہان ہین شاہ انام کہے | | نہین پہونچتے امام تیرے ہی بندہ بوتراب کیسا |
|---|---|---|

یہ مقام مقتضی اس جملہ کا تہا کہ جب امام نے وقت مصیبت مین حبیب کی دستگیری نہین کی تو وہ
امام کیسے۔ مگر نقص نیاز و تقرب اپنا بیان کر کے یہ بتایا ہے کہ خود بندہ بوتراب مین ہنوز استعداد
ہی اسکی نہین آئی کہ امام اوسپر اپنی فیوض و توجہ کو مبذول فرمائین دیکہئے غالب سے یہ نکتہ رہگیا ہے ۵

| ۵ رندگی اپنی جو اس طرح سے گذری غالب | | ہم بہی کیا یاد کرینگے کہ خدا رکہتے تہے |
|---|---|---|

ف اس شعر مین حدوث اجسام عالم کی ایک دلیل کیطرف اشارہ فرمایا ہے ۵

| سارے حادث متغیر ہین فقط تو ہے قدیم | | تیری ہستی ہوئی ہستی و عدم کا باعث |
|---|---|---|

اس شعر مین مصرع اول کے یہ معنی ہین کہ کل عالم اجسام متغیر ہے اسلئے کہ وہ اعراض متغیرہ سے
کسیطرح خالی نہین ہو سکتے اور جو متغیر ہے وہ حادث ہے لہذا تمام عالم اجسام حادث ہی چونکہ پہلے
مصرع مین مذہب متکلمین حدوث عالم مین اختیار کیا ہے لہذا دوسرے مصرع مین ذات واجب

کو۔ فاعل مختار بنا بر مذہب اہلکلام کہنا ضروری ہوا۔ اسلیئے یہ فرمایا کہ تو اپنے اختیار کی بنا پر جب
چاہے جس حادث کو حیز عدم سے وجود مین لائے اور جب چاہے اوسپر عدم لاحق و طاری کرے
ف اگر مین احصاء ان اشعار **دیوان جناب حبیب** کا کرون جن مین انہون نے مسائل
دقیقہ فلسفہ الٰہیہ اور قواعد شریفہ فن اخلاق و دیگر فوائد علمیہ کو صرف کیا ہی تو یہ تقریظ ایک مجموعہ منتخب
اشعار دیوان اور اوسکی شرح کی صورت پیدا کرے لہذا اب مین اس مقصود کو ناظرین اولی الابصار کی حوالہ کرتا
ہون جنکی خدمتمین یہ دیوان پہونچیگا۔ اور ایک دوسرے ضروری مقصد کی طرف متوجہ ہوتا ہون ہان
اسقدر گذارش کر دینا اور بہی ضروری ہی کہ مین نے اپنے اس بیانمین اس دیوانکی اکثر صنائع فن بدیع کو عمدًا
اسلیئے فروگذاشت کیا ہی کہ اوسکی فراوانی سی گویا ہر ورق اس دیوان کا بوستان بدیع ہی عیان را چہ بیان۔ مگر اوس مسئلہ اہم کی
تحریر مین مجہے دو مشکلین درپیش ہین۔ ایک تو یہ کہ کتابخانہ میرا وطن مین ہے اور یہان دواوین
شعراے اردو بہی میرے پاس نہین ہین البتہ چند دیوان چند شعرا کے وقت تحریر ملگئے ہین جسپر
خامہ فرسائی کی مجال ہوئی مگر انپر سوا سرسری جابجا نگاہ کرنے کے بالاستیعاب دیکہنے کی بہی
فرصت نہین ہے دوسرے اس مسئلہ کی تقریر مین ایک گروہ کثیر کی ناخوشی خریدنا ضرور ہی لیکن
اگر مین اسکو قطعًا متروک کردون تو گویا اس تقریظ کا جزو اخیر علت تامہ مفقود ہوا جاتا ہی لہذا الحقّ
مُرٌّ کہکر ناظرین با انصاف سے خطاب کی جرءت کرتا ہون اور عرض کرتا ہون کہ اذا رضیت
عنی کرام عشیرتی الخ وہ مسئلہ اہم یہ ہے کہ مصنف دیوان کا مرتبہ شاعری مین بیان کیا جائے
لہذا میرے خیال مین محل بحث یہ کلام ہے کہ جناب حبیب اپنے معاصرین مین کیا مرتبہ رکہتے ہین
جہان تک میری راے اس مسئلہ مین ہی وہ یہ ہی کہ جناب حبیب اپنے اکثر معاصرین پر فایق
ہین۔ مگر یہ تفاضل اون شعراے معاصرین سے نہین ہی جو شاعر بالطبع ہین اور اونکو علوم ادبیہ
سے اسقدر بےخبری ہی کہ اکثر اغلاط لفظیہ و اضحہ سے بہی اونکا کلام پاک نہین ہی اور بحث

واتفاق کے زور بازو نے اونکو ایک عظیم جاہ و ثروت و قبول کے رتبہ پر پہونچا دیا ہے بلکہ اس تقابل کے موجودہ شعرا ہین جنہون نے کم سے کم صرف و نحو عربی و عروض و ادب کو مقدمات کی حد تک حاصل کیا ہوا اور پھر شاعری کے دائرہ مین قدم رکھا ہو قلیل ماھم الا ہیں اونکے کلام کا تقابل عماد الشعراء **امیر احمد مینائی** مرحوم سے کرتا ہون جو ملک الشعراء **اسیر** لکھنوی کے نامی شاگرد تھے یہ شعر جناب **امیر مینائی** کا ہے ؎

| | |
|---|---|
| روشن دلون کا عیب بھی تشبیہہ سے ہے ہنر | کیونکر نہ بڑھ کے بدر ہو ناخن ہلال کا |

اس شعر مین بڑھ کے بدر ہونا ایک زائد کلام ہے۔ اسلئے کہ روشندلون کے عیب کی ہنر سے تشبیہہ کے لئے ہلال اور ناخن ہلال کافی تھا اسوجہ سے کہ ہلال گو ناقص ہی مگر پھر بھی محبوب ہے اور یہ گویا اوسکا ہنر ہے **حشو مستحسن کی ایک عمدہ مثال** کلام ابوطیب متبنی سے گذارش کیجاتی ہی قال یابنی حارث بن لقمان لاتعدمکم فی الوغی متون العتاق ابو الفتح بن جنی شارح دیوان متبنی نے فرمایا ہی کہ یہان اگر فی الوغی کا لفظ نہ لاتا تو ممدوح ایک چابک سوار ہوتا جسکا پیشہ یہ ہے کہ ہمیشہ گھوڑے پر سوار ہے لیکن شان ملوک یہ ہی کہ اکثر اوقات وہ اپنی تدابیر ملکی مین اپنے مقام پر صرف کرین اور بوقت ضرورت و جنگ گھوڑونپر سوار ہون یہ حشو ایک نصیحت اون والیان ملک کو ہی جو اپنے کمالات کا انحصار چابک سواری نشانہ بازی مین سمجھین۔ بس عربی شاعر کے لئے یہ فخر کیا کم ہے کہ اوسکا حشو تک ایک مسئلہ سیاست ملکی پر مشتمل ہوتا ہے **حبیب صاحب** نے بھی نظرتی پیرایہ مین کسقدر کلام تام فرمایا ہے ؎

| | |
|---|---|
| کوشش سے دور ہو نہین سکتا ہی جرم ذات | دھبہ مٹا نہ چرخ پہ تیغ ہلال کا |

اگرچہ بظاہر یہ اعتراض اسپر وارد ہوتا ہے کہ دھبہ جرم قمر مین بحالت بدر یہ نمایان ہوتا ہی نہ ہلال مین مگر قمر مین فی الواقع کلف وسط ہی مین نہین ہی بلکہ اوسکی بعض اطراف بھی اس سے خالی نہین

ہین کما تحقق من آلات الرَّصدِیّۃ دوسری ترقی تو دیکھیے کہ اجسام سفلیہ ارضیہ سے جو ظاہر امعرض زوال وتغیر مین ہین بہ ذاتی اور بداصلی کا دہبہ کیا مٹے گا جب اجرام سماویہ سے دہبہ نہ مٹ سکا مگر امیر مرحوم نے اسی طرح مین یہ شعر اسقدر بیمثال کہا ہے کہ انصافًا اونکی استادی پر ایک برہان ساطع ہے ـ

| ع اجر جو تھی رحیم نہ سایہ تہا اسکی | بلا | دل لپٹ جائی زیر قدم پایمال کا |
|---|---|---|

دوسری ہمطرح غزل امیر کا مطلع ہے ع

| غیر تو زندہ ہے پہر غم ہے میری جان کسکا | | سوگ رکھے ہوئے ہے زلف پریشان کسکا |
|---|---|---|

جناب حبیب کنتوری کا یہ مطلع ہی ع

| غم کرے جز مرے جمعیت دوران کسکا | | خاک ہوکر بھی ہی ہر ذرہ پریشان کسکا |
|---|---|---|

ظاہر ہی کہ یہ مطلع جناب حبیب کا جناب میناؔئی کے مطلع سے بڑہا ہوا ہے خصوصیت کے ساتھ جس چیز مین جناب حبیب کے دیوان کو جناب میناؔئی بلکہ اکثر دواوین طبقہ اولی وطبقہ ثانی شعرائے لکھنؤ ودہلی ودیگر معاصرین پر تفضیل ہی وہ کثرت استعمال عوامض علمیہ واصول اخلاقیہ ولوادر ایقاصناعہ قومیہ ہو دیث ثانیًا جناب غالب کا دیوان بھی وقت تحریر سامنے ہی سلطان الشعرا جناب غالب کی کمال شاعری فارسی مین کشکیک کرنا شریعت ادراک مین حرام مطلق ہے اور حقیقتًا وہ اپنے زمانہ مین فخر ہندوستان ونادر زمان تہی ـ مگر اونکی اردو شاعری کہین تو غلبۂ فارسیۃ سے زبان کا مزہ کہو دیتی ہو اور کہین تعقید و اغلاق کے معمّے معما جید ایسے رکھی ہین کہ مقصود شاعر واضح ہونا مشکل ہوگیا ہے مگر جہان کہین یہ ارادہ کرلیا ہی کہ اپنے کمال کا جلوہ دکہادین ـ اون اشعار مین انصاف یہ ہی کہ قلم توڑ دئے ہین ـ پورے دیوان پر نظر کرنے معلوم ہوتا ہی کہ اردو شاعری کو شاید وہ اپنا کمال ہی نہ سمجھتے تہے اور اسوجہ سے بالاتفاقی اوس کم تو بھی ملکے بہت آثار اردو کے اشعار مین ـ نظر آتے ہین ہم اس دیوان سے تقابل کے لئے

اونکے چند اشعار نقل کرتے ہین - جناب غالب کا سر دیوان مطلع ہے

| کاغذی ہے پیرہن ہر پیکر تصویر کا | | نقش فریادی ہے کسکی شوخیِ تحریر کا |
|---|---|---|

اس مطلع کے معنی مین لوگ کسقدر غلطان و پریشان ہین اسکی تحریر کی ضرورت نہین ہے جناب حبیب کنتوری فرماتے ہین ہے

| نقش پا ہو ہے ہر اک حلقہ مری زنجیر کا | ؎ | آہن آئینہ سے اوسکے عشق کی تاثیر کا |
|---|---|---|

زنجیر کے قافیہ مین جناب غالب کا یہ شعر ہے ہے

| موئے آتش دیدہ ہے حلقہ مری زنجیر کا | | بسکہ ہون غالب اسیری مین بھی آتش زیر پا |
|---|---|---|

یہ پوری غزل دیوان غالب کی اگر دیوان ہذا کی غزل زمطرح سے مقابل کیجاے تو اس دیوان کی غزل ضرور اوسپر فائق ہے - دیوان غالب کی غزل ہے

| وہ اک گلدستہ ہے ہم بیخودون کے طاق نسیان کا | | ستایش گر ہے زاہد اسقدر جس باغ رضوانکا |
|---|---|---|

اگر اس دیوان کی اس غزل سے مقابل کیجاے ہے

| کہ محراب حرم ہے عکس میرے طاق نسیانکا | | بڑا رتبہ یہان تک خود فراموشی مین عرفان کا |
|---|---|---|

دیکھیے یہ مطلع کیا عظمت و شان رکھتا ہے اور غالب کے رندانہ رنگ کے خلاف صوفیانہ مذاق سے مرتبہ فنافی اللہ کو کس جلالت سے بیان کیا ہے کوئی عاقل اس مطلع کے تفوق مین سطح دیوان غالب پر شاید شک نہین کر سکتا اگر پوری اس غزل کا غزل دیوان غالب سے تقابل کیا جاے تو اس غزل حبیب کے سباق انعایات ہونے مین کوئی شبہہ نہین ہو سکتا - خصوصًا ذرا دربان کے قافیہ مین دونون کے کلام کو ملاحظہ فرمائے - غالب -

| مدار اب کھودنے پر گھاس کے ہے میرے دربان کا | | اوگا ہے گھر مین ہر سو سبزہ ویرانی تماشا کر |
|---|---|---|

حبیب - بہر وحشت ہین برگشتہ قسمت یار کے در سے + ہوا دھوکھا مجھے وان اپنے ہی سایہ پہ دربانکا

دیوان غالب کی غزل جسکا یہ مطلع ہے ہے

| | |
|---|---|
| حسن غمزہ کی کشاکش سے چھٹا میرے بعد | بارے آرام سے ہین اہل جفا میرے بعد |

حبیب کی یہ غزل اسی طرح ہین ؎ کیا دکھائینگی حسین ناز و ادا میرے بعد ✤ نہ ہوگا کوئی سر مشق جفا میری بعد

پوری غزل کے تقابل سے صاف ظاہر ہے کہ جو تغزل شیرینی زبان و صفائی بندش کلام حبیب مین ہی۔ غزل غالب اس سے بہت علحدہ ہی۔ اسکے علاوہ واعظانہ اور ضرب الامثال کے طور پر جسین دیوان حبیب اغلب شعرائے اردو کے کلام سے ممتاز ہے یہ دو شعر اس غزل مین کیا خوب لکھے ہین ؎

| | |
|---|---|
| دوستو یاد رہی شرط محبت ہی یہی ✤ | حق سے کرنا میری بخشش کی دعا میری بعد |
| بخشدی طاعت واجب ہی قضائی معبود ✤ | کیا کریگا کوئی یہ دین ادا میرے بعد |

میرے بعد کو کیا خوب ثابت کیا ہی۔ اسی زمین مین ایک مشہور غزل زبان زد خاص و عام ہی ؎

| | |
|---|---|
| آکے سجادہ نشین قیس ہوا میرے بعد | نہ رہی دشت مین خالی میری جا میری بعد |

**میرانیس** نے بھی ایک سلام اس زمین مین کہا ہی جسکا ایک شعر مجھے یاد ہے ؎

| | |
|---|---|
| یاد جس وقت کرینگے یہ کلام رنگین | کف افسوس ملین گے شعرا میرے بعد |

**ثالثاً** نظر فقیر مین ابتدائے جس نظم نے جناب حبیب کی شاعری کو وقیع بنایا وہ **قصیدہ** سالگرہ مبارک حضرت بندگان عالی خلد اللہ ملکہ ہی۔ جسکی زمین ہی سالگرہ مقالگرہ یہ قصیدہ میرے خیال مین یہ درجہ رکھتا ہی کہ اگر کوئی شخص عمر بھر ایک شعر نہ کہے اور صرف ایک قصیدہ ایسا لکھے تو اوسکی اوستادی کے سلئے بس ایک قصیدہ ہی کافی ہے اور پھر کسی غزل اور مثنوی اور دوسرے قصیدہ کی ضرورت نہین ہی اگر ذوق دہلوی جو قصیدہ گوئی مین طبقہ وسطی کے شعرا مین فرد شمار کئے جاتے تھے زندہ ہوتے تو وہ بر سبیل اضطرار اس قصیدہ کے داد دیتے اور پھڑک جاتے۔ اور اس شاعری کے ایسے معترف ہوتے کہ بے اختیار کم ترک الاول للاخر پکار اوٹھتے۔ دقت معانی اور شوکت الفاظی اور متانت ترکیب

اور رشاقت تشبیہات واستعارات کو عجب بلکہ معجز انداز سے یکجا فرمایا ہی رابعًا اس دیوان مین یہ عیب ہے کہ عوام پسند نہین ہی۔ اسلئے کہ اوسکی زبان فاضلانہ ہے اور سبب اس کا یہ ہی کہ تمام مہذب السنۂ دنیا کی ۳ طبقے ہین (۱) زبان افاضل وعلمار (۲) زبان متوسطین (۳) عوام کالانعام۔ بازاری لوگون کی زبان معیار اعتبار قسم اوّل ہے۔ یہ زبان دو طرح حاصل ہوتی ہی یا خود تحصیل علوم وصحبت وخدمت علما سے یا یہ کہ خاندان اعلام روزگار واہل کمال مین اوسنے پرورش پائی ہو اور عقل ہیولا نے کے بعد ہی سے اوسنے ادراک محسوسات مین وہ الفاظ و محاورات سُنے ہون جو زبان علما ء پر جاری ہون اور انہین کے امثال الفاظ ومحاورات سے اوسکی زبان آشنا ہو جائے شیخ الرئیس نے فاتحہ بار یر مینا س الشفا مین ارشاد فرمایا ہے کہ جب بحسب اقتضائے ضرورت مدنیہ انسان کی زبان پر جریان الفاظ ہوا تو اگر معاشرت اوسکی اہل علم سے ہے تو اوسی قسم کے الفاظ اوسنے سنے اور اوس کی قوت حافظہ نے یاد کئے اور وہی اوسکی زبان پر آئے یہ مثل مشہور ہے العلم فی الصغر کالنقش علی الحجر پھر اسنے اگر مقدمات علمیہ تحصیل کر لئے ہین تو یہ کیفیت اور ملکہ روز بروز راسخ القدم ہوتا گیا۔ یہانتک کہ اگر اوس سے یہ کہا جائے کہ وہ طبقۂ اوسط اور ادنیٰ کی زبان کو اپنی تحریر وتقریر مین صرف کرے تو وہ اوسپر بالارادہ بھی قادر نہ ہوگا اور اگر ہوگا تو بڑی مشکل سے جناب **حبیب کنتوری** ایسے خاندان کے افراد سے ہین جو ہندوستان مین علم وفضل کے لئے مثل آفتاب کے مشہور ہے اور اس خاندان کے تصنیفات جلیلہ کے آوازہ سے زمین و زمان مملو ہی لہذا اونکی زبان شعری قسم اوّل کی ہے جسکو مذاق عامیانہ سے گویا مباینت ہے اور چونکہ لذت نام ملایم من حیث ہو ملایم کا ہے لہذا عوام کو اس سے کچھ التذاذ حاصل ہونا گویا محال ہے اور اسیوجہ سے وہ پسند نہ کرینگے۔ بلکہ اگر جناب حبیب ارادہ کرین کہ اپنی زبان

شعری مین زبان قسم ثالث کا رنگ بھرین تو وہ اوسپر قادر بھی نہین ہین عوام الناس کو تو وہی اشعار زیادہ مرغوب ہوتے ہین جو اونکی زبان مین ہون اور اختلاف لسان موجب وحشت ہے۔ اعلیٰ مرتبہ زبان عامیانہ کا وہی جو شاہدان بازاری کا روزمرہ ہے۔ اس زبان کو بموجب قاعدہ مذکورہ وہ شخص بڑی لطافت سے نظم کرسکتا ہی جسنے خود اونکی مہدمین پرورش پائی ہو۔ یا اونکی صحبت اور معاشرت مین ایک زمانہ دراز بسر کیا ہو۔ ایسے شخص کی نظم مثل برق کے اس خس فروش طائفہ مین پہونچکر اونکے دل اور زبان پر قابو کریگی اور محافل رقص وسرود کی شمع انجمن بنجائے گی لہذا اگر اس دیوان کی **غزلین** عوام مین فخر شہرت حاصل نہ کرین تو کچھ محل استغراب واستعجاب نہین ہے۔ **خامسًا** اس دیوان کا مطبوع ہوجانا اردو زبان کے لئے وہ نعمت غیر مترقب ہی جسکا عدیل ومثیل ملنا اسکو باعتبار استقبال شاید محال ہے۔ اسلئے کہ اب اردو شاعری کی دیوار شکستہ پر صرف چند ہی نقش ونگار باقی رہگئے ہین اور وہ ان چند شعرا کے دم قدم سے ثابت ہین جو اساتذہ سلف کے یادگار رہین۔ یہ لوگ بھی اپنے زمانۂ شباب کی منزل طے کرچکے ہین انکے بعد اردو شاعری ملک عدم کو کوچ کرجائیگی اور حسرت ویاس اسپر تا قیامت ماتم کریگی۔ هذا ما رعف به القلم ورخص به الرقم ودکص به القدم علی جناح الاستعجال والبال فی بلبال وقمس الاعران موقدة النیران علی نکبات الزمان ولنعم ما افصح الشعراء **ابوطیب المتنبی** بیت انی الزمان بنوه فی شبیبته ‡ نسرهم والیتناه علی الهرم + وقت لیضیع عمر لیت مدته ‡ فی غیرامة من سالف الامم

**تمت** فی صباح خامس شہر رمضان المسلک فی شہور سنہ ۱۳۱۸ من الهجرة النبیۃ النذیر العریان حررہ شین الوجود العینی مرتضی الحسینی النونهروی الغازی فوری

کان اللہ لہ وحقق آمالہ

# قصیدہ

در مدح بادشاہ اسلام پناہ رستم دوران افلاطون زمان سپہ سالار یار وفادار مظفر الممالک فتح جنگ حضور پرنور میر محبوب علیخان بہادر نظام الدولہ نظام الملک آصف جاہ شاہ خلد اللہ ملکہ و سلطانہ و ادام اللہ علی العلمین برہ و احسانہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم ؀

پسند طبع ہے اسے شاید خیال گرہ
کہ اپنی زلف معقد گرہ پہ ڈال گرہ

ہین ڈھیر تازہ مضامین کے لولوئے شہوار
پرولے انکو دکھا دے کے بال بال گرہ

دوہائی تیغ ادا کی پھرے کمان ابرو
کرے جو جوڑ کے قوسین کو ہلال گرہ

پکارے طرۂ کاکل کو دیکھ کر عالم
لگی ہے مصرع قامت پہ بے مثال گرہ

نہ بھول تجھسے کہون جو لگائے آنچل مین
مثال میم معقد[۵] پری جمال گرہ

حضور شاہ مین جاتا ہے پھر عرض نیاز
عجب نہین جو دہن مین بنے مقال گرہ

ہمیشہ مدح مین قاصر ہے گریہ ذکر چھڑا
لگائے گا سر زانو مین انفعال گرہ

جواب مین یہی کہنا کہ مین بھی کہتا ہون
ثنائے شاہ بتقریب جشن سال گرہ

کلاوہ بنتا ہے جب رشتۂ حیات جہان
بقا کے قاف کیصورت خجستہ فال گرہ

[۵] میم معقد خط ثلث و نسخ مین لکھی جاتی ہے اوسکی شکل یہ ہی (م)

امین[ف۱] باغ کے جلسے ہین صحبتین گُل کی
ردیف ایک ہی پڑہ کر سناوہ پچہلی غزل[ف۴]

وہی گذشتہ[ف۲] و پیوستہ[ف۳] جشن سال گرہ
سخن کے رشتہ مین دی پہر اتصال گرہ

## غزل

لگائین یوہین گرہ پر ہزار سالگرہ
سعید ہو میرے پروردگار سالگرہ

لٹائے آج نہ کیون چرخ گوہر انجم
سے شاہ وقت کی نذرِ نثار سال گرہ

عدو کے بدلے ہر اک تارہے کلاوے کا
بنے گی صفر کرو گر شمار سال گرہ

خوشی سلامتی شہ کی تہی دلوںمین نہان
جہان مین کرتی ہے پہر آشکار سال گرہ

مثال خضر ہو یارب مرے حضور کی عمر
کرین خوشی سے یوہین بار بار سالگرہ

خطاب جنگی و دولائی پائین گے امرا
بڑہانے آئی ہے جاہ و وقار سال گرہ

شگفتہ ہوتے ہین غنچے ریاض دولت کے
ہمیشہ آتی ہے بنکر بہار سال گرہ

مے طرب سے ہین مسرور سب خواص و عوام
ہے غُل سعید ہو اے شہریار سال گرہ

رہین حضور سلامت دعا یہہ مانگ حبیب
کرے کشایش ابواب کار سالگرہ

ف۱ - امین باغ ایک محلہ کا نام ہے اندرون بلدہ حیدر آباد متصل دلی دروازہ ۱۲ -

ف۲ - گذشتہ مراد ہے سال گرہ گذشتہ سے جو سنہ ۱۳۱۵ ہجری مین ہوئی تہی

ف۳ - پیوستہ یعنی سال گرہ پیوستہ سنہ ۱۳۱۶ ہجری -

ف۴ پچہلی غزل سے مراد یہی غزل ہے جو سنہ ۱۳۱۵ ہجری کے جلسہ سالگرہ مبارک مین بمقام امین باغ پڑہی گئی تہی -۱۲-

ابہی ہے یاد وہ ترجیع بند[۵۱] ہی سب کو — لطیف و چست تہی ہر ایک حسب حال گرہ

ہزار عقدۂ مضمون ہون اس طرح مین حل — نہ رہنے دے کوئی اے ناخن کمال گرہ

ثنا کے لکہنے سے مضمون یہ ہے ہمایون جشن — رہے نہ جوڑ[۵۲] قلم مین تراش ڈال گرہ

ہو سرخ جیسے لب معشوق خندہ رو شنجرف — ہر ایک نقطہ کو سمجہین لوگ لال گرہ

سواد چشم سے کیا عارض حسینان پر — یہ کہدے نافہ کے مانند کہولے خال گرہ

کہ ہے یہ آصف سادس کی مدح جسکی آج — خدا کے فضل سے تینتیسوین[۳۳] ہی سال گرہ

وہ بادشاہ دکن جسکا ناخن تدبیر — عمل کے رشتے سے کہولے ہر اک محال گرہ

یقین ہے صورت روباہ کانپے شیر فلک — بہوون مین اوسکی جو دیکہے دم جلال گرہ

بہم ہو غیظ مین ابرو سے گر جبین کی شکن — بچہائے روے زمین پر قضا کا جال گرہ

پڑے جو تیغ کے آئینہ مین بہوون کا عکس — بنائے وقت دغا جوہرون کا جال گرہ

گرائے ہاتہ سے شمشیر ایک اوجہڑ مین — عدوئے شہ کے انامل کی کہولے ڈہال گرہ

کہلے نہ رستم دستان سے گاو زوری مین — جو دے وہ بند کمر مین دم جدال گرہ

عقیل وہ کہ کسی طرح سے طبیعت مین — ملال کی نہ پڑے وقت اشتعال گرہ

ہزار شعر سناتا اسی زمین مین مگر — یہ خوف ہے کہ ہو وجہ قیل و قال گرہ

حبیب دزد مضامین کہین نہ گہات مین ہون — سمجہ کے رکہ قدم اس راہ مین سنبہال گرہ

دعا یہ اپنے قصیدہ کو ختم کرتا چند — لگی رہے گی دہن مین دم سوال گرہ

---

۵۱ اشارہ ہے ترجیع بند الموسوم بہ مدح محبوب کیطرف جو ۱۳۱۱ ہجری کے جشن سالگرہ مبارک مین بمقام امین باغ پڑہا گیا اور بتائید عالیجناب مہاراجہ بہادر مدار المہام سرکار عالی طبع و شایع ہوا۔

۵۲ قلم کا جوڑ خوش نویس اور کاتب و اہل انشا کے زمرہ مین عیب سمجہا گیا ہے ۱۲ ح

یہ اوس کریم کا در ہے جہان عطائی گران | اوٹھا کے باندھو تو لنگر سے کھولے ہال گرہ
لگا دے سلسلۂ عمر و دولت شہ مین | تو عمر خضر سے وادار بے ہال گرہ
مدام اسکے رہین دستگیر عقدہ کشا | شگفتہ غنچہ صفت ہو ہر اک محال گرہ
ہو مثل تار شعاعی ہر اک نفس پر نور | لگے عروج کی طالع مین بے زوال گرہ

تمت بالخیر



بسم اللہ الرحمن الرحیم

حسن جب صورت گر ذوق خود آرائی ہوا
ہر بت بیباک گرم لاف یکتائی ہوا

دیکھکر آئینۂ وحدت مین کثرت کا جمال
محشرستان تعین کنج تنہائی ہوا

کچھ بجز خفت نہ ہاتھ آیا متاع وہم سے
مال دنیا صرف شغل باد پیمائی ہوا

وادی تحقیق مین چلکر رہی دلکی خلش
کاروان سالار ذوق آبلہ پائی ہوا

اکجہان شیدا ہی صورت آشنا کوئی نہین
سب کو اپنا کر لیا کس کا وہ ہرجائی ہوا

عشق نے سارے زمانہ کو بنایا بدگمان
خود بخود میرا تڑپنا وجہ رسوائی ہوا

دست قدرت نے دکھائین ایسی شکلین کھینچکر
کوئی از خود رفتہ اور کوئی تماشائی ہوا

رہنما اوسکا ہے تو جو عاشق حیران الغضب
جوش وحشت مین عجب وحشت خودرائی ہوا

کیا الم کربت مین گر میرا کوئی ہمدم نہین
تجھسا مونس جب رفیق کنج تنہائی ہوا

پردۂ غفلت اوٹھا جاتا [illegible]
سرمۂ تحقیق وجہ عہدۂ بینائی ہوا

جیتے جی حاصل ہوئی دنیا کی جھگڑون سے نجات
ہے سرافراز جہان جو تیرا سودائی ہوا

ہوگئی قطرہ مین پیدا آرزوے قرب بحر
سبب ہے دوری کا محرک شوق یکجائی ہوا

کون ہوسکتا تھا دنیا مین کسیکا روشناس
چھپ کے ہر پردہ مین تو وجہ شناسائی ہوا

شاد ہین ہر حال مین سرمست صہبای الست
انکو کیا غم گر مخالف چرخ مینائی ہوا

ای سبب دور کر دے رنج وحرمان حبیب
وہ بھی کوئی شے ہے جسکا یہ تمنائی ہوا

ملول دلکو تیرے در سے شاد لیکے پھرا
ہزار ہاتھ سے نقد مراد لیکے پھرا

کسے ہے راہ طلب مین قرار بعد فنا
میرے غبار کو بھی گرد باد لیکے پھرا

تجھے تو حق نے پئے عدل و داد بھیجا تھا
غضب کیا کہ حقوق عباد لیکے پھرا

ہمارے نالۂ شبگیر کا اثر دیکھا
یہ مستغیث گیا اور داد لیکے پھرا

ہوئی نہ وادئی پرخار عشق مین وحشت
خیال یار مجھے شاد شاد لیکے پھرا

دلایا اشک ندامت نے جوش رحمت کو
دُرِ مراد مرا خانہ زاد لیکے پھرا

کہونگا مجھسے جو پوچھے گا یار کیا لایا
غریب دار فنا تیری یاد لیکے پھرا

نہ قدر نقد قناعت کی ہوسکے افسوس
جہان مین نفس دنی کا فساد لیکے پھرا

مجھے نہ کچھ نظر آیا سواے جلوۂ یار
جدھر جدھر دل روشن سواد لیکے پھرا

سناؤن کیا میرے معبود سرگذشت اپنی
مآل یہ ہے کہ خوف معاد لیکے پھرا

سحر ہوئی شب غم نور الفت حسنین
فلک سے روشنی بامداد لیکے پھرا

ہر اک طریق مین تھا خضر منزل مقصد
حبیب شوق ترا تجکو شاد لیکے پھرا

آہن آئینہ ہے اوسکے عشق کی تاثیر کا — نقش پا ہو ہر اک حلقہ مری زنجیر کا

دیکھیے حالت اگر وابستہ فتراک کی — خود اثر پیدا کرے ہر مرغ دل نخچیر کا

اپنے دیوانہ پہ شفقت آہی جاتی ہے اونہین — عفو کر دیتے ہین وقت آتا ہی جب تعزیر کا

روز جلوہ ہے نیا اوسکا ازل سے تا ابد — جو نہین محتاج اک لحظہ کسی تنویر کا

کیون نہ کرتا ہر سبب ثابت مسبب کا وجود — جبکہ تھا افعال مین مضمر اثر تسخیر کا

ہوگئی تقدیر سے وقت اصابت متفق — ذات واجب سے ملا تھا سلسلہ تدبیر کا

ہو سکے مخلوق سے کسطرح خالق کی ثنا — مدح صانع مین کھلا کب منہ کلی تصویر کا

ہر خیال نیک ہے حسن عمل کی یون دلیل — جیسے ہوتا ہے تعلق خواب سے تعبیر کا

دل ہے ہے تیری رضا پر ہر گھڑی شاکر حبیب — پیش آئیگا وہی جو ہے لکھا تقدیر کا

ولہ

سمجھے اوٹھا کے فائدہ اصلاح حال کا — جوہر سے ہے کیمیا عرق انفعال کا

دولت حریص کو ہوئی سامان ملال کا — قرص درم ہے آبلہ دست سوال کا

اچھا ہوا اٹھا دیا رحمت کے جوش نے — اوٹھنے کو تھا غبار کسی پایمال کا

بنجاتی ہے پری کی طرح دم مین دلفریب — مضمون کی روح پاتے ہی قالب مثال کا

اغیار کو نہ دو خلش باہمی مین دخل — دانتون مین فصل کرتا ہے تنکا خلال کا

خونکی شفق سے تیرہ درونکو بہار باغ — لاتا ہے تیغ تیز کا پھل پھول ڈال کا

ادنی کو منہ لگانے مین کچھ فائدہ نہین — بڑھنے سے حسن گھٹتا ہے عارض کے خال کا

کوشش سے دور ہو نہین سکتا ہے جرم ذات — دہبہ مٹا نہ چرخ پہ تیغ ہلال کا

پیری مین ہے شباب کی تصویر رو برو — حیرت فزا نظارہ ہے ہر خط و خال کا

آپس مین اتفاق کی فکرین ضرور ہین | موقع نہین یہ غیرون سے جنگ وجدال کا

دانائی فن سینینگے تو فرمائینگے حبیب
پختہ کلام ہے کسی نازک خیال کا

نقشہ دکھاکے روز عروج و زوال کا | گردون سبق پڑھاتا ہے دنیا کے حال کا
محتاج کو صلہ نہین ملتا کمال کا | گاہک بخیل ہوتا ہے مفلس کے مال کا
باہم یہ بات بات مین کج بحثیان ہین قہر | ہوجاتا ہے نفاق نتیجہ ملال کا
کوشش بقاے نام کی ایدل ضرور ہی | کیا اعتبار عمر سریع الزوال کا
ظالم عبث دلون کے دکھانے مین کدنکر | کچھ تو بھی خوف کر غضب ذوالجلال کا
جوہر کی قدر صاحب جوہر سے پوچھئے | شہرت پہ حصر کچھ نہین نقص وکمال کا
کیون جمع مال سے نہ ہو دل اپنا اُمید | یان چرخ ہی سے ماہی مین اعداد سال کا
اُمیدوار ہین تیری رحمت کے ای کریم | غل ہے ہماری قوم مین قحط الرجال کا
محمود آجکل نہین مفلس کی عاقبت | انجام جمع مال ہے فکر مآل کا
اہل کمال کو ہے بناوٹ سے اِحتراز | محتاج وسمہ کب ہوا ابرو ہلال کا

دل سے مٹی ہین رنگ حقیقت پای حبیب
مضمون نہین پسند ہین خط وخال کا

بڑہا رتبہ یہانتک خود فراموشی مین عرفانکا | کہ محراب حرم ہے عکس میری طاق نسیان کا
لہو روتی ہی اب پہلے اسے تاکا اوسی جہانکا | ڈبویا دلکو ظالم نے بُرا ہو چشم گریان کا
ہوئی کشت اِمل ممنونِ آہ سرد ناکامی | بہانہ ہو گیا رحمت کو اشک گرم دہقانکا
مرے داغون کے پرتو نے کیا قمری کو پروانہ | گمان سرو گلستان پہ ہوا سرو چراغان کا

پھرا وحشت مین مین برگشتہ قسمت کو در سے
ہوا دو ہونا کا ہے وان اپنے ہی سایہ پہ دربانکا

نہ مرغ دل پہنسا وحشی کا تیر سے گرچہ صحرا مین
بچھا تہا جال ہر جا حلقہ چشم غزالانکا

نہونگے عاشق ابرو کبہی منت کش سوزن
محرک ہے ہم دامن دار ہے چاک گریبانکا

شکایت کیا ہی بیمہر کی اوس سے جسپہ دل آیا
کوئی اعزاز کرتا ہے بہلا ناخوانده مہمانکا

شہیدان وفا کی خاک و خون نے یہ شرف پایا
کہ نقشہ ہے گل پر کہنچا شہر خموشانکا

چلا ہے قافلہ اشکون کا ایدل خون ہو جلدی
ہوی منزل جو چھوٹی ہے تہک میر سامانکا

بہار آئی تو گل بوٹے بناؤن جامہ تن پہ
سبق لون مین زبان خار صحرا سی گلستانکا

پس مردن بہی میرے پاس آ سکتا نہین کوئی
تن وحشی کے ڈر سے بند ہی دروازه زندانکا

سنا تہا کل حبیب بادہ کش نے مے سے توبہ کی
وہ بیچا آج اک بوتل کو اک جزو اپنے دیوانکا

نہین کم کیف مے سے نشہ افزونی دولت کا
زبانونکو گران ہے شکر منعم کی عنایت کا

یونہین اندوه سے پہلو نکل آتا ہی راحت کا
نتیجہ جسطرح نور سحر ہے شب کی ظلمت کا

نہ ہے شوق ریاضت اور نہ عزه ہی عبادت کا
سہارا ہے حبیب بینوا کو تیری رحمت کا

نفس کی آمد و شد سے تن کاہیده ہلتا ہی
نمونہ کاغذ تصویر سے ہے میری نقاہت کا

پچھڑتا ہاتھ سے کلفت مین استقلال کا دامن
یہ آسایش ثمر ہے اے تحمل تیری قوت کا

جنہین ہم آشنا سمجھے تھے وہ سب خود غرض نکلے
کسیکو بہی نہ آیا پاس کچھہ صاحب سلامتکا

زبان پہ آ نہین سکتی ہے لذت خوشخیالی کی
حریص زہد کرتا ہے تصور حور جنت کا

نجات انسان کو ممکن نہین دنیا کی جہگڑون سے
علایق کی کمی اچھا ذریعہ ہے فراغت کا

کمال دلبری سے عاشقون کا حال دل کہکر
جہان حسن مین کر دیجیے دعوی کرامت کا

دل پر آرزو کا خون نہ کر ای پاس تو ناحق | سمجھ اتنا کہ سرمایہ ہے یہ اک بی بضاعت کا
ڈرون کیون دل مین تاب آفتاب روز محشر سے | نہ ہوگا کیا وہان سایہ تیرے دامان رحمت کا

خدا ستار ہی گر ہے حبیب رند تر دامن
مخالف کیا اثر ڈالینگے اسپر خبث طینت کا

یہ ناراضی ہوئی آخر صلہ کیون میری خدمت کا | بھلا کہیئے تو صاحب کوئی باعث بھی کدورت کا
جسے دیکھا ملا ساتھی وہ گویا اچھی حالت کا | نہین یارون مین باقی پاس کچھ حب سلامت کا
طریق توبہ کا ہادی ہے شغل میکشی واعظ | سبب آخر کوئی پیر مغان سی فسخ بیعت کا
قناعت سے بقاے نیکنامی کا سبب یون ہے | مدار زندگانی جیسے سامان حفظ صحت کا
نہ ہو ہمجنس جب کوئی تو تنہائی غنیمت ہے | بلائی جان اثر ہوتا ہے نامطبوع صحبت کا
نہین افسوس کچھ ہم اپنی گمنامی پہ شاکر ہین | سبب نا اہل کی تحسین ہے گر عام شہرت کا
جہانتک ہو سکا دیکھا تماشا گاہ عالم مین | ملا بیمثل یارب ہر نمونہ تیری صنعت کا
بجائے خود نرکھون کسطرح سے محترم دلکو | ہے آنکھونکو بھی رشک اسپر محل ہی تیری خلوت کا
ابھی سے ہے مہربان اب دیکھتا ہون تشنہ خون اپنا | بدلنا ہے ستم بیٹھے بیٹھائے آپکی نیت کا
حریص بادہ بنکر آج میخانے کو چلتا ہون | کہانتک دے گا لونگا امتحان ساقیکی ہمت کا
قیود انتظامی کسطرح جزو طبیعت ہون | اثر زائل نہین ہوتا کبھی قانون فطرت کا

گمان بیجا ہے نخوت کا حبیب رند مشرب پر
طبیعت اوسکی ہے آزاد بندہ ہی محبت کا

نپوچھو حال کچھ ناکامیون سے ضعف ہمت کا | کرینگے امتحان اکبار لیکن اور قسمت کا
رہی راحت نہ جب بیجا ہے ایدل رنج کلفت کا | کہ پایان شب غم ہے سپیدہ صبح عشرت کا

جواب اسکے سیوا او تمہین کیا دون نصیحت کا
کسے معلوم تہا انجام آغاز محبت کا

جلا دیتی ہی اوسکو ہی حسد کی آگ جسکے دل مین
ہمیشہ انبساط خلق سے سامان اذیت کا

کدہر آئے یہ ہی رندون کی صحبت حضرت واعظ
ذرا ٹھہرے تو ہوگا روکنا مشکل طبیعت کا

نہین جہکتا کوئی اوس سے جہکے جبتک خود انسان
رکوع و سجدہ سکہلاتا ہے خم محراب طاعت کا

مصیبت مین پہنسا دیتی ہی عادت کج گردی کی
عدو سے عافیت گہر ڈہونڈہتی پہرتے ہین شامت کا

کبہی یکسان نہین رہتی زمانہ کی کوئی حالت
مذلت کے سوا کیا ہو سکے انجام نخوت کا

فنا سے پہلے ہی لازم بقائے نام کی کوشش
مٹا جب نقش ہستی کب نشان رہتا ہے تربت کا

نکالیگا وہ حور و خلد ملنے کی بہی سو شکلین
دکہایا جسنے آنکہین دیکے جلوہ اپنی قدرت کا

اگر ہے ذوق آرایش تو اخلاق حسن سیکہو
نہین ممکن کسی صورت سے مٹنا حسن سیرت کا

عیوض سے دلکا دل منظور ہو لینا تو حاضر ہی
یہ وہ سودا نہین ممکن ہو گہٹنا جسکی قیمت کا

حبیب اپنی جگہہ اہل دول سی ملکے یہ سمجہا
سبب ہے ابتذال نفس فکر مال و دولت کا

جہاں کشونکا تملق شعار ہو نہ سکا
جو ناگوار تہا وہ اختیار ہو نہ سکا

وبال جان رہین دست پسندیان میری
شریک حال کوئی غمگسار ہو نہ سکا

خدا شناس ہوا وہ جو خود شناس ہوا
دوئی کی بو رہی جسمین دوچار ہو نہ سکا

خطا و جرم کا میرے ہوا حساب تو کیا
عطا و لطف کا تیرے شمار ہو نہ سکا

دل حزین پہ ہے خون میری ہر تمنا کا
یہ ناشکیب کبہی رازدار ہو نہ سکا

تری جفا ہے مرے خون پہ منحصر ظالم
مری وفا کا مگر انحصار ہو نہ سکا

ڈبو دیا آبلہ پا نے نام جوش جنون
نم آشنا بہی لب خشک خار ہو نہ سکا

نگاہ سوز ہے از بسکہ جلوۂ عارض — کوئی حسین ترا آئینہ دار ہو نہ سکا

وہ آ ہی گئے یہ خبر سنکے بہر استقبال — ہم اونکے گہر کو گئے انتظار ہو نہ سکا

جو تو نے فرض کیا تہا وہ بیشتر ہمسے — معاف کر مرے پروردگار ہو نہ سکا

مئے الست کا اتنا تو ہے حبیب اثر
سرور دافع رنج خمار ہو نہ سکا

محبت میں تری خون دل ناشاد ہونا تہا — تاسف کیا ہوا جو اے ستم ایجاد ہونا تہا

نہ تہا قسمت میں جسکی اوس رخ روشن کا نظارہ — اوسے دنیا میں ایدل کور مادر زاد ہونا تہا

رقیب بوالہوس اوٹھنا نہ تہا دلبر کے کوچہ سی — ہماری طرح مٹنا تہا وہیں برباد ہونا تہا

تجہے پہچانتا تہا بوالہوس کی بہی چہوٹتا تہا پر آپسے — مقدر میں اسیر دام اے صیاد ہونا تہا

پسند آئی نہیں نشو و نمائے سبزہ مرقد — فلک تجہکو نہ ایسا درپئے بیداد ہونا تہا

دم آخر نہ تہا گر شربت دیدار قسمت میں — پئے تسکین آب خنجر فولاد ہونا تہا

سوال وصل پر برہم ہوئی کیون اسقدر صاحب — نہ تہا منظور گر کچہہ اور ہی ارشاد ہونا تہا

نہو جب بیمروت حداد آکر بیڑیان کاٹے — اسیرونکو تمہارے اسطرح آزاد ہونا تہا

پس مردن اثر دکھلا رہی ہین الفتین میری — وہ روتے آئے ہین لاشے پہ جنکو شاد ہونا تہا

لگایا پہلے دل جب ہم ہوئے عاشق تو یہ غفلت — وہ اگلا ربط اب اے بانئے بیداد ہونا تہا

دل عاشق نہو صد پاش کیون کر اس تغافل سے — نظر انداز ہین وہ داغ جن پر صاد ہونا تہا

چمکتا زخم تیشہ بنکے تاج تارک خسرو — اودہر دیکھو تمہین شیرین ہمین فرہاد ہونا تہا

حبیب خوش بیان کرتا دوبالا نام ناسخ کو
اسے قید علایق سے مگر آزاد ہونا تہا

سوز الفت جو نمایان ہو گا
تن مرا سر و چراغان ہو گا

کبھی وہ شوخ جو مہمان ہو گا
پھر تو کچھ اور ہی سامان ہو گا

وہ جفا کر کے وفاداروں پر
اک نہ اک روز پشیمان ہو گا

تم اگر روٹھ کے چلے جاؤ گے
مرنا جینا مرا یکسان ہو گا

دلکو وحشت ہے خدا خیر کرے
پھر کوئی جان کا خواہان ہو گا

نظر بد سے خدا اوسکو بچاے
کچھ دنون مین شہ خوبان ہو گا

کل تو تھا شغل فغان و فریاد
آج کیا ای شب ہجران ہو گا

میری ناکامی و وحشت سنکر
کوئی گریان کوئی خندان ہو گا

ظاہری ہے یہ لگاوٹ ساری
دل نہین دیگا جو نادان ہو گا

ابتو اچھا ہون بہار آیندہ
جیب ہو گی نہ گریبان ہو گا

عشق مرحوم کی ہے طرز حبیب
خود کہے گا جو سخندان ہو گا

اے محتسب سنبھل یہ ہی موسم بہار کا
آفت ہی ٹوٹنا قدح بادہ خوار کا

دھڑکا حساب کا ہے نہ ڈر ہی فشار کا
واثق ہی وعدہ رحمت پروردگار کا

پیری مین جانگسل ہین جوانیکی حسرتین
وہ وقت کیف تھا یہ ہی عالم خمار کا

شہباز جان نے ڈالدی تھک کی بال و پر
قابو ملا نہ مرغ جنونکے شکار کا

وان کد ہے آسمان کو ادھر کوئی یار کو
ہے دیدنی فشار ہمارے غبار کا

طے کر لئے نشیب و فراز جہان تمام
پھرتا ہوا سفید ہمین کوہسار کا

معشوق کی زبان سے پسندیدہ سب کہین
ہر دل عزیز ہوتا ہے نغمہ ہزار کا

چھوڑا گیا نہ روح سے اوس جور وش کا ساتھ
دل کو بنایا آئینہ تصویر یار کا

رونے سے میرے دیدۂ یعقوب کیطرح
موںھ ہو گیا سپید شب انتظار کا

خود میرے حال دلکی خبر اونکو ہو گئی
اے برق آہ تو نے کیا کام تار کا

رکھو خیال خاطر احباب اے حبیب
کیا اعتبار زندگی مستعار کا

ہمارے دل مین تری زلف کا خیال آیا
خراب ہو گیا اس آئینہ مین بال آیا

کسی کی چشم سیہ کا ہمین خیال آیا
نظر جو دشت جنون مین کوئی غزال آیا

لگا کے ہاتھ مرے منہ کو ہٹ گئے پیچھے
زبان پر کبھی بوسہ کا گر سوال آیا

تمہاری سحر بیانی نے سبکو سے ڈالا
غش آ یا رندونکو اور زاہدونکو حال آیا

خوشی کے مارے مرے ہاتھ پانون پھولگئے
چمن مین سامنے جب وہ پری جمال آیا

دہن پہ قفل توکل تہا آگے بڑہ نہ سکا
زبان تک بشریت سے گر سوال آیا

کھڑے ہین کیون دم آخر ہماری بالین پر
حضور آج کہان آئے کیا خیال آیا

ملا ہر ایک کا مانند جستجو جب کی
ترا حبیب زمانے مین بے مثال آیا

ہمیشہ دہیان رہا آپکو رقیبون کا
برا بھلا نہ ہمارا کبھی خیال آیا

کفن مین خاک لحد کے جو لگ گئی دہبے
غبار خاطر احباب کا خیال آیا

ہزار کیجے بناوٹ مگر نہین بنتی
گیا تپاک دلون مین جہان ملال آیا

پری جمالون نے مارا ابھرتے ہی ہمکو
دم عروج سے پہلے یہان زوال آیا

جگہ دی گور غریبان مرے غبار کو پھر
کہ ہو کے کوچۂ قاتل سے پائمال آیا

وہ میرے حال پہ کیا مہربان ہوے صدقے
گیا تھا یار نے حزین وانسے تو بحال آیا

گناہ گار چلے سوئے نار جب دم حشر
کمال رحمت معبود کو جلال آیا

شب سرور جوانی گئی حبیب اوٹھو
خمار بادہ پڑا وقت انفعال آیا

تو دل میں ہے دل گم ہے ستمگر نہین ملتا
خود رفتہ ہین ایسے کہ ترا گھر نہین ملتا

ہاتھ آئیگا کیا خاک ہمین گوہر مقصود
سر پھوڑنے کو چاہین تو پتھر نہین ملتا

توبہ کی سزا دیتے ہین یاران قدح نوش
بے مانگے ہمین دور مین ساغر نہین ملتا

بیتابی فرقت کبھی ایسی نہین ہوتی
جب تک کہ دل اے شوخ ستمگر نہین ملتا

سوجھے ہمین کیونکر دہن یار کی تشبیہ
میکش کو کبھی ساغر کوثر نہین ملتا

کہتے ہین وہ اغیار سے یاد آتا ہون جب مین
ویسا کوئی بیداد کا خوگر نہین ملتا

بیدل جو ہوا مانتے ہین اہل دل اوسکو
دل سب کے ہے ہر شخص کو دلبر نہین ملتا

حیران ہے سراپا سے ترے صانع قدرت
ایسا کسی تصویر کو پیکر نہین ملتا

ہے ماہ جبین یار کی خورشید سے عارض
پر ماہ سے یون مہر منور نہین ملتا

چھپ جاتا ہے زینت سے ترا حسن خداداد
اس عیب سے خالی کوئی زیور نہین ملتا

کھلتا نہین کچھ حال حبیب متوکل
احباب سے بھی اب تو وہ اکثر نہین ملتا

آج شہرہ ترا اے خنجر قاتل ہوگا
کوئی بیجان کوئی گھائل کوئی بسمل ہوگا

تم رہو گھر مین پھرین ڈھونڈھتی ہم غیر کو تین
بدگمان ہوگا نہ ہمسا کوئی غافل ہوگا

چشم خونبار کی گھٹ جائیگی جب طغیانی
میرا یہ دامن تر دامن ساحل ہوگا

جان دیگر بھی ہوئے حق محبت نہ ادا
دل یہ کہتا ہے کچھ اونکا ابھی فاضل ہوگا

عاشق زلف ہین اسے اہل عدم حشر کو دن
ہم جہان ہونگے وہین شور سلاسل ہوگا

دیکھ تو کچھ نہین پہلو مین سوا داغ کے
ہم تمھین مفت ہی دیدینگے اگر دل ہوگا

گل سکھائینگے مجھے جامہ دری فرقت مین
سبب وحشتِ دل شورِ عنادل ہوگا

چشم عاشق مین جو وہ جلوہ فگن ہوجاوین
کون پھر پردہ نشین حرمِ دل ہوگا

نہ پڑین غیر پہ چھینٹین مرے خونکی جلاد
ورنہ ہر اک شہدا مین ترے داخل ہوگا

سب مرے حال پریشان کی تماشائی ہین
کون اوس شوخ ستمگار سے غافل ہوگا

گر ہوئے جلوہ فگن نقش و نگار حسرت
قابل دید یہ عبرت کدۂ دل ہوگا

جان آئی تن قاصد مین کہا جب اوسنے
خیر دیکھین گے اگر ملنے کے قابل ہوگا

کوچۂ یار مین اکدن مری تربت کا نشان
خلق کو آئینہ دارِ سرِ منزل ہوگا

ہے حبیب ایک ہی ثابت قدم راہ وفا
لاکھہ ایذائین ہون یہ کب متزلزل ہوگا

جو عشق سے ہے وہ ونا رستہ پہ نہ مائل ہوگا
غیر کا دست نگر کیون ترا سائل ہوگا

عالمون مین کبھی ممتاز نہ جاہل ہوگا
دور کس طرح سے فرق حق و باطل ہوگا

تیرا یہ لطف و ترحم یہ لگاوٹ یہ حجاب
کہین مجنون کہین لیلی کہین محمل ہوگا

پرتو عشق پڑا ہوگا مقرر دیکھو
داغ یان سینہ پہ ہے چہرہ پہ وان تل ہوگا

ایک عالم میری حیرت کا تماشائی ہے
منہ کی کھائیگا جو آئینہ مقابل ہوگا

تیرے دیوانے کی زنجیر کا ہر اک حلقہ
جزو اعضا صفتِ عقدۂ انامل ہوگا

نالۂ دل کو سنکر جانکے خاموش تھا مین
یہ نہ سمجھا تھا یہی عرش کا حامل ہوگا

یک بیک ہوگئے وہ درپئے آزار رقیب
کسکی خاطر تھی سمجھ لیگا جو عاقل ہوگا

خاک ہونے پہ بھی رہ جاتا ہی حسن سیرت
یونہین جائیگی گل مست کی اگر گل ہوگا

وہ جوان ہونگے تو ٹوٹین گی فرشتون کی وضو
ایک دن چاہِ زنخدان چہ بابل ہوگا

بے سے رغبت تو ہی واعظ کو مگر خوف یہ ہی
سبکی ہوگی اگر رندون مین شامل ہوگا

گلِ نمدیدہ پریزادون کے عارض ہونگے
مہر وش تو جو کبھی زینت محفل ہوگا

دیکھ انصاف سے اے برق نگاہ دلبر
مین ملا خاک مین گر کیا تجھے حاصل ہوگا

لطف ہے حشر کے دن حسن عقیدت کا حبیب
ساتھ ہر شخص کے اوسکا متوسل ہوگا

امید لطف و کرم پر حبیب بیٹھ گیا
ستایا درد نے پیش طبیب بیٹھ گیا

غم فراق نہین پایہ ناشکیب نہین
گذر کے جان سے سیدھے قریب بیٹھ گیا

دکھائی اوس لب جان بخش نے مسیحائی
جگر کو تھام کے جس دم طبیب بیٹھ گیا

خدا نے محفل جانان مین آبرو رکھ لی
ہم اوٹھتے تھے کہ اوس سے رقیب بیٹھ گیا

نہ بار عشق نے اوٹھنے دیا قدم آخر
پہونچ کے در پہ تمہارے حبیب بیٹھ گیا

وفا کا فخر نہ شکوہ ہے بیوفائی کا
خوشی کو وصل کی لازم تھا غم جدائی کا

طریق عشق مین ثابت قدم رہین واعظ
تو پھر یقین ہو رندونکو پارسائی کا

خیال وصل مین پائی وصال کی لذت
وہ پیچھے آئے گیا پہلے غم جدائی کا

ٹپک رہا ہون مین سر دور آستانی ترے
مخل سے حاجب در شغلِ جبہہ سائی کا

وہ جاگے شکوہ جو سن سنکے شور بے ہنگام
تو میری آہ کو موقع ملا رسائی کا

تمہارے دور مین نکلی نہ ایک خواہش دل
بتو کبھی نہین قائل مین اس خدائی کا

وصال مین بھی ٹھہرتا نہین تمہین دیکھو
ہے میرے دلپہ ابھی تک اثر جدائی کا

شراب مانگونگا ساقی سے یار سے بوسے
رکھونگا شغل غنی ہوکے بھی گدائی کا

سمٹ کے آبلۂ پا بنا ہر اک قلزم
قلق ہوا یہ ہماری برہنہ پائی کا

سوا تری نہین دیکھا ہے ہمنے ایظالم
کبھی کسی مین یہ انداز دل ربائی کا

وطن چھٹے ہوے مدت ہوئی حبیب مگر
وہی ملال ہے احباب کی جدائی کا

کبھی وصل یار ہوتا کبھی انتظار ہوتا
مجھے عمر خضر ملتی تو یہی شعار ہوتا

نہین چھوڑنی تھی لازم ابھی مشق تیر ظالم
ترا ہاتھ صاف ہوتا مرا دل فگار ہوتا

تجھے دیکھ مرغ بسمل مجھے یاد آگیا دل
کہ وہ سینہ مین جو ہوتا یونہین بیقرار ہوتا

کیا قتل کا جو وعدہ کیا کیون نہ اسکا ایفا
مری آرزو بر آتی ترا اعتبار ہوتا

وہ چلے ہین اوٹھ کے جسدم نہ بدن مین دم تہا دم
کبھی اشکبار ہوتا کبھی بیقرار ہوتا

یہ بڑی تھی بیقراری تری ہجر مین کہ پیارے
کبھی صبر بھی جو کرتے تو نہ اعتبار ہوتا

سبھی چلے رفتہ رفتہ ایسے کہ نہ خاک تھی نہ ہم تھے
کہ جو لوگ دفن کرتے کسی جا مزار ہوتا

ترا عہد ہے جو سچا تو ہے میرے دلکو تسکین
نہ اوسے ثبات ہوتا نہ اسے قرار ہوتا

نہ بڑا جب اونکا ناوک دل منتظر پکارا
مری آرزو بر آتی جو جگر کے پار ہوتا

نہ خفا ہو چارہ سازو تو یہی ہے خواہش دل
مجھے غم دیا تھا جس نے وہی غمگسار ہوتا

غم حشر و رنج دنیا نہ حبیب دل سے جاتا
مری عمر تلخ ہوتی جو نہ بادہ خوار ہوتا

کیون نہ خلق سے برتر سمجھین ہم ترا پایا
ہمنے تو نہ عالم مین تجھسا دوسرا پایا

ہو گیا یقین مجکو تمنے دل مرا پایا
کم نصیب سا اپنے ہمنے نارسا پایا
بیخودی سے پیدا ہے گو نظر سے پنہان ہے
تجھ سے سیکڑون فتنے جو جگا کے سوئی ہین
جا سکے نہ مسجد تک جمع تھے بہت زاہد
سمجھتے ایذائین آج مرگیا عاشق
بیٹھکر وہ پہلو مین مسکرا کے کہتے ہین

اسطرح پہ ہنستے ہو جیسے کچھ پڑا پایا
عمر بھر رہے جویا پر نہ مدعا پایا
دل گیا گیا بارے یار کا پتا پایا
شور حشر دیکھین کے گر اونھین جگا پایا
میکدے مین آبیٹھے جب نہ راستا پایا
سچ کہو تمہین واللہ ظلم کرکے کیا پایا
آرزو ہوئی پوری دل کا مدعا پایا

نکتہ سنج کہتے ہین ای حبیب کیا کہنا
ابتدا مین بھی تیری لطف انتہا پایا

گل محو سیر باغ جو وہ رشک حور تھا
رویا مین جب عیان ہوا طوفان نوح کا
رہتا تھا شکو دور سے ساقی جو دور دور
بحر طلسم اہل غرض کے کلام سے تھے
تھا گل فشان جو نخل قد سرور زمان
بیوقت میرے نالۂ دل نے جگا دیا
فرقت مین فیض جذب محبت سے جی بچا
چھنتی نہ تھی نقاب کی جالی سے رنگ منو
لاکھون تھے ہر جگہ بت ہندو فرنگ و چین
توڑا قلم عدیل نے پہلی ہی ای حبیب

جو غنچہ تھا مثال دل ناصبور تھا
ہر دیدہ جوشش سیل سے رشک تنور تھا
رندونکے کیف کا تھا تماشا سرور تھا
دیکھا خیال کرکے تو سب مکر و زور تھا
لبریز گل ہر اک سبد دوش حور تھا
اے اہل حشر خواب مین شور نشور تھا
گو دور تھا پہ دل سے تمہارے حضور تھا
چشمے رواں تھی جو شپہ دریائے نور تھا
رستہ صنم کے گھر کا نہ تمہارا مپور رہتا
کہتا اب اسطرح مین غزل کیا ضرور تھا

چرخ بے مہر کے ہاتھوں سے دکھہ دل کیا کیا
خاک مین اُسنے ملائے مہ کامل کیا کیا

تیغ ابرو کے تصور مین کٹے دل کیا کیا
عشق گیسو مین بلائین ہوئین نازل کیا کیا

گرمجوشی پہ بھی شبکو طپش دل کیا کیا
مجکو تڑپاتی رہی صورت بسمل کیا کیا

یاخدا جلد ملے صحبت یاران وطن
جذبہ شوق مین طے کرتے ہین منزل کیا کیا

دیکھئے وصل ہو تقدیر مین اوسکے کہ نہین
سختیان ہجر کی جھیلی تو مین ایدل کیا کیا

صحبت کاکل جانانکا اثر پاکے ہوئے
ہاتھ سے شانہ کے وا عقدہ مشکل کیا کیا

شب فرقت مین تری اوگھر سحر جفا
بھر گئے دیدہ خونبار سے ساحل کیا کیا

مانع وحشت لوزری سے مجھے کوئی ہوا
کئے حداد نے تیار سلاسل کیا کیا

درد و ایذا و غم و غصہ و بدنامی و رنج
کشور عشق مین ہوتے ہین محاصل کیا کیا

نہ ملا حبیب کوئی ثابت قدم راہ وفا
مار کر مجکو پشیمان ہوا قاتل کیا کیا

مطرب و ساقی و مینا سے و ساغر تھے بہم
رات کو لطف اوٹھائی لب ساحل کیا کیا

جنکو معلوم نہین کہتے ہین شاعر سکو
پوچھ گوئی یہ ہین مغرور وہ جاہل کیا کیا

تنگ ہون شیخ و برہمن کی کشاکش سے حبیب
اپنے مین کرتے ہین دونون مجھی شامل کیا کیا

دل مین سکون محال ہے خوف وعید کا
رحمت نے غل مچایا ہے ہل من مزید کا

ہیش آئی ہین حصول مقاصد مین زحمتین
اکثر مزہ ہے تلخ دوائے مفید کا

گل طائران سدرہ چڑھائینگے ہر سحر
بننے تو دو مزار تم اپنے شہید کا

سمجھے ہم ایک چشم زدن مین جہانکا رنگ
نقشہ کھنچا نظر مین سیاہ و سپید کا

جوش بہار دیکھئے توبہ سے دل ہے سیر
ساقی زمانہ آگیا عہد جدید کا

کیون شاق ہو نہ صدمہ پستی منزلت
ہمت سا نردبان ہے بام امید کا

ظالم کو کب ہے کیفر کردار سے مفر
ہے سخت انتقام بھی ظلم شدید کا

رہنے نہ پائیگی کوئی حد انتظار کی
نکلے گا دم بھی آنکھون سے مشتاق دید کا

دن رات ہے دعا کے لئے چشم منتظر
محتاج کب ہے باب اجابت کلید کا

کلفت سی تیس روز کی جب تک دے نجات
کیونکر بنیگا ہر مہ نو چاند عید کا

رکھہ سختیون مین اپنے خدا پر نظر حبیب
آسان ہے اوسکو موم بنانا حدید کا

زخم کھانے سے خوشی ایک طرح دل ہوتا
جائے ہر موی بدن ناوک قاتل ہوتا

قیس مغموم کو آزار نہ دیتا یہ حجاب
پردۂ چشم اگر پردۂ محمل ہوتا

چمن آرا کی ریاضت پہ نہ ہوتی جو نظر
طعمۂ برق حوادث مرا حاصل ہوتا

شب تاریک مین تم رخ سے اولٹتے جو نقاب
ایک عالم کو گمان مہ کامل ہوتا

اوسکے کوچے سے اوٹھانا تھا نہ لاشہ میرا
بعد مردن بھی غبار رہ قاتل ہوتا

ہم شب قدر سے ہر شب کو سمجھتے بہتر
گرمے و مطرب و ساقی لب ساحل ہوتا

دم آخر مرے بالین پہ نہ آتے گر آپ
چھوڑنا خانۂ تن جان کو مشکل ہوتا

دیکھہ کر نخوت منعم کو لہو رو دیتا
چشم بے نور نہ گر کاسۂ سائل ہوتا

ابتدا سے تیری الفت جو نہ کرتی مجبور
کبھی بیداد کا خوگر نہ میرا دل ہوتا

طالب وصل کو تھی اسلئے مرنیکی خوشی
روح کو جامۂ تن پردہ حائل ہوتا

توڑتے آپ نہ آئینہ اگر جھنجلا کے
دعوی یکتائی کا مجلس مین نہ باطل ہوتا

آنکھہ سے آنکھہ کا ملنا ہی قیامت تھا حبیب
خواہش دیدہ نہ کی ہوتی جو عاقل ہوتا

ای دل مایوس تیرا مدعا کسنے سنا
نالہ و فریاد کرکے کیا ملا کسنے سنا

دیدہ و دل دست و پا الفت مین از خود رفتہ تھے
میرے غمخوارون نے مجھسی کیا کہا کسنے سنا

دار فانی سے سدہاری کیسے کیسے مہربان
لاکھہ مین وا ماندہ چلاتا رہا کسنے سنا

آپکو بیجا ہی شک افشاے راز عشق کا
ہجر کی شب مین تھا نالہ بے صدا کسنے سنا

بس کرو بہر خدا چلا او ٹھے غمخوار سب
میری ناکامی کا سارا ماجرا کسنے سنا

لب تک آنا ہوگیا دشوار حرف مدعا
حال فرقت وصل مین کسنی کہا کسنے سنا

ہو رہے ہین مہربان ترک وطن پر معترض
ہے ابھی تک حال جور اقربا کسنے سنا

مجھہ پہ جن باتون کا ہے الزام وہ سب ہین غلط
آپسے کسنے کہا مجھسے بہلا کسنے سنا

سب رہے ملعون نہی جتنے ہوا خواہان قوم
غیر نفرین و ملامت مرحبا کسنے سنا

منہ مین لے گردش کبھی پڑتا نہین قسمت کا رب
ہر سحر کرتی ہے یہ غل آسیا کسنے سنا

ہمکو تھی صبح قیامت صبح شام وصل کی
وہ چلے اوٹھکر گرے ہم کیا بجا کسنے سنا

راہ الفت سے ہمیشہ دلکو مین روکا کیا
کر گیا اپنی ہی کب مانا کہا کسنے سنا

سامنے رندو کے ناصح بے اثر ہے وعظ و پند
اپنے کہنے کا جو حق تھا کہا کسنے سنا

کون کہتا ہے کہ صاحب کی شکایت ہو گی
آپ کی بے مہریون کا تذکرہ کسنے سنا

تجھسا ساقی کوئی دریا دل نہین اس دور مین
ہر گھڑی لب پر نعم ہے لفظ لا کسنے سنا

عین فصل گل مین کی صیاد نے گلچین نے جفا
بلبل شوریدہ سر کا ماجرا کسنے سنا

دادرس کوئی نہین اب صبر لازم ہی حبیب
بے سبب جو کچھ ستم ہمپر ہوا کسنے سنا

معرکہ لو امتحان عشق کا سر ہوگیا
تیغ قاتل سے جدا پہلے مرا سر ہوگیا

کاہش فرقت مین ایسا جسم لاغر ہوگیا ‏ — دوش پر اپنے مجھے بارگران سر ہوگیا

موجزن طوفان چشم تر کبھی گر ہوگیا ‏ — دیکھہ لینا اک کف سیلاب بستر ہوگیا

خط شوق اپنا روان مثل کبوتر ہوگیا ‏ — صاف کاغذ طائر مضمون کو شہپر ہوگیا

میہمان آکر اگر وہ حور پیکر ہوگیا ‏ — پاسبان رضوان بنے جنت مرا گھر ہوگیا

نالہ کیا آہ بھی آنے نہ پائی تا بہ لب ‏ — دل تڑپ کر بارہا پہلو سے باہر ہوگیا

میل اون کی طبع نے کچھ غیر کی جانب جو کی ‏ — خود صفائی قلب سے یان دل مکدر ہوگیا

فرقت جانان مین دی جان سوی گردون دیکھکر ‏ — خلق کو عکس ہلال عید خنجر ہوگیا

اتحاد اوس بت سے کر کے سختیان ایسی ہی مین ‏ — نرم تھا جو قلب مثل موم پتھر ہوگیا

دیکھہ کر روئے عرق الودہ گلشن مین ترا ‏ — تر ندامت کے عرق مین ہر گل تر ہوگیا

روئے رنگین پر ہزارون بلبلین شیدا ہوئین ‏ — بندۂ بے زر تمہارا ہر گل تر ہوگیا

بعد میرے پھر کوئی جا کر نہ صحرا مین پھرا ‏ — جادۂ دشت جنون سد سکندر ہوگیا

وقت بیتابی نکلجاتا ہے قابو سے مگر ‏ — طاہر دل اپنا سیمابی کبوتر ہوگیا

خوش ہوئے احباب شادان دیکھکر تجکو حبیب ‏ — روئے حاسد آب غیرت سے مگر تر ہوگیا

اتفاقاً اونکا آنا ہوگیا ‏ — دل کے جانے کو بہانا ہوگیا

تھا سبک رو توسن عمر روان ‏ — عشق کا کل تازیانہ ہوگیا

کہتے ہین سن سنکے ان پھر کیا ہوا ‏ — حال میرا اک فسانہ ہوگیا

تم جو آئے سب کو حیرت ہوگئی ‏ — میرا گھر آئینہ خانہ ہوگیا

کیسے کیسے نامور آئے گئے ‏ — کچھہ دنون سب کا زمانہ ہوگیا

کیا خبر کیسے ہین یاران وطن ‏ — پہنس کے غربت مین زمانہ ہوگیا

دن بہت گذرے بدلنا چاہیئے
جامۂ ہستی پرانا ہوگیا

میری توبہ کیا تہی توبہ اسے غفور
تیری رحمت کو بہانہ ہوگیا

پوچہتے کیا ہو کہان ہے اب حبیب
مر کے بہی اوسکو زمانہ ہوگیا

کب چہپا رہتا ہے الفت کی نظر سے دیکہنا
کھلگیا رازِ محبت چشم تر سے دیکہنا

ہو گی کیا معلوم یون حالت دل صد چاک کی
چاک ہے پہلو مرا ہمدم ادہر سے دیکہنا

اپنے عصیان کی ندامت سے گہلے جاتے ہین ہم
ہر گہڑی جاری ہین آنسو چشم تر سے دیکہنا

بولے گہبرا کر وہ نالے جب سنے احباب کے
یہ نکلتا ہے جنازہ کسکے گہر سے دیکہنا

جذب الفت سے ہے مقناطیس و آہن کا اثر
کہینچتا ناوک نہ اسے قاتل جگر سے دیکہنا

دیکہ کر غشمین مجہے کہتے ہین وہ مل کر ہاتھ
مر گیا یہ شدت درد جگر سے دیکہنا

وصف ہو کسطرح سے موئے میان یار کا
کب ہوا مثل نظر ممکن نظر سے دیکہنا

خاک میری ہے امانت کوئی جانان ہین صبا
ہو گی برباد اوڑکے یہ اس رہگذر سے دیکہنا

کرتی ہے چہڑکاو شبنم قبر عاشق پر سدا
گلفشان ہے شمع کس سوز جگر سے دیکہنا

نکلے وہ اس راہ سے پر ہم نہی ایسے ناتوان
دو قدم چلکر ہوا ممکن نہ در سے دیکہنا

حال دل کیا اونکو لکہون ہین بہت جو بائے راز
سہل ہے خط لیکے دست نامہ بر سے دیکہنا

فاتحہ کو ایکدن آیا نہ مرقد پر حبیب
جو نہ ہونا تہا ہوا اوس بے خبر سے دیکہنا

قرب حاصل ہوا گر شاہا تری درگاہ کا
کوہ سے پایہ گران ہو جائے برگاہ کا

والہ و شیدا ہون دل سے اوس خدا آگاہ کا
جسکے آگے سر جہکا یکسان گدا و شاہ کا

پیشہ ور راہ حقیقت کے ہین اہل معرفت — جو نہ اس مسلک پہ ہو پابند ہے افواہ کا

واجب و ممکن مین رابطہ کیون نہ بنتا لام وصل — ہاے ہستی سے مقدم ہے الف اللہ کا

بحر ہستی مین حباب آسا ہے نقش زندگی — اے دل ناآشنا مشکل ہے ملنا تھاہ کا

نفس سرکش کے ہوے اہل ریاضت کب مطیع — چل نہین سکتا ہے حیلہ شیر سے روباہ کا

ہے طریقت علم باطن ظاہری تعلیم شرع — بے کسی رہبر کے سمجھا کسنے پھیر اس راہ کا

موجزن ہے دیدۂ عارف مین وہ دریای نور — خلق مین جاری ہی چشمہ جس سے مہر و ماہ کا

دیکھیا داد ریاضت کشتگان عشق کو — باغ مین ہر سرو پیکر بنگیے مد آہ کا

دلکو گر تیری محبت کا اثر کردے غنی — غیر ممکن ہے نشان رہجاے حب جاہ کا

بے سبب کب ہے خموشی مین نفس کا جزر و مد — کھینچتے ہین صفحۂ دلپر الف اللہ کا

ایک مدت سے دل مشتاق جویا ہی حبیب
قایم آل محمد حجت اللہ کا

باتون باتون مین ہوئی برہم طبیعت دیکھنا — دم مین ہو جاتی ہے یون رنجش کی صورت دیکھنا

سر کو ٹکراتا ہون دیوارون سے وحشت دیکھنا — کی ہے برپا مین نے زندان مین قیامت دیکھنا

راہ دیکھی اسقدر آنکھون کی بینائی گئی — اب میسر ہو الٰہی اونکی صورت دیکھنا

آہ سوزان سے جلاکر خاک کردونگا تجھے — میرے منہ چڑھنا نہ خورشید قیامت دیکھنا

جان جاتی ہے بلا سے جاے کچھ پروا نہین — خون بہا ہے منہ ترا وقت شہادت دیکھنا

فایدہ پہونچا ہمین جب کی بدی بدخواہ نے — اسکو کہتے ہین مآل حسن نیت دیکھنا

ہوکے رسوا کی ہے الفت پہ بہت بہتر ہے — دل پھنسایا دیدۂ ودانستہ شامت دیکھنا

پردہ داری ہے گنہگارون کی آمرزش کیساتھ — اپنی نافرمانیان اور اوسکی رحمت دیکھنا

وے رہی ہین حکم اب غیرونکو وہ بیداد کا
ہمکو کرتے ہین عطا جلد وے خدمت دیکھنا

خلق مین ہمکو نہ کچھ جانکاہیون کا پھل ملا
کون پائے حاصل باغ ریاضت دیکھنا

جنکی آنکھین عیش وعشرت مین کہلین ہے آسمان
اونکے حق مین ہے قیامت روز عشرت دیکھنا

پڑگیا کچھ کام جب رکھنے لگے کانونپہ ہاتھ
آجکل ہین روشناس ایسے مروت دیکھنا

بٹگیا غم ایسا دل بہلالیا احباب نے
رائگان جاتی ہہین صاحب سلامت دیکھنا

خاکساری مین ہمیشہ سرفرازی ہے حبیب
پاس بہی آنے نہ پائے بوسے نخوت دیکھنا

کسی مخلوق سے خالق ہے بنایا جاتا
اوسکا ثانی جو کہین ہوتا تو پایا جاتا

چھپ نہ سکتا کبہی ہرگز جو چھپایا جایا
تیرا جلوہ تو ہے ہر چیز مین پایا جاتا

تو بنائے جسے رحمت سے بگاڑے اوسی کون
پہر مین بدخواہ سے کسطرح مٹایا جاتا

باتین کہنے کی ہین سب گروہ نہ لیتے ترا نام
کوئی مردہ نہ مسیحا سے جلایا جاتا

یاد کر لیتے ہین معبود کسی حال مین ہون
نام تیرا ہے کہین دل سے بہلایا جاتا

ہوئی گر آپ سے اُمید نہ دلداری کی
سچ یہ ہے دل بہی نہ ہاتھون سی گنوایا جاتا

دیکھتا تو مجھے مین خواب مین جاتا تری پاس
ہوتا پھر ضعف کا احسان جو نہ آیا جاتا

راہ ہستی سے اگر منزل مقصود تھی دور
راستہ اور کوئی مجکو دکھایا جاتا

سخن حق جو زمانے کے موافق ہوتا
نہ کبہی دار پہ منصور چڑہایا جاتا

پوچھو عاشق سے غم عشق مین لذت کیا ہی
تلخ ہوتا تو نہ اس شوق سے کہایا جاتا

اپنے عشاق کا گر آپ کو ہوتا کچھ درد
بے سبب روز مرا دل نہ دکھایا جاتا

ہین کہان اونکو مری یاد دلانے والے
ہان کبہی یاد جو آتا تو بہلایا جاتا

رات دن چین نہین سوز محبت سے مجھے
شمع ہوتا تو فقط شبکو جلایا جاتا

ساتھہ غیرونکے وہ گلگشت کو نکلی تھی حبیب
آج تو راہ مین ہوتا تو اٹھایا جاتا

اب بھلا قابو سے دلپر حسین پائینگے کیا
جلوہ فرما جس جگہ تو ہے وہان آئینگے کیا

ہم چلے دنیا سے کہدو نامہ برجائینگے کیا
اب خبر دین موت کی پیغام پہونچائینگے کیا

جاچکے ہوش وخرد جب چارہ گر آئینگے کیا
ہم سنینگے اونکی کیا وہ ہمسے فرمائینگے کیا

ایک منزل ہے عدم کی ایک دم کا راستہ
آگے جانیوالے ہمسے آگے بڑہجائینگے کیا

مٹ نہ جائین داغ الفت کے بھلا اے چشم تر
ان نشانون کے سوا ہم اونکو دکھلائینگے کیا

مرمٹے جو پوچھیئے اونکا نہ اب نام ونشان
آپکو بھولے ہوئے مدت کے یاد آئینگے کیا

خوب واقف ہے مرے ہر حال سے میرا خدا
کاتب اعمال آخر لکھہ کے لیجائینگے کیا

پختہ کاران محبت کو نسمجھو بوالہوس
جو ہوا اچھا ہوا دل دیکے پچتائینگے کیا

ہین بہار باغ قدرت عارض پر نور یار
گل کھلین لاکھون مگر یہ رنگ و بو پائینگے کیا

سہ ہین اب کس کے ہی سیر باغ و صحرا کی ہوس
مردہ دل خوش ہوسکے کیونکر جی کو بہلائینگے کیا

ہے فنا مین تیرے کشتون کے لیئے لطف بقا
یہان مسیحا قم باذن اللہ فرمائینگے کیا

روکنے سے تیرے ناصح بڑہ رہا ہے جذب شوق
سالک راہ محبت ہم ہین باز آئینگے کیا

دم لبون پر منتظر ہے اونسے یہ کہدے کوئی
جان میری جب نکلجائیگی جب آئینگے کیا

دلکو اب باقی نہین عشق مجازی کی ہوس
دامن پاک اپنا ان خارون مین الجھائینگے کیا

گو شب ہجران بہت آزار دیتی ہے مگر
جان تو تجھہ مین ہے ہم جیسی گذرجائینگے کیا

ہوسکا جنسے نہ جیتے جی کسیدم التفات
قتل کرکے مجکو وہ جلاد پچتائینگے کیا

بادۂ احمر نہو گر خون دل ہے ای حبیب
ساقیان بادہ پیا مجکو ترسائینگے کیا

کر کے طے راہ خرابات جہان دل ٹھہرا
شام کے وقت مسافر سر منزل ٹھہرا

کر کے طے بحر ہوس شیب مین کچھ دل ٹھہرا
کف دریا کی طرح سے لب ساحل ٹھہرا

سر پہ خود حضرت انسان نے اٹھایا وہ بار
کوئی مخلوق نہ جسکا متحمل ٹھہرا

چارہ سازونکو ہمیشہ رہی تسکین کی فکر
نہ ملا شاہد مقصد نہ میرا دل ٹھہرا

مہ عارض کی تجلی سے بہا یخ کی طرح
آئینہ کب مرے چہرہ کے مقابل ٹھہرا

خلق مین دست و گریبان ہین عروج اور زوال
ایک حالت پہ نہ دو دن مہ کامل ٹھہرا

تیری تصویر مین عاجز ہوا مانی خیال
اسکو جو دعوی اعجاز تھا باطل ٹھہرا

زندگی مین ہوا اوس شوخ کا ملنا دشوار
روح کو جامۂ تن پردۂ حایل ٹھہرا

چمن دہر مین دو روز شگفتہ رہے دل
اہل دنیا کی ریاضت کا یہ حاصل ٹھہرا

نہین آسان ہی برے وقت مین ثابت قدمی
پانون ٹھہرا ابھی کسی کا تو بمشکل ٹھہرا

قید ملت سے نہ ہو کا مجھے آزادی سے
ایک دم ہو کے نہ پابند سلاسل ٹھہرا

قیس کی طرح سے سرگشتہ ہون ای بخت سیاہ
تو میری لیلی مقصود کا محمل ٹھہرا

نامہ جب اونکو لکھا سو چکے کچھ چاک کیا
کوئی اسرار محبت کا نہ حامل ٹھہرا

راستی کب ہوئی مرغوب زمانیکو حبیب
جسنے حق بات کہی دار کے قابل ٹھہرا

نہ لیجیے وبال اپنے سر پر کسیکا
بھلا فائدہ دل دکھا کر کسیکا

ترا عکس رخ پڑ کے گل پہ سٹا کیا
اتروا لیا جیسے زیور کسی کا

رولاتا ہے عشق

گیا بزم سے کون صورت دہ

کہے کیون نہ پاکر وہ بت حسن یوسف

بناوٹ کی تقریر رندون سے واعظ — پسیجے کا در

ہے آسان نکل جائے گر جان تن سے — جدا ہو نہ پہلو سے دلبر

وہ ہر بات پر آج ہوتے ہین برہم — اولٹتا ہے دیکھو مقدر کسی کا

بہت دکھ دے تمنے عاشق کی دلکو — نہ سمجھے کہ ہے ناز پرور کسی کا

بنایا سلیمان کا ثانی گدا کو — ہما بن کے آیا کبوتر کسی کا

کجا حسن صورت کجا دلفریبی — ق — یہ منظر مقرر ہے مظہر کسی کا

کسی لب کو جان بخشیان کین کرامت — لیا ہوش جلوہ دکھا کر کسی کا

کوئی دلق تھا سلب طوفان کا باعث — بنا خلعت دار پیکر کسی کا

ہین اس دور مین دانہ زد اہل دولت
بنے کیا حبیب اب ثنا گر کسی کا

کیا بخت نے کیا بگڑ کر کسی کا — چھپا کب چھپانے سے جوہر کسی کا

چلے آپ اللہ رے بے نیازی — نہ دیکھا کہ قدمون پہ ہے سر کسی کا

کرو رحم سرمہ کا دنبالہ پوچھو — بہائیگا پھر خون یہ خنجر کسی کا

بلا وجہ کرتا نہین کوئی خدمت — چلے کسطرح کام بے زر کسی کا

نہ سر ہے کوئی تیرے سودے سے خالی — نہ دل تیرے قبضہ سے باہر کسی کا

وہ گل تیرے عارض ہین کھینگی برسون — مشام تمنا معطر کسی کا

...ے بہتر کسی کا

...دن ہین ہو روے انور کسی کا

بنا خال عارض پہ اختر کسی کا

...ب جنکے
کرین خوف کیا وہ سخنور کسی کا

...ی گذر گاہ عالم
بسا گاہ او جڑا کبھی گھر کسی کا

ق

ٹھہرنے کو کوئی جگہہ ڈھونڈھتا ہے
کسی جا سے اوٹھتا ہے بستر کسی کا

تپان ہے کوئی بنکے دلسوز عالم
کوئی شاد ہے دل دکھا کر کسی کا

ہوا و ہوس کا ہے پابند کوئی
علایق سے دل ہے مکدر کسی کا

کسی سر کی زینت ہے تاج سعادت
جہان مین لقب ہے ستمگر کسی کا

ملا جو وہ سے ہے حال مین اپنی بیخود
نہین زور یہان کچھہ کسی پر کسی کا

حبیب اپنے رہبر کا دامن نچھوڑو
سہارا تو ہو روز محشر کسی کا

نہ ہو سامنا اب ہمارا کسی کا
کہ ہم ذکر کرتے ہین تنہا کسی کا

کرے کیون نہ بے چین وعدہ کسیکا
قیامت ہے امروز فردا کسی کا

کبھی تیرے کوچہ مین رہنے نہ پاتا
مرے دلپہ قابو جو ہوتا کسی کا

غضب کی ہے صاحب تمہین بدگمانی
قسم ہوگیا نام لینا کسی کا

سراپا بنا ہون مین تصویر حیرت
نظر مین ہے ہردم سراپا کسی کا

نہ دو ہر گھڑی جھڑکیان عاشقونکو
بری بات ہے دل دکھانا کسی کا

تہہ بام ہین نقش دیوار عاشق
پری بن کے اترا ہے سایہ کسی کا

وہ خود مجھ سے صاحب سلامت نہ کرتے
ہوا ہو نہ ہو آج دہوکا کسی کا

غضب مین وہ چین بر جبین آ رہی ہین
کہین خون ناحق بہایا کسی کا

گلی کوچہ یون ہو کے رسوا نہ پھرتا
اگر سر مین ہوتا نہ سودا کسی کا

غضب ہے ہوا ہون مین نادیدہ عاشق
زمانے مین سن سنکے شہرا کسی کا

ہو بچپن مین کیا قدر بیتابی دل
تماشا ہے اونکو تڑپنا کسی کا

حبیب حزین سخت مشکل تھا جینا
نہوتا اگر کچھ سہارا کسی کا

دل مین داغ عشق یار مہ جبین پیدا ہوا
شکر ہے اس قصر عالی کا مکین پیدا ہوا

نفس امارہ نے اطمینان باطن کھو دیا
یہ ستمگر بن کے مار آستین پیدا ہوا

کیا عجب باہم ہوا گر ارتباط جسم و روح
درد سے پہلے مرا قلب حزین پیدا ہوا

مبداء قدرت سے ہے حسن صورت آرائے ازل
اوسنے جب آئینہ دیکھا اک حسین پیدا ہوا

مژدہ داغ محبت کیون نہ دین ہمکو ملک
جس سے روشن ہی قمر وہ مہ جبین پیدا ہوا

دیکھکر روئے ضیا پرور ترا ای رشک مہر
دیدۂ دل مین مرے نور یقین پیدا ہوا

لفظ ہستی کا نہ لکھا خامۂ ایجاد نے
عالم امکان مین جب تک تو نہین پیدا ہوا

ہو گئی زایل ترے دم سے سیاہی کفر کی
نام ظلمت مٹگیا مہر مبین پیدا ہوا

مظہر قدرت تجھے پا کر پکارے حق پرست
پردہ دار عرش رب العالمین پیدا ہوا

خاتم ہستی تھی مثل حلقۂ خاتم تہی
جب ہوئی نامی یہ جب تجھسا نگین پیدا ہوا

دب گئی از خود نہ بھڑکی آتش قہر و غضب
جب سے تو ای رحمۃ للعالمین پیدا ہوا

معصیت کارونکی بخشش کا بہانہ ہو گیا
فضل خالق سے شفیع المذنبین پیدا ہوا

مے پرستونکو لگی ہے بادۂ کوثر کی چاٹ
تلخ کامونکو مذاق انگبین پیدا ہوا

فرش سے تا عرش ہے اک تہنیت کا غل حبیب
نفس پیغمبر امیر المومنین پیدا ہوا

جفا کر کے عاشق پہ کیا پائے گا
سمجھ لیجیے دل مین پچتائے گا

نصیحت ہوئی ناصح متقی بس
کہین یہانسے تشریف لیجائے گا

تکلف کی کچھ حد بھی جان پر بنی ہی
مرے ہم تو گر یون ہی شرمائیگا

نہین جھڑکیان پھول جھڑتے ہین صبا
سنین گے جو کچھ اور فرمائے گا

کبھی اسکی تسکین بھی مد نظر ہو
کہانتک مرے دل کو تڑپائے گا

چلے دل دکھا کر میرا یہ تو کہیے
کہ اب آپ تشریف کب لائیگا

الجھتا ہے دل رات تھوڑی ہی صنا
کہانتک نئی زلف سلجھائیگا

نہ بگڑیگا کچھ آپکا ایک دم مین
مین جی جاؤنگا گر ٹھہر جائے گا

نہ مانا کہا مہربان اب تڑپیے
کہین اور پھر دلکو الجھائے گا

حبیب آپ سودا کرین راہ حق کا
یہان دیجیے گا وہان پائے گا

سر ہے جبتک ترے سودائی کا
شور کم ہوگا نہ رسوائی کا

کھینچنا اوسکی خیالی تصویر
مشغلہ ہے میری تنہائی کا

لاکھ ڈھونڈا نظر آیا نہ کہین
کیا ٹھکانا بت ہر جائی کا

دیکھو عشاق کے دلکی حالت
چھوڑ دو شغل خود آرائی کا

دیجیے چشم بصیرت اسکو
دل تو ہو سیر تماشائی کا

چشم خونبار یم رحمت ہی
ابر دامن ہے تماشای کا

کیا خط و خال کی حاجت ہے جہان
حسن سرمایہ ہو زیبائی کا

سب عزیزون کی جدائی سی ہون شاد
متمنی ترے یک جائی کا

دیکھئے چہان کے خاک رہ دوست
سرمہ ملجائیگا بینائی کا

اونکے احباب سے رکھتے ہین نیاز
یہ ذریعہ ہے شناسائی کا

فیض ساقی کا ہون ہر دم مشکور
دل نہ توڑا کبھی صہبائی کا

چست خونریزی پہ باندہی ہی کمر
اور دعوی ہے مسیحائی کا

ہم بھی خاموش ہین کر لو بیداد
امتحان گر ہے شکیبائی کا

اونکو کروٹ بھی بدلنا ہے شاق
شور تہا جنکی توانائی کا

حفظ کی فکر نہین گہر مین ہی جنگ
خاتمہ ہو گیا دانائی کا

ہے رہ منزل مقصد اے دل
عیوض اوس بادیہ پیمائی کا

جو کہا خوب کیا تو نے حبیب
بس یہی حسن ہے گویائی کا

زبان سے ہجر کا کلمہ نہ گر ارشاد ہو جاتا
کوئی دم اور وقت واپسین دل شاد ہو جاتا

تمنا تھی لحد کی قید سے آزاد ہو جاتا
غبار اپنا تمہاری راہ مین برباد ہو جاتا

نہین دیکھا جسے کیا ہو گی اوسکی معرفت کامل
ہی صورت آشنا کب کور مادر زاد ہو جاتا

بگڑتا تھا نہ کچھہ گر اک نظر تم دیکھتے جاتے
بر آتین آرزوئین دل ہمارا شاد ہو جاتا

یہ کہتے ہین ترے نقش قدم سے مردم دیدہ
سیہ خانہ غبار پاک سے آباد ہو جاتا

مسیحا منتظر تھی روح لب پر ہین تو جی اٹھتا
زبان سے قسم کی جا کچھہ بھی اگر ارشاد ہو جاتا

کمی کیسی نہ تسکین بھی جنون مین میری ممکن تھی
ملاتے سب سرے گر جام سے مینا کبھی میکش

اگر ہر خار صحرا نشتر فصاد ہو جاتا
لبون تک آتے آتے قہقہہ فریاد ہو جاتا

حبیب خوش نہ گر ایکدم بھی مطمئن ہوتا
زمین شعر پہ شہر ارم آباد ہو جاتا

کرامت کا دعوی عجب ہو گیا
جو کچھہ تمنے موںہہ سے کہا ہو گیا

تمہین دیکھتے ہی تھا جوش اشک
پھٹا ابر پانی ہوا ہو گیا

ہوا شیفتہ سنکے وصف جمال
مجھے بیٹھے بیٹھے یہ کیا ہو گیا

ہوا جان دینے سے یہ فائدہ
کہ حق محبت ادا ہو گیا

منور کیا دل غم عشق نے
مرا درد مجکو دوا ہو گیا

چھپا کب چھپانے سے افشای راز
یہی تذکرہ جا بجا ہو گیا

تصور تری زلف شبرنگ کا
مرے حق مین کا فر بلا ہو گیا

بتون کی محبت مین تڑپا یہ دل
کہ آخر کو قبلہ نما ہو گیا

بڑہا یہ جوانی مین بار گناہ
کہ پیری مین قامت دوتا ہو گیا

جلے خار درد والم وسکے ساتھ
چلو صاف اب راستا ہو گیا

نظر آیا جلوہ ترا خواب مین
مرا بخت خفتہ رسا ہو گیا

شکایت کرونگا بتو حشر مین
خدا کا اگر سامنا ہو گیا

بنا آج کہتے ہین تائب حبیب
یہ میخوار بھی پارسا ہو گیا

جو حق تھا عبادت کا گرچہ نہ ادا ہوتا
فرمایا تھا جو تونے وہ مین نے کیا ہوتا

کیون بہول کے رستہ کو آفت مین پہنسا تہا تو
کہو یا مجھے ہونے نے ہوتا نہ تو کیا ہوتا

کچہہ تمنے سنا ہوتا کچہہ مین نے کہا ہوتا
کیا اسمین بگڑتا تہا کام اپنا بنا ہوتا

پاس اوسکے پہونچتا مین گر بخت رسا ہوتا
دیوانون کی حالت مین رسوا نہ ہوا ہوتا

پہچان سکے سالک سب یاردن کی ہیئت کو
گہٹتا نہ کبھی ان مین گر نور خدا ہوتا

سمجھے ہین قدیم اوسکو حادث ہی وجود اپنا
دریا سے نہ ملتا جو قطرہ نہ فنا ہوتا

حاصل نہ ہوا کچہہ بھی بیتابی و حسرت سے
کیا خوب تہا گر شیوہ تسلیم و رضا ہوتا

رندون سے عبث زاہد کا اک لحظہ ٹہرنا تہا
کیا کہنے کو تہا واعظ کہنے تو دیا ہوتا

کیا خوب کیا میرے درپے نہ ہوے ناصح
یہ عشق کا سودا تہا رکنے سے سوا ہوتا

تم آگئے دل ٹہرا اسوقت یہ عالم تہا
چپ بھی نہ رہا جاتا کہتے تو گلا ہوتا

دنیا کو سمجہتا مین اک تل سے بھی کم رتبہ
جلوہ ترا آنکہون مین گر نور فزا ہوتا

جو شاہ ہمارے ہین آج اونکی وہ حالت ہے
مجبور نہ تہا کل تک جسطرح گدا ہوتا

ممکن تہا حبیب اب بہی منزل ہمین ملجاتی
ہر شخص لگا بوسے گر آبلہ پا ہوتا

سیماب دار ہوگا کشتہ نہ پیکر اپنا
ملنے پہ خاک مین بھی چمکے گا جوہر اپنا

ہے بادہ ولا سے لبریز ساغر اپنا
حامی ہے دو جہان مین ساقی کوثر اپنا

یان عیب پوش کب ہی زر مثل فلس ماہی
رکہتے ہین نقد معنی دل ہے تونگر اپنا

گردش کا کیا ہے شکوہ یکسان ہی دشت و صحرا
دیتا ہی دینے والا رزق مقدر اپنا

گر حسن ہی بیان مین تاثیر ہے زبان مین
ہر نکتہ رس جہان مین ہوگا مسخر اپنا

پہونچا دیا اگر اوس بلقیس وش کو نامہ
لیجائے گا ہما سے بازی کبوتر اپنا

ہو دلسا ناز پرور قابو سے جبکہ باہر
رکھے کوئی بھروسا دنیا مین کیا اپنا

دشمن سے خوف کیا ہے حامی اگر خدا ہی
ہم کیون کرین مکدر قلب منور اپنا

کچھ کم نہین ہے واعظ یہ ابتدا کی سختی
اوسکے کرم سے ہوگا انجام بہتر اپنا

ہر چیز مین ہے قدرت ہر شے ہی ایک صنعت
تو نے بنا دیا ہے عالم کو مظہر اپنا

ق
یوسف کو جبطرح سے کنعان کا تہا تصور
آنکھون مین پہر رہا ہے اوسطرحسی گہر اپنا

جائیگی دل سے کیونکر کنتور کی محبت
اوس خاک سے بنایا خالق نے پیکر اپنا

ہوتا تھا دل مکدر ہمہریون سے جنکے
کب ہی حبیب مصلح اونکے برابر اپنا

آج دانا کل کا غم کیون کہائیگا
ہوگا جو قسمت مین آگے آئیگا

ساقیا کب تک ہمین ترساے گا
یا درکھہ پہر دے گا جو پہر پائیگا

دل مین پنہان کیون نہ رکہین داغ مہر
جی اندہیری قبر مین گہبرائیگا

بیخبر دادو دہش مین کر نہ بخل
ساتہہ کیا لایا ہے کیا لیجائیگا

آ اگر آنا ہے اے وعدہ خلاف
تا بہ کے دلکو مرے تڑپائیگا

یاد رکھین سے ستم پر جنکو ناز
کل یہ ہنسنا اشک خون رلوائیگا

ہے خبر کسکو تلون آپ کا
آگے چلکر رنگ کیا کیا لائیگا

ق
بن رہے ہین خود غرض حکام وقت
ان سے کیونکر داد کوئی پائیگا

۲
کوہ کے پہلو مین ہین دل کیطرح
یہ سمان بھی مدتون یاد آئیگا

۳
سوچ رکھین دینگے ظالم کیا جواب
منتقم جب سامنے بلوائیگا

۴
ہے جہان مین راحت و غم بے ثبات
نیک و بد کا نام ہی رہجائیگا

| جلد اوسے لیٹے گی بساط انبساط | کیا ہمارا صبر خالی جائیگا |
|---|---|

شکر کر موجودہ حالت پر حبیب
آگے جو کچھ ہوگا دیکھا جائیگا

بہلا ہو جس کام مین کسی کا تو اوسمین وقفہ نہ کیجیے گا۔
خیال زحمت نہ کیجیے گا ملال ایذا نہ کیجیے گا

وہ مجھسے فرمار ہے ہین ہنسکر ہمیشہ ملنے کی آرزو پر
ملال ہوگا محال شے کی کبھی تمنا نہ کیجیے گا

حباب ہے زندگی کا نقشہ کہان کا دن ماہ و سال کیسا
ہوا ہے یہ دم کا کیا بھروسا امید فردا نہ کیجیے گا

کیا تو ہے عشق حضرت دل لیا ہے سر پر یہ بار مشکل
ہوا اگر مدعا نہ حاصل تو راز افشا نہ کیجیے گا

جو آپ آئین پہ عبادت یقین ہے ہو جائے مجکو صحت
مگر برائے خدا یہ زحمت کبھی گوارا نہ کیجیے گا

جو اہل دنیا کے تھے مخالف ہوئے وہ دنیا کے اور بندے
سمجھیے اب خاتمہ ہے دین کا جو فکر دنیا نہ کیجیے گا

یہہ قاعدہ رسم و راہ کا ہے خیال دونو طرف ہو یکسان
کسیکو پروا نہ ہوگی جدم کسی کی پروا نہ کیجیے گا

تعلق اہل جہان سے ہو گر تو رکھیے بیم و رجا برابر
سیوا خدا کے کسیکے اوپر کبھی بھروسا نہ کیجیے گا

عزیز ہے جو ہم امانت کسی سے الفت ہو یا عداوت
اگر ہے کچھ غیرت شرافت تو رازِ افشا نہ کیجیے گا

بیان کی احتیاج ہے کب رہا ہے صرف ایک حرف مطلب
حبیب کا دردِ دل سنا سب اب اسکا چارا نہ کیجیے گا

بام پر آکر جو وہ ابرو کمان ہو جائیگا
ایک عالم کو مہ نو کا گمان ہو جائیگا

آ گئے اونکے جب کبھی ہمنے کیا اظہار عشق
ہنسکے بولے خیر اک دن امتحان ہو جائیگا

برین ہوگا شاہد مقصد بنا رہبر جو بخت
ناقۂ لیلی کا مجنون ساربان ہو جائیگا

ابتدائے عشق مین مطلق نہ تہا اسکا خیال
ایکدن افسانہ یہ رازِ نہان ہو جائیگا

کیا بھروسا کیون کسیکو دو کلید عافیت
ہوگی آفت گر مخالف رازدان ہو جائیگا

اکتساب فن مین کوشش چاہیے اکدن یہ شغل
خلق مین وجہہ حیاتِ جاودان ہو جائیگا

صحبتِ احباب سے تہی دو گہڑی کی دلگی
یہ گمان کب تہا وہ ظالم بدگمان ہو جائیگا

ڈر خدا سے ہنس نہ ای آسودہ دل مفلوک کو
ہر تبسم اوسکے دلکو اک سنان ہو جائیگا

دیکہنا حالت جو پہونچا جلوہ گاہ یار تک
دامنِ نظارہ کشتِ زعفران ہو جائیگا

اس طرف بہی اک نگاہ فیض ای جانبخش خلق
چارہ گر میرا ترا لطف نہان ہو جائیگا

خوف کیا گردش مین پہنکا ہین بدخواہ نے
رحمت حق سے یہ صحرا گلستان ہو جائیگا

خاکسارونکو چہپا رکہیگی دامن مین زمین
بس یہ ہوتا ہے جو دشمن آسمان ہو جائیگا

دل کی استغنا نے بخشی ہے تکلف سے نجات
یان شریک ماحضر ہر میہمان ہو جائیگا

ہوتی ہے امیدواری کی بہی صاحب انتہا
تابکے سنتا ہون آخر مین ہان ہو جائیگا

دیکھو پچہتاؤ گے دل دیکر بتونکو ای حبیب
سود تو معلوم ہے جیکا زیان ہو جائیگا

آ کے خود پٹی سے ہے مرگ ناگہانی دیکھنا ہم سے منہ موڑا اجل نے سخت جانی دیکھنا

آئینہ توڑا نہ بہایا اپنا ثانی دیکھنا اونکا بچپن مین ہی یہ عالم جوانی دیکھنا

وقت پر دونگا طبیعت کی روانیکا ثبوت سنگدل باتون مین ہوجائینگے پانی دیکھنا

اپنا جلوہ دیکھتے ہین سنکے قصہ طور کا یا الٰہی ان بتون کی لن ترانی دیکھنا

تو سہی رہجائے بت بنکر رقیب سخت جان اونکی محفل مین مری جادو بیانی دیکھنا

صفحۂ دل پر ہے صورت یار کی اے چشم تر ہو نہ بے رونق یہ شکل زندگانی دیکھنا

میری بیتابی کا چہرے پر اثر مطلق نہین دردِ دلکو وہ سمجھتے ہین کہانی دیکھنا

کیا کہون مین کسقدر دلکو رقابت شاق ہے اپنے سایہ سے ہے وحشت بدگمانی دیکھنا

ہم ہین غافل راتدن وہان فکر استیصال ہے حب قومی اور شوق حکمرانی دیکھنا

اب شرم لفظون مین نہین پاس نمک کیسی خیال ہین یہی بدنامی دولت کے بانی دیکھنا

کرتے ہین برباد اپنا گھر ہم اپنے ہاتھ سے انتزاع ملک و دولت کی نشانی دیکھنا

طالب کین پدر آکر بنے ہین معتمد بدنصیبی اپنی اونکی کامرانی دیکھنا

جنکا دل غمخوار ہے اونکو مبارک ہو حبیب
مرگ سے پہلے ہماری نوحہ خوانی دیکھنا

قتل کرکے ایک نظر دیکھا نہ مین تڑپا کیا یہ تغافل ہے ستم جلاد تو نے کیا کیا

زندگی بھر راہ مین دیکھا کیا تڑپا کیا بعد مردن دیکھنے آئے بہت اچھا کیا

کیا کہون سودائی زلف یار نے کیا کیا کیا دربدر مجھکو پھرایا جا بجا رسوا کیا

ہوتی شادی مرگ گر تشریف فرما ہوتی آپ وعدہ کرنے پر یہ حالت تھی کہ مین تڑپا کیا

کشتۂ تیغ تغافل کو نہین اصلا گلہ خوش رہو پیاری کیا جو کچھ بہت اچھا کیا

کی بہت کوشش مگر کچھ اسپہ بس چلتا نہین | وحشت دل نے زمانہ مین مجھے رسوا کیا
عمر بھر مین آج پایا لطف زخم دلکشا | اوسکی ناوک افگنی پر مرغ جان تڑپا کیا
یاد ایام گذشتہ آگئی جسدم مجھے | دیر تک زانو پہ سر رکھے ہوئے رویا کیا
سامنے غیرون کے بیتابانہ لوٹا خاک پر | راز میرا آج طفل اشک نے افشا کیا
قافلہ منزل پہ پہونچا اور مین حسرت زدہ | کیا کہون حال اپنی غفلت کا پڑا سویا کیا

کب سے ہے یہ عارضہ کیا دشمن جان ہو حبیب
کچھ علاج اتبک نہ تمنے وحشت دل کا کیا

دشت مین پہرنیکا سامان کبھی ایسا تو نہ تھا | یہ جنون دست و گریبان کبھی ایسا تو نہ تھا
لب پہ ذکر رخ جانان کبھی ایسا تو نہ تھا | وز پوشیدہ نمایان کبھی ایسا تو نہ تھا
وہ پریوش میرا مہمان کبھی ایسا تو نہ تھا | عشرت و عیش کا سامان کبھی ایسا تو نہ تھا
ہون مین ہم پہلوے جانان کبھی ایسا تو نہ تھا | درد دل کا کوئی درمان کبھی ایسا تو نہ تھا
یاد قاتل مین ہر ایک دیدہ دل خون رویا | زخم خندان مرا گریان کبھی ایسا تو نہ تھا
سر بکف مین ہون اگر تیغ بکف ہے قاتل | شکر ہی قتل کا سامان کبھی ایسا تو نہ تھا
رشک گوہر ہے لکہتا ہون اوسی غیرت لعل | شغل وصف لب دندان کبھی ایسا تو نہ تھا
کیا صبا کاکل دلدار کی خوشبو لائے | غنچۂ دل مرا خندان کبھی ایسا تو نہ تھا
خون کے آنسو ون اب روتا ہون دلکی ہاتہون | جی کا میرے کوئی خواہان کبھی ایسا تو نہ تھا
کہولدے زلف کیا درہم و برہم گلشن | دیکھ ہر غنچہ پریشان کبھی ایسا تو نہ تھا

دل ہی بیتاب ملی غیر سے شاید وہ حبیب
جوش وحشت کا مجھے ہان کبھی ایسا تو نہ تھا

پھرے بہت پہ نہ وہ رشک ماہتاب ملا
جگر کو داغ ملے دلکو اضطراب ملا

لقب ضعیف ہوا ناتوان خطاب ملا
تمھارے چھٹنے سے کیا خاک مین شباب ملا

مرے تڑپنے پہ نالے عبث ہین اے زنجیر
اسیر زلفکو حصہ مین پیچ وتاب ملا

بدن کو سوز کلیجہ کو داغ دلکو درد
جو کچھ ملا ترے چھٹنے سے بیحساب ملا

اٹھا دیا تھا جسے آج کچھ سنا بھی اوسے
تری گلی سے نکلکر لحد کا باب ملا

جو پیکے بادۂ الفت گزک کی خواہش کی
جگر برشتہ ملا ہمکو دل کباب ملا

جفا وجور مین ناز وادا مین صورتمین
وہ شوخ ساری حسینون مین انتخاب ملا

خطا اونکا آیا پس مرگ خوبی قسمت
جواب نامہ کی جا نامہ کا جواب ملا

مقرر ہوا اثر سوز عشق کا صیاد
کہ سیخ تیر پہ ہر مرغ دل کباب ملا

چھپی گنہ کی سیاہی سپید بالون مین
قصور خلد مین بچھڑا ہوا شباب ملا

جب آیا سامنے ڈوبا عرق مین غیرت سے
کبھی نہ رنگ رخ یار مین گلاب ملا

اُگے جو خاک سے عاشق کی یہ سزا پائی
کہ داغ لالہ کو سنبل کو پیچ وتاب ملا

بھرا جو جام بلورین کھیرے ساقی نے
عیان ہوا مہ کامل سے آفتاب ملا

جہان مین نیک کو ہرگز امان نہین بد سے
کھلا یہ خار جو ہم پہلو سے گلاب ملا

حبیب عزت وتوقیر ورزق بی منت
جہان مین عوض مدح بوتراب ملا

ایدل غم فرقت کا اظہار نہ کرنا تھا
گر ضبط نہ تھا ممکن جی سے ہی گذرنا تھا

مطلب یہ کہلا خبر ز دیدہ نگا ہو سکا
پہلو سے مرے اونکو دل لیکے مکرنا تھا

دریا ہی مین رہنا تھا قطرے کی طرح شاید
غافل نہ حباب آسا یہان تجکو ابھرنا تھا

کچھ حال نہ پوچھو تم پیاری شب فرقت کا
مین کچھ نہین سکتا ہون جینا تھا کہ مرنا تھا

پوچھی نہ مری حالت دکھلا کے چلی صورت
آئے تھے اگر صاحب دم بھر تو ٹھہرنا تھا

کیسی ہے عطا تیری ابتک نہ ہوئی سیری
اکبار تو ایساقی ساغر مرا بھرنا تھا

سمجھے تھے وہ ایسا کب حیران ہین اعزا سب
دشوار بہت مجھ سے بگڑے کا سنورنا تھا

کی قافلہ والون نے تقدیم زلیخا پر
جس چاہ مین یوسف تھی پانی سی بھرنا تھا

ہاتھ اوسنے جو رکھا ہی قدر نتھا مداوا سے
ای زخم جگر تیرا مشکل ابھی بھرنا تھا

بیتابی سے ہون نالان ظاہر کئی سب ارمان
یار آیا تھا جب مہمان کچھ دیر ٹھہرنا تھا

رکھتا تھا حبیب اپنے مالک پہ نظر ہردم
بیداد مخالف سے ہرگز نہین ڈرنا تھا

کام غفلت مین ہو گیا دل کا
نہ سنا تمنے مدعا دل کا

کیا دشمن کو بھی نہ آزردہ
اسقدر ہمکو پاس تھا دل کا

کون کرتا ہے کسکی ہمدردی
کون سنتا ہے ماجرا دل کا

درد نے کردیا تہی پہلو
خون آنکھون سے بہ گیا دلکا

اہل دل ہے وہی زمانے مین
پاس جسکو ہوا کچھ ذرا دل کا

پھر گئی بے سبب تمہاری نگاہ
ہو گیا خون بے خطا دل کا

ہجر مین اک عزیق رحمت کے
ہے غم تازہ آشنا دل کا

مردہ ہے جو ہو نہ پیرو نفس
سخت مشکل ہے روکنا دل کا

اپنی وقت پسند یون اسی مٹا
مانگئے کس سی جو بہا دل کا

زندگی تک تھے ساتھ ہم درجا
مٹ گیا آج دغدغہ دل کا

خود غرض اس کی قدر کیا جانیں
پاس کرتے ہیں باوفا دل کا

بخیۂ زخم تیغ یاس نہ کر
چارہ گر کام ہو چکا دل کا

چہوڑ دنیائے بی ثبات حبیب
ہے تقاضا یہ بارہا دل کا

رفیق بعد فنا عشق یار تک نہ رہا
اوٹھے یہ صاف کہ دل کا غبار تک نہ رہا

جو دل کے لینے مین تہا وہ قرار تک نہ رہا
بتون کا ظلم حساب و شمار تک نہ رہا

تمام کردیا کیا جلد دور سے ساقی
ہمارا آج تجہے انتظار تک نہ رہا

ہوا یہ موت کا حیلہ مری عبادت کو
وہ آیا اور دم احتضار تک نہ رہا

جنون کے ہاتہہ سے باقی برائے نام کوئی
کہین ہمارے گریبان کا تار تک نہ رہا

یہ باغبان کو ہوئی کد کہ آشیانہ کا مرے
نشان بہی آمد فصل بہار تک نہ رہا

سزائے عشق نہین دی ہتون نے یہ جہگڑا
ہزار شکر کہ روز شمار تک نہ رہا

صبا کے جور سے اک ذرّہ غبار مرا
سم سمند بت شہسوار تک نہ رہا

نہ پوچھی ایک نے مرقد کی سرگذشت افسوس
کوئی رفیق پہونچکر مزار تک نہ رہا

بلند قصر تھے ہمت کی طرح جنکی اونہین
فلک نے ایسا مٹایا غبار تک نہ رہا

سرور گھٹتی بنائے یہ لطف ہی ساقی
دوا ہے مے نہین جب دم خمار تک نہ رہا

غم فراق مین خون ہو کے چشم تر سے بہا
ہمارے پاس دل داغدار تک نہ رہا

دل حزین کو نہایت تہا جوش بیتابی
مگر پہونچ کے بت گلعذار تک نہ رہا

گھلا گنہ کی ندامت سے شمع سان صد شکر
تن ضعیف سزائے فشار تک نہ رہا

حبیب کا شکہ پہلو مین درد ہی ہوتا
دل حزین کا کوئی یادگار تک نہ رہا

کب دل مین دخل غیر کا سوہان جان نہ تہا
کسدن خیال یار مرا میہمان نہ تہا

الفت مین کوئی دل کے سوا رازدان نہ تہا
رسوا کریگا اسپہ مجہے یہ گمان نہ تہا

کہنا نہ اونکے سامنے کیون اپنا درد دل
مانند طفل اشک تو مین بیزبان نہ تہا

آئے کہان سے شیب مین دلجمعی شباب
اوسوقت اسپ عمر گسستہ عنان نہ تہا

سینہ سے سوز عشق کے شعلے بلند ہین
یہ کوہ اسطرح کبہی آتش فشان نہ تہا

سب حال کہکے چارہ گری اوسپہ چہوڑدی
جس سے قریب میرا کوئی مہربان نہ تہا

رحمت کا جوش کہتا ہی کیون دربدر پہرا
کیا مکتفی تجہے مرا اک آستان نہ تہا

خم کردیا مثال کمان بار عشق نے
یہہ بوجھ دیکہنے مین کچھ ایسا گران نہ تہا

کسدن مجہے نہ یہہ سبکی ناگوار تہی
احسان کب عزیزونکا دلپر گران نہ تہا

کہتے ہین لوگ دار غنا باغ دہر کو
شاید یہان کبہی کوئی دل شادمان نہ تہا

اوسنے دلائی ہین وہ اُمیدین حبیب کو
پہلے کسیکا جن مین سے نام ونشان نہ تہا

یہ خیال وضع تہا عمر بہر کہ عیان نہ راز درون ہوا
پہر سے خاک ہونے پہ کوبکو پس مرگ جوش جنون ہوا

تمہین کیا جفاؤن سے ملگیا کہو ایسے جور سے فائدہ
ہوئین خاک سیکڑون حسرتین دل ناشکیب کا خون ہوا

ترا دل سے عین نظر بنا ترا غمزہ موجد شر بنا
ہوا جو تب نہ وہ گہر بنا وہ فسان ہوا جو فسون ہوا

رہے شکل دیکہتے چارہ گر کہ ہین ساری کوششین بی اثر

وہ سنبھالتے گئے جسقدر مرا حال اور زبون ہوا

ہمین لیچلی سے ہے قضا جہان ہی یقین کہ موت سے وہان
دم نزع آئے ہو جانجان یہ عجیب نیک شگون ہوا

تہا شباب یا کہ کوئی فسون وہ ہجوم شوق وہ جوش خون
جسے لوگ کہتے تہے ہے جنون وہی مٹکے صبر و سکون ہوا

دم ضبط خشم مین تہا دم جوش حرص امین ہتا
جو نظر مین نور یقین تہا سبب صفائے بطون ہوا

نہ سہام طعنہ سے کچھ ڈرا نہ خدا سے دلمین رہی حیا
کیا سجدہ بت کو جو برملا مجھے عشق راہ نمون ہوا

تہا جلیب طالع زشت مین اوگین خار غم میری کشت مین
تہا فساد اوسکی سرشت مین جو معین سفلہ و دون ہوا

تا صحا بس ورنہ دلکا حوصلہ بڑہ جائیگا
ہر گھڑی کے چہیڑنے سے آبلہ بڑہ جائیگا

گر یونہین ایذا فراق یار کے سہتے رہے
اشتیاق وصل سے شاید گلہ بڑہ جائیگا

ناز پرور نو جوانو دم نہ لو دہڑکا یہ ہے
تم پڑے رہجاوگے اور قافلہ بڑہ جائیگا

مفت لے لینگے وہ دل ہرگز نہ تہا ایسا گمان
ہم یہ سمجھے تہے کہ قیمت سے صلہ بڑہ جائیگا

نامہ و پیغام سے ہوتا ہی پیدا ربط ضبط
شکوے گہٹ جائینگے جب یہ سلسلہ بڑہ جائیگا

ایدل بیتاب خون ہو کر نکل اڈے ہین اشک
دیکہہ بیٹ جائیگا پہر جب راحلہ بڑہ جائیگا

عاشقون کو اپنے داد جان نثاری کچھ تو دو
واہ کہدینے سے انکا حوصلہ بڑہ جائیگا

یاس کا لشکر ہی دل مین ای شہ خوبان مقیم
دیکہہ کر ازخود یہ تیرا داخلہ بڑہ جائیگا

راہ مقصد کو سراب آسا نہ بھلاوے حبیب
جب قریب آئیگی منزل فاصلہ بڑھ جائیگا

غم کرے جزم سے جمعیت دوران کسکا
خاک ہو کر بھی ہے ہر ذرہ پریشان کسکا

ایک مدت سی نہان رکھتا ہے ارمان کسکا
یا الٰہی دل بیتاب ہے خواہان کس کا

یہ بھی دو نقش ہین رفتار جہان کے اے دل
کسکی شادی غم و اندوہ فراوان کسکا

ہے بلا خیز کہین روز قیامت ہی سوا
آج گھونٹیگی گلا تو شب ہجران کسکا

حسرتون نے پر طاوس بنایا تن کو
کیا کہین داغ عیان کسکا ہے پنہان کسکا

مستند کب ہے رہ عشرت پس قتل عشاق
سوگ رکھتی ہے تری زلف پریشان کسکا

دشت و صحرا مین جسین پھرتے ہین گھبرائے ہوئے
آجکل خانۂ اُمید ہے ویران کس کا

لے وہ چھپ چھپکے جو آتا تھا گیا سوی عدم
تاک رکھین گے تری حاجب و دربان کسکا

یاد کسکی ہی جو اک لحظہ نکلتی ہی نہین
بنگیا ہے دل حسرت زدہ زندان کسکا

لطف ہی حضرت واعظ ہین آزادی مین
قید ملت کی کسے کہتے ہین ایمان کسکا

روح لیلی مری تربت پہ یہ چلاتی ہے
خاک مجنون سے بنا ہی تن بیجان کس کا

کہہ چکین وعظ تو واعظ سے یہ پوچھون کہ جناب
شکوہ تھا ہاتھ مین ساقی کے گریبان کسکا

معتکف ہو نہ یہ شہرت کسی ہو نی ہی حبیب
دیکھین دم بھرتے ہین مشہور سخندان کسکا

زلف کو رخ پہ ترے اوبت رعنا دیکھا
آج ہمنے سحر و شام کو یکجا دیکھا

رخ جانان مین فروغ کف موسیٰ دیکھا
لب جان بخش مین اعجاز مسیحا دیکھا

ہوئی امداد جنون جب تو نہ کیا کیا دیکھا
کبھی زندان مین بیٹھے کبھی صحرا دیکھا

آہ نے راز کو میرے کیا افشا دیکھا
تھا جو ہمدم وہی اب کرتا ہی رسوا دیکھا

ہمنے ساقی کی جدائی مین نہ ہو ایسی کبھی
سر اوٹھا کر طرف ساغر و مینا دیکھا

حسرت دید مین دی جان تڑپ کر اوسنے
تمنے مڑ کر نہ سوے عاشق شیدا دیکھا

داغ جسمین کہ نہون دست فلک سی دو چار
ایک دل ہمنے زمانہ مین نہ ایسا دیکھا

مثل عشاق رہا کرتا ہی گردش مین مدام
اوس جوان کا فلک پیر کو شیدا دیکھا

سامنے سے ترے ہوتا نہین آئینہ جدا
ہو گیا محو جمال رخ زیبا دیکھا

پڑ گئی ہے دل سنبل مین گرہ الفت کی
جب سے اوس دلبر طرار کا جوڑا دیکھا

صاف کہتا نہین کیون دل کا ہی کیا حال حبیب
آئے جو وقت ترے پاس تڑپتا دیکھا

رنگ مین بو مین ثمر مین ترا جلوا دیکھا
تو ہی تو تھا نظر غور سے جسجا دیکھا

باغ و صحرا و جبل معدن و دریا دیکھا
ایک عشق رخ دلدار مین کیا کیا دیکھا

بھولے سب جب سے تمہارا رخ زیبا دیکھا
جو کچھ اس عمر مین تھا ہمنے سنایا دیکھا

اقربا ترک وصیت سے پشیمان ہوئے
اوسکے کوچہ سے نہ اوٹھا مرا لاشا دیکھا

چشم مشتاق کو آغوش تمنا سمجھے
شکل دکھلا کے چھپے وہ یہ تماشا دیکھا

وائے قسمت کہ سوائے نگہہ گرم کبھی
ایکدن بھی نہ ترا لطف و مدارا دیکھا

ہو گیا صورت تصویر بحیرت نگران
جسنے اسے آئینہ رو تیرا سراپا دیکھا

نہین معلوم کہ ہی کب سے روان چشمہ چشم
ہوش جب سے ہوا ہمنے اسے بہتا دیکھا

ولمین انکے تھا وہی کہدیا جو تونے حبیب
سب ز خود رفتہ ہین حال اہل ولا کا دیکھا

ملال آپس مین اسے دلبر ہنسی سے ہو نہین سکتا — لگا کر منہ خفا ہو یہ کسی سے ہو نہین سکتا

نہ بولین اون سے اک دن یہ تو جیسے ہو نہین سکتا — کنارا دو گھڑی کی دل لگی سے ہو نہین سکتا

کبھی عسرت کا حیلہ ملتجی سے ہو نہین سکتا — کبھی سائل کو بیجا یہ سخی سے ہو نہین سکتا

مرا اگر بڑا ہوا کام اور میرے درد کا درمان — کسی سے بن نہین پڑتا کسی سے ہو نہین سکتا

نہ ڈر رہتا ہے خلقت کا نہ دل مین خوف خالق کا — سوائے کبر و نخوت کچھ غنی سے ہو نہین سکتا

ہزارون جان بلب عاشق ہین اک معشوق عشوہ گر — نظر کرنا نگاہ سرسری سے ہو نہین سکتا

بلا زلفون کی لی سر پر عوض مین نقد جان دیکر — یہ سودا اک سوا میرے کسی سے ہو نہین سکتا

نہین ممنون کیون اہل توکل اہل دولت کے — گوارا ننگ محتاجی غنی سے ہو نہین سکتا

یہان بھی اور وہان بھی ہین وہی مالک وہی حاکم — جدا ہاتھ اپنا دامان علی سے ہو نہین سکتا

ہمیشہ ہے عدو ہی عافیت نا اہل کی صحبت — کوئی دل خوش بدونکی دوستی سے ہو نہین سکتا

حبیب مبتلا ایسا تحمل درد فرقت مین
کسی سے ہو نہین سکتا کسی سے ہو نہین سکتا

شب کہ مطرب تھا شراب ناب تھی پیمانہ تھا — وہ پری وش کیا نہ تھا گویا کہ جو کچھ تھا نہ تھا

سوز دل سے لب پہ ہر دم نالہ بیتابانہ تھا — ہجر ساقی مین کسی پہلو قرار اصلا نہ تھا

جلوہ گر دل مین خیال عارض جانانہ تھا — گھر کی زینت تھی کہ زینت بخش صاحب خانہ تھا

کیا کرون اب مبتلا ہون آپ اپنے حال مین — دی تھی نعمت اسنے جب لب پر مرے شکرانہ تھا

شہرۂ آفاق ہوتی میری از خود رفتگی — خیریت گذری کہ آنکھون سے تجھے دیکھا نہ تھا

فصل گلبن چھوڑتا ہے دیکھکر ماہ صیام — کچھ جنون مجکو نہ تھا وحشت نہ تھی سودا نہ تھا

کیا کہون ڈر یہ ہے وہ لیلی ادا رسوا نہ ہو — ورنہ مجنون سے بھی کچھ بڑھ کر میرا افسانہ تھا

گر نزاکت مین نہ ہوتا مثل تار عنکبوت
یون ضعیفی آگئی گویا ازل سے تھی ضعیف
ہے یقین عاشق تمہارا مر گیا ہو تو خبر
نیم باز آنکھین تمہارا نام تھا ورد زبان

ق

خوب الفت سے زمانہ مین کوئی رشتہ نہ تھا
اور شباب ایسا گیا جیسے کبھی آیا نہ تھا
مینے کل دیکھا تھا جا کر حال کچھہ اچھا نہ تھا
زخم دل پر ہاتھہ تھا لب پر مگر شکوہ نہ تھا

بخت کی برگشتگی گذری ہی حد سے ای حبیب
دیکھتی ہین او نکے تلوے جنکا منہ دیکھا نہ تھا

جبین پر کیون شکن ہو اسے جان منہ ہے غصہ سے لال کیسا
ہزار باتین ہون ایک ہین پہر بھلا یہہ باہم ملال کیسا
نہین ہے اب تاب درد فرقت کہان کی عزت کہان کی غیرت
ہین مبتلا اپنے حال مین ہم کسیکا اسدم خیال کیسا
بتاؤ مجکو یہ کیا ہوا ہے یہ کون سا درد لادوا ہے
یہ کیون میرا دم اولجھہ رہا ہے ہی خود بخود جی نڈھال کیسا
تمام عالم ہوا جو شیدا تو کچھہ تعجب نہین ہے اسکا
بت ستمگار تجکو بخشا خدا نے حسن و جمال کیسا
گنہ سے سیری ہوئی نہین ہے یہ کہتے ہین سب اجل قرین کر
قلق مین ہر دم دل حزین ہے کہ ہوگا اپنا مآل کیسا
یہ اوس ستمگر سے کوئی کہدے مریض فرقت کی اب خبر لے
ہین کٹ رہی زندگی کی گھڑیان کہاں کا دن ماہ و سال کیسا
غضب ہے وان جو چین جبین پہ ہجوم غم ہے دل حزین پہ

لہو کے دہبے ہین آستین پر ہی دامن اشکون سے لال کیسا

ہوس ہی ہر ایک جی کی جی ہین ہوئے جو غش وصل کی خوشی ہین
تمام شب گذری بے خودی ہین جواب کیسا سوال کیسا +

جہان چہانا پڑا ہے کب کا فلک یہ وحشت کا اب ہی شہرا
کہان کا مغرب کہان کا مشرق جنوب کیسا شمال کیسا +

وہ مہر ہون ہین ہوا جو طالع تو اک زمانہ نے خاک اوڑا ئی
چمکنے دیتے نہین ہین بد بین عروج کیسا زوال کیسا +

حبیب کر کے بتون کی الفت ابہی سے یہ ہجر کی شکایت
رہے گا اب حشر تک یہ جہگڑا یہان بہلا انفصال کیسا

شراب پی جان تن ہین آئی الم سے تہا دل کباب کیسا
گلے سے لگجاؤ آؤ صاحب کہان کا پردہ حجاب کیسا

اب آؤ بہی برطرف تکلف نقاب کیسی کہان کا پردہ
جہکاے کیون سر ہو شرم سے تم عیان ہی رخ سے حجاب کیسا

بڑہا جو ہین رکہہ کے عذر مستی کہا یہ ہنسکر چڑہا کے تیوری
ہٹو ذرا ہوش ہین رہو جی سنبہالو دل اضطراب کیسا

تمہین مبارک ہو جو لیا ہے بہلا دو جو ہمکو دیدیا ہے ۔
جو ہو گیا اوسکا ذکر کیا ہے یہ دوستون ہین حساب کیسا

بہار کے دن ہین کیا مزہ ہے شراب کا دور چل رہا ہے ۔
لگا ہے سبزہ چمن کہلا ہے برس رہا ہے سحاب کیسا

مین رشک مجنون ہون دیکھہ ادہر تو نہ لا صبا گلستانکی خوشبو
غبار کی ہے دماغ کو خو کہان کا عطر اور گلاب کیسا

وہ چشم کرتی ہے صید آہو ہین اتنے تیر مژہ ترازو +
پکار ہوگی یہ کل کو ہر سو کر یہہ ہے مشک ناب کیسا

کبھی وہ مستی مین رنگ لائے کبھی کیا شاد مسکرائے
عجب طرحکے مزے اوٹھائے وصال کی شب مین خواب کیسا

نہ میل کر ساقیا یو ہین دے پسند مجکو نہین کوئی شئے
جگر یہ چرکا لگے پیا پے کہان کا پانی گلاب کیسا

نہین ہے دوزخ کا دلکو کچہہ غم میری بہی سن ناصحا ذرا تھم
رحیم وہ پرگناہ ہین ہم عذاب کیسا ثواب کیسا

جو روز ہے رخ تو زلف ہے شب ذقن ہے مانند چاہ نخشب
یہ حال ہے بیچینی مین یارب تو ہوگا عہد شباب کیسا

یہ دور ہے چشم سرمہ گو نکا فلک ہے اک قطرہ بحر خونکا +
جہان مین رنگ ہے فسون کا ہے مست ہر شیخ و شباب کیسا

طبیب ہین بند کام تیرے کہان ہین شاہ انام تیرے
نہین پہونچتے امام تیرے ہے بندہ بو تراب کیسا

| | |
|---|---|
| روح پرور وقت بد مین ہی سبب بیداد کا | صید کا خون رہنما بنتا ہے خود صیاد کا |
| ای دل مضطر ٹھہر دار عنا ہے باغ دہر | ای زبان خاموش یہ موقع نہین فریاد کا |
| پند ناصح کی خلش بہتر ہے لطف عیش سی | حکم رکہتی ہین یہ باتین نشتر فصاد کا |

عذر کیا جب اجازت دی کہا پیر مغان
مین تو اب تک منتظر بیٹھا تہا اس ارشاد کا

کیون کمی کرتا ہی گر بیداد ہی منظور ہے
شاید اکدن یہ بھی ہو جاے وسیلہ یاد کا

دے نہ ایغافل متاع نیکنامی ہاتہہ سے
پیش پا ہے راستہ اک عدم آباد کا

پہیرتے رہتے ہین جو ہر دم ضمیریت تولکی
لین ابہی کچہہ دن سبق لا تخلف المیعاد کا

آفرین عاشق کے دلپر ورنہ یہ فرقت کی آگ
ایکدم مین توڑ دے دم کورہ حداد کا

دلکو ملتی تہی جناب عشق سے داد سخن
نکتہ سنجی عشق یہ ہی حق تہا اوسی اوستاد کا

ایکسان رہتی نہین نادان ہواے روزگار
دیکہہ لی قرآن مین افسانہ قوم عاد کا

ہو سکا جو کچہہ کیا وہ دست و بازو سے حبیب
مین نہین خوگر ابہی تک غیر کی امداد کا

دیکہہ پہر انتظار آنے سے ترے دل کسکا
بنگیا قبلہ نما طایر بسمل کس کا

کون ہے تیرے سوا رازق و جواد و کریم
کبھی محروم پلٹتا نہین سایل کس کا

جلگئی میرے سوا کشت تمنا کسکی
نا امیدی سے بدلتا رہا حاصل کس کا

چاہیے طالب عزت کو عزیزون سے سلوک
یون ادب کرتے ہین اقران و اماثل کسکا

پہر کہان آپ چہپین گے جو کہی داور حشر
آج پہچان لین سب کون ہی قاتل کسکا

مین ہون یا ترک ملاقات کی باعث ہین حضور
ہو گیا تازہ طریقہ خط فاصل کس کا

بدر بنجاتا ہے اپنی ہی تگ و دو سے ہلال
ہوا شرمندۂ احسان مہ کامل کس کا

ہم بھی ہین تم بھی ہو اے حضرت واعظ دیکہیں
نیک انجام کرے خالق عادل کس کا

جمع ہین عاشق جانباز اشارہ کردے
دل ہے ان سب مین تری نذر کی قابل کسکا

اے صبا کون گل اندام چمن سے گذرا
تذکرہ کرتے ہین آپس مین عنادل کس کا

یہان تو اکثر یہ حسینون کا رہا دیوانہ — دیکھین محشر مین طرفدار ہے دل کس کا

چھوڑا شیخ نکر نکو حبیب ہوش
کچھ خبر ہے تجھے ہشیار ہے غافل کس کا

نہ سمجھے گی اونسے کیونکر ابجد انجام کیا ہوگا — سنانے ہے پہر خفا ہین کچھ کسی نے کہدیا ہوگا

زیادہ ہوتی جاتی ہے شب فرقت کی بیتابی — سحر سے مین اسی تشویش مین ہون آج کیا ہوگا

گذر ممکن نہین ای ساکنان کوچۂ دلبر — گئے تھے ہم بھی ملنے کے لیے تمتی منا ہوگا

کوئی پہلو نہین ملتا ہے وعدے سے مکرنیکا — تھوری وہ مجھسے کہتے ہین اچھا کہا ہوگا

مزہ دیکھو کیا ہے قصد بیجانہ کا زاہد نے — ٹھہر کر ہر جگہ کہتا ہے کوئی دیکھتا ہوگا

قطعہ

۱ ادائین اوس پریوش کی کہہ دیتی ہین بچپن سے — یہ چھوٹن جانستان ہوگی یہ قامت فتنہ زا ہوگا

۲ رہیگی رات دن اک عاشقون کی بہیڑ کوچہ مین — کوئی دیوار سے در سے کوئی سر پھوڑتا ہوگا

۳ گریبان جوش وحشت مین کوئی پھاڑیگا دامن تک — جگر پر ہاتھہ رکھے کوئی بسمل لوٹتا ہوگا

۴ نشانہ سنگ طفلان کا بنیگا کوئی دیوانہ — کسی کے قتل کا سب کی زبان پر تذکرہ ہوگا

۵ ٹپکتا ہے مگر یہ رنگ جسکی حسن صورت سے — جو سیرت بھی ہوئی اچھی نہین معلوم کیا ہوگا

اونہین جسدن سے خط بھیجا ہی ہر دم یہ تصور ہے — اب اونکے پاس پہونچا ہوگا قاصد چلا ہوگا

خدا شاہد ہے ہمنے جتنے ناز اونکے اٹھائی ہین — زبان سے گو نہین کہتے مگر دل جانتا ہوگا

حبیب خستہ جان سے خوب الفت کی سزا پائی
ذرہ پوچھو تو اس سے پھر کسیکا مبتلا ہوگا

گھٹین گی خواہشین ای دل تو حاصل مدعا ہوگا — ذرا یہ بھیڑ چھٹ جائے تو پیدا راستا ہوگا

ابھی تک مین تمہاری دوستی پر ناز کرتا تھا — نہ تھی امید یہ اغیار سے ہر دم گلا ہوگا

نہین امکان مین اپنے نتیجہ فکر و کوشش کا
وہی ہوتا ہے اکدن جو مقدر مین لکھا ہوگا

کہین گے اور کیا کاٹو گلے اپنے اسیرونکے
دم تکبیر ہر لب پر رضینا بالقضا ہوگا

جفا سہکر وفا کا دم بہرے ایسا زمانے مین
اگر ہوگا کوئی میرا دل صبر آزما ہوگا

کرینگے ایکدن بدنام یہ اہل غرض تمکو
کہے دیتا ہون مین دیکہو خفا ہوگے تو کیا ہوگا

خدا سے مانگ ایدل تم کرم کر بندونکی منت سے
جو حاجتمند ہے ہر دم وہ کیا حاجت روا ہوگا

جب آجائینگے آنکھین منتظر ہین جنکے آنیکی
وہ شب حیرت فزا ہوگی وہ دن عشرت فزا ہوگا

ہے چشم زادہ دریوزہ گر درویش کا کشتا
یہ مال و زر کہین بدنیتی سے ملگیا ہوگا

ترے احسان مین لاتحصی سحر سے شام تلک
کسی بندے سے حق بندگی کیون کر ادا ہوگا

تصور مین ہون ہیچ و داون سے کیونکر ہونگی چار آنکہین
زبان سے حرف مطلب کسطرح یارب ادا ہوگا

مزا کیونکر ملیگا دانہ زد کو بذل نعمت مین
جو لپس خوردہ ہے شب کا وہ سحر کو ناشتا ہوگا

نہ پایا ایک بھی تیرا آشنا سا سارے عالم مین
مین سمجھا تہا کہین کوئی تو صورت آشنا ہوگا

رسائی طبع کی اکثر وہ ہم نے کر سخن دیکہی
نہین معلوم پر اپنا مقدر کب رسا ہوگا

حبیب اکثر کیا یہ قصد لیکن ہو نہین سکتا
کرینگے ہم بہی اب جو وقت کا جو مقتضا ہوگا

اونھین جو اپنی جفا کا خیال آجاتا
تو رخ پہ خود عرق انفعال آجاتا

جو خواب مین نظر اون کا جمال آجاتا
ہمین فراق مین لطف وصال آجاتا

نکالتا فلک اکدن تو آرزو سے عروج
بقا کسی ہی بلا سے زوال آجاتا

ثنا سے یار جو سنتا وہ سنگدل سب مجہسے
تو ایک آن مین زاہد کو حال آجاتا

بناتا بزم حسینانکو مصر کا بازار
اگر ادھر مرا یوسف جمال آجاتا

سنا تھا غیر سے جو تمنے کہدیا مجھسے
وگرنہ مفت دلون مین ملال آجاتا

بچایا سنگدلون سے حبابِ نے پہلو
وگرنہ آئینہ دل مین بال آجاتا

حال اپنا خلق کو قصہ کہانی ہوگیا
عشق مین مرنا حیات جاودانی ہوگیا

خط مین جو وعدے کئے تھے اُنسے اب انکار ہے
آپکا لکھنا بھی پیغام زبانی ہوگیا

کہتے ہو بے اعتنائی دوستی کی شان ہے
خوب غصہ بھی دلیل مہربانی ہوگیا

عیش مین اپنی سیہ کاری کا جب آیا خیال
کچھ نپوچھو شرم سے مین پانی پانی ہوگیا

خود غرض سمجھے دیا جانبازیونکا یہ صلہ
واہ صاحب مین تو نذر بدگمانی ہوگیا

سیدھی باتون مین نکالا تمنے وہ حسن ادا
شش جہت مین شہرہ جادو بیانی ہوگیا

چرخ نے پنہان کئے کیا کیا حسین زیر زمین
نوجوانون کا عدو یہ پیر فانی ہوگیا

سنکے شہرہ دل کا آجانا بت بیمہر پر
میرے حق مین اک بلای آسمانی ہوگیا

خدمت خلق خدا ہے موجب عظمت حبیب
منصب شاہی طریق پاسبانی ہوگیا

بساط دہر پہ پھر کیون بچھائے دام آز اپنا
کبھی سوچی اگر انجام تو اسے حیلہ ساز اپنا

ہر اک تدبیر گویا فکر بہبودی دشمن تھی
کیا بیتابی دل نے غضب افشای راز اپنا

زبان تک حرف مطلب سامنے اونکے نہ لانا تھا
تملق پہ محول ہوگیا عجز و نیاز اپنا

یہان اندوہ محرومی سے برق خرمن ہستی
دکھاتی ہے کسی ایسی شمع تو سوز و گداز اپنا

سما سکتی نہین وہم و گمان مین بھی عطا تیری
کہانتک ہوگا دامان ہوس یارب دراز اپنا

کہا سب نے پری وش چھوڑ دی انسانیت تمنے
کوئی یون ہاتھ سے دیتا ہی حسن امتیاز اپنا

عجب حالت ہی خوش آتی نہین کوئی جگہ دلکو
تمہارے در سے پھرتا ہی نہین رو نیاز اپنا

ہوس ہی ہمنا ہر دم در ارباب دولت کی
قناعت کہتی ہی بیٹھو خدا ہے کارساز اپنا

نکلکر آنکھ سے آنسو دکہا دیتا ہے مردم کو
یہ پستی سے نشیب اپنا وہ رفعت تھی فراز اپنا

تجھے منظور ہو دنیا تو یہ کیا روک سکتا ہے
ذریعہ ہے حقیقت مین خدا وند مجاز اپنا

ہوئی تب بزم ہستی انکی خوش خوئی سی عطرآگین
گلون نے وقف گلچین کردیا جب اہتزاز اپنا

ہوا آخر یہ طے دونون طرف الفت برابر ہے
تجاوز کر گیا جب حد سے ناز اونکا نیاز اپنا

حبیب مبتلا کو صبر نے کیا کیا تسلی دی
مصیبت مین بھی تھا ایک یار دلنواز اپنا

عقل پر پتھر پڑے الفت مین دیوانہ ہوا
دل جو اک مدت سے اپنا تھا وہ بیگانہ ہوا

کہہ گیا جو جی مین آیا اب دیوانہ ہوا
بوند مین کم ظرف کا لبریز پیمانہ ہوا

سچی باتون مین بھی ہوتا ہے قیامت کا اثر
تذکرہ میرا عجب دلچسپ افسانہ ہوا

بد نما سمجھا گیا پیوند استغنا و حرص
ننگ دل تو فقر کشکول گدایانہ ہوا

زنگ ظلمت سے دل شیدا مرقع بنگیا
یہ خدا کا گھر بھی اس صورت سے بتخانہ ہوا

مخرب بنیاد آسایش ہی رہتا جہان
بستیان اوجڑ مین کبھی آباد ویرانہ ہوا

جان ہی دم لو رکا ای عشق ہوائی جان لے
نقد دل حسن یوسف ثانی کا بیعانہ ہوا

تیرہ بختی کی بلا سے یون نکلنا چاہیے
جسطرح سلجہا کے زلفون کو الگ شانہ ہوا

جذب دل یہ ہی اسے کہتی ہین باطن کی کشش
اونکے پرتو سے منور میرا کاشانہ ہوا

کیا شکایت اسکی صاحب اپنا اپنا رنگ ہی
غیر ہین ہم تم سے جب غیرون سے یارانہ ہوا

ملگئے دونون مین تھی جلنے کی قوت ایکسان
میل جنسیت سے جز و شمع پروانہ ہوا

اوسکی شان عالم آرائی یہ کی جسدم نظر
گوشۂ عزلت مرا دربار شاہانہ ہوا

قالب خاکی مین ساقی تونے پہونکی ہے یہ روح
قلقل مینا سے پیدا شور مستانہ ہوا

خوب ہی رنگ جوانی شیب نے کہویا حبیب
محو دل سے بہی خیال روے جانانہ ہوا

سر سے اونچا جب یہ سیلاب فنا ہو جائیگا
کہتے ہین نا آشنا ہر آشنا ہو جائے گا

سازو سامان نذر طوفان بلا ہو جائیگا
نوح کی کشتی ہمارا بوریا ہو جائے گا

رنگ لائینگے کبھی نقش و نگار آرزو
اک نہ اکدن یہ چمن بہی جانفزا ہو جائیگا

سبکو ہی معلوم ہین دینے کے اوسکی لاکھ ڈہنگ
ورنہ حاجتمند کیا حاجت روا ہو جائیگا

صبر لازم ہے جو زک دے پاک ہو خود غرض
ایکدن حال اوسکا خود عبرت فزا ہو جائیگا

مہربان جب ہونگے وہ ہوگی نہ حاجت عرضکی
ہر اشارہ اپنا حرف مدعا ہو جائے گا

ابتو بیٹھے ہین ترے کوچہ مین مثل نقش پا
یا اٹھین گے یا مقدر رہنما ہو جائے گا

ہے وہ انسان جو بقائے نام کی کوشش کرے
ملکی دولت زیادہ گر تو کیا ہو جائے گا

جہک کے مل سب سے اگر ہے سرفرازی کی ہوس
بن پڑیگا گر یہ نسخہ کیمیا ہو جائے گا

بیقراری کو گریگی دور جب سچی کشش
مرغ دل خود طائر قبلہ نما ہو جائے گا

کر ریاضت اسقدر زنگ کدورت دور ہو
رفتہ رفتہ حال خذ ما صفا ہو جائیگا

غیر کے سایہ سے بچکر چل طریق عشق مین
ورنہ یہان رہزن ترا خود رہنما ہو جائیگا

جو دیا ہے اوسنے اوسکا شکر کر دل سے حبیب
وجہ استغنا تجھے فضل خدا ہو جائیگا

بنا کے آئینۂ تصور جہان دل داغدار دیکھا

فراق مین لطف وصل پایا خزان مین رنگ بہار دیکھا
تمام کامون کا راستی پر ہمیشہ دار و مدار دیکھا
فساد طینت مین جنگی پایا ہر ایک صحبت مین خوار دیکھا
سنبھالا جسدن سے ہوش ہمنے وطن کو کل چندبار دیکھا
نہ کی عزیزون کی غمگساری نہ پھر کے اپنا دیار دیکھا
ہوے جو مانوس کجروی سے پھرے رہ صدق و راستی سے
نہ بیٹھے اکروز وہ خوشی سے نہ کچھ بجز انتشار دیکھا
ہے مہر اہل دول مین بخشش معاہدون مدام کاہش
نہ ہمنے پایا اسی کو بیغش نہ اوسکو کامل عیار دیکھا
بساط عیش و طرب ہے برہم یہ ہے نشیب و فراز عالم
پیادہ ہین اونکو دیکھتے ہم جنہین ہمیشہ سوار دیکھا
پڑی ہے پیچھے کچھ ایسی شامت مٹا رہے ہین نشان شہرت
بہت عزیزونکو بہر شہرت گنواتے اپنا وقار دیکھا
جما تھا جسوقت رنگ صحبت تھا نیک و بد مین بھی لطف خلت
مگر خزان آئی یا قیامت نہ پھول دیکھا نہ خار دیکھا
دل و جگر کو ہوا گوارا کہان سرور شراب ہستی
ملا کبھی اضطرار مین یہ کبھی اوسے بیقرار دیکھا
گیا وہ دور سیاہ مستی رہا فقط نام مے پرستی
جو ضعف پیری مین آنکھ کھولی تو کچھ طبیعت پہ بار دیکھا

حبیب ہم ہمصفیر بلبل ہمیشہ ستے ہے گلشن جہان مین
وفا کی خوبو ہو جسمین وہ گل نظر نہ آیا ہزار دیکھا

ہچکیان آنے لگین مین بیخبر ہونے لگا
خود بخود لو انتظار نامہ بر ہونے لگا

دور تک جانے لگی وسلکے دہڑکنے کی صدا
فرقت قاتلین پہر ٹکڑے جگر ہونے لگا

دی اجازت نام لینے کی تو چل نکلے حضور
ذکر غیر و نام ریحان رات بھر ہونے لگا

دہو و دامن کو تیا کوئی گریبان گیر ہو
شور قتل عاشق شوریدہ سر ہونے لگا

فصل گل آتی ہے یا پیغام جانان آگیا
جوش وحشت پہر مجھے دو دو پہر ہونے لگا

دیر مین کعبہ سے آ کر پرستش کی تو کیا
شکر ہے اوس بت کے کوچہ تک گذر ہونے لگا

ہجر مین گلزار کا رہنا نہ راس آیا ہمین
شور مرغان چمن سے درد سر ہونے لگا

کوچۂ الفت کی چالین ہمنے ساری سیکھ لین
عشق سا استاد جب سے راہبر ہونے لگا

روی جاتی ہے شب عشرت تمہاری ساتھ ساتھ
دیکھلو صدمہ سے فق روی سحر ہونے لگا

یاد آیا پھر عدیل خوش بیان ہمکو حبیب
رنج تنہائی بڑہا مضطر جگر ہونے لگا

نہ نکلا منہ سے کچھ جبتک کہ دم لب پر نہین آیا
گئی جان پر زبان پر شکوۂ دلبر نہین آیا

بنی جان پر مری گو کچھ وہ بن ٹھنکر نہین آیا
ادا سے جب چلا حیرت ہے کیون محشر نہین آیا

بتا ای نرگس بیمار کیون پتھرا گئین آنکھین
اجل آئی تجھے یا قاصد دلبر نہین آیا

چنی افشان جبین پر موتیون کی حسن خوبی نے
پسینہ شرم سے ای گل ترے منہ پر نہین آیا

کہون کیا تم سے مر مر کے جیا ہون در فرقت مین
مرے سینہ مین دم دو دو پہر اکثر نہین آیا

نجانے پر مرے وہ شوخ کہتا ہے محبت سے
کئی دن سے جفاؤن کا مری خوگر نہین آیا

جو چلتے چلتے لے لیتا خبر تیری نہ گھٹ جاتی
گلی تک تیری اے قاتل میرا خنجر نہین آیا

توکل نے دکھایا لطف شاہی کا گدائی مین
جو سرکش تہا ہمارے در پہ کب جہککر نہین آیا

بہار آئی گل اندامون نے پہنے ہار بہولونکے
مرا طوق و سلاسل پہنکے آہنگر نہین آیا

جلیب رند مشرب نے نہ پی مے اوسکے ساغر مین
زبان پہ جسکی نام ساقی کوثر نہین آیا۔

مائل خال رخ حور ہوا خوب ہوا
دل پہ جو داغ تہا ناسور ہوا خوب ہوا

ہوگیا میرے تڑپ جانے پہ قاصد بہم
اور زخمون سے بدن چور ہوا خوب ہوا

بڑہگیا حسن جو بکہرائے مونہہ پر گیسو
دن مثال شب دیجور ہوا خوب ہوا

سنگ رہ جانکے سرکو مرے ٹہکرائی ہو
آنے جانے مین یہ دستور ہوا خوب ہوا

میرے اوٹھ جانے پہ غیرون وہ ہنسکر بولے
دل کے پاس سے یہ دور ہوا خوب ہوا

بڑہگیا سوز جگر گہٹ گئی طاقت دل کی
نالہ کرنے سے بہی مجبور ہوا خوب ہوا

مستحق دار کا عشق قد دلبر نے کیا
خلق مین ثانی منصور ہوا خوب ہوا

مجکو محبوب جو دیکہا او نہین رحم آہی گیا
رنگ رخ شرم سے کافور ہوا خوب ہوا

شکر ہے میری طرف سی نہ ہوئی کوئی کمی
ترک الفت او نہین منظور ہوا خوب ہوا

مین نے خود کہدیا جب چہپ نہ سکا عشق کا راز
تیرا دیوانہ جو مشہور ہوا خوب ہوا

خود نہین آئیگا سے وضع کا پابند جلیب
اونکی صحبت مین یہ مذکور ہوا خوب ہوا

نوٹر کر دلکو مرے تیر سے پہلو ٹوٹا
نہ یو ہین کیون قدر انداز کا بازو ٹوٹا

میرا منہ دیکہین سے گے حیرت سے سب اہل محشر
گر گرانباری عصیان سے ترازو ٹوٹا

محتسب ہوگا یہ پانی ابھی سب آپ مضاف
مجھسے سبزوار کا شیشہ جو لب جو ٹوٹا

تیرے ہر تار سے وابستہ ہے جان عاشق
موت ہے رشتۂ الفت جو کہین تو ٹوٹا

شرم کو دیکھکے شرمائی خزانکی سختی
دست بیداد سے کب برگ لحب الو ٹوٹا

سر جھکا جب ہوا باعث وہ سرفرازیکا
کبھی تہہ کرنے سے طاعت مین نہ زانو ٹوٹا

نکرو دور نظر سے کہ ہون مانند سرشک
سلسلہ اسکا ملا کب جو سر مو ٹوٹا

شب فرقت سے ٹھہرتے نہین شعلے دلمین
تارہ ٹوٹا کہ مری آنکھ سے آنسو ٹوٹا

حفظ مین رکھتی ہے نرمی ستم ایجاد و نکو
نہ سرو ہی کیطرح خنجر ابرو ٹوٹا

سب کو حیرت ہے کہ غائب ہوا کیونکر مرا دل
چاک سینہ ہے کہین اور نہ ہے پہلو ٹوٹا

شکر ہے بچگئے بدخواہ کے حملے سے جلیب
ہاتھ بیکار ہوا کوئی نہ بازو ٹوٹا

نور سے تیرے منور کہان ہونے لگا
مہر عارض رشک مہر آسمان ہونے لگا

ابتدائے عشق مین شرط شکیبائی نتھی
کیا تحمل کا ہمارے امتحان ہونے لگا

تخم معنی کیلئے اچھی نہین یہ سرزمین
بوستان فکر تاراج خزان ہونے لگا

ہے گسستہ ناقۂ لیلائے مقصد کی مہار
قیس قسمت کا مخالف ساربان ہونے لگا

خشک ہے کشت تمنائے چمن آرائے نظم
خارزار فکر باطل گلستان ہونے لگا

عندلیب باغ کو ہے کنج تنہائی نصیب
زاغ اسود بلبل ہندوستان ہونے لگا

جس ستمگر کو مرے عہد وفا پر ناز تھا
ہے یہ قسمت کی کجی وہ بدگمان ہونے لگا

کھوکے دلکی آرزو خود کرلیا ہمنے عدو
جب ذرا ہموار اونکا پاسبان ہونے لگا

ہوگئے رسوا خدارا چھوڑ دو بیداد کو
ہر طرف سے اب تو شور الامان ہونے لگا

پڑ گئی ہے دلمین جسکا فو کے رنجش کی گرہ
منتون سے وہ بھلا کیون مہربان ہونے لگا

ہو چلا ہی ہر طرف شہرہ تمہارے حسن کا
ابتو اکعالم ہمارا ہم زبان ہونے لگا

شک تھا پہر ہیکا تغیر دیکھکر ہمکو طبیب
درد الفت ابتو باتون سے عیان ہونے لگا

## ردیف باے تازی

قاصد ہنوز لیکے نہ خط کا پھرا جواب
جان آئی لب پہ زیست ملے ہمکو دیا جواب

کافی ہے عمر شغل شراب وکباب مین
ہے خوف حق کو روز جزا دینگے کیا جواب

سائل زکوٰۃ حسن کے بیٹھے ہین دیر سے
ای شاہ حسن کچھ نہ ابھی تک ملا جواب

جادو بیان شکر لب وشیرین زبان ہین وہ
ہر اک کو بات بات مین کرتے ہین لاجواب

انداز مین ادا مین ملاحت مین حسن مین
ہوگا جہان مین نہ کوئی آپکا جواب

طرز جفا مین وہ ہین زمانے مین بے نظیر
کوئی نہین طریق وفا مین میرا جواب

پڑھکر نیاز نامہ کو دین اوسنے گالیان
بھیجا مراسلہ کا ہمارے نیا جواب

دیتی ہے سیر ہوکے یہ آواز آسیا
ہے اوسکی ذات رحمت وبخشش مین لاجواب

دینگے دعائین پھول پلا گل کی فصل مین
للہ بے زرونکو نہ دے ساقیا جواب

آئی ہے لب پہ جان دم رحلت قریب ہی
بس انتظار کی ہوئی حد آچکا جواب

گذری نہین ہے وعدہ کی ساعت ٹھہر طبیب
آجائینگے وہ خود ہی کوئی دم مین یا جواب

ساقیا شاق ہے یہ پیش وپس جام شراب
دل مین رندونکے ہے یکسان ہوس جام شراب

سیر نیت تھی دم دسترس جام شراب — توبہ کرتے ہی ہوئی پھر ہوس جام شراب

موسم گل مین ہو گر دسترس جام شراب — پی ہی جاؤن نکرون پیش و پس جام شراب

ساقیا کہتی ہے دلسے ہوس جام شراب — رہیئے میخانہ مین بنکر مگس جام شراب

دور کے ساتھ چلا قافلہ ہوش و خرد — بنگئی قلقل مینا جرس جام شراب

فصل گل خوب ہی ساقی کے کرم سے گذری — نرہی دلمین ہمارے ہوس جام شراب

ذوق رغبت سے بدل دیتا ہی نفرت دلکی — نشکل زنبور عسل ہے مگس جام شراب

ڈالدے جان تن خاک مین ہی ساقی دم مسیح — دم مین ہو قلقل مینا نفس جام شراب

میکشی مین ہو جو وہ ترک نظر مائل صید — قید کرلے بط مے کو قفس جام شراب

بزم سے جب وہ اوٹھین غدر شگون بد ہو — چھلکے ساغر تو کہین سب عطش جام شراب

بنکے ساقی روش باغ پہ بیٹھا ہے وہ ترک — آج شہگام چلے گا فرس جام شراب

دور دیتا ہے وہ سرہنگ تو کہتے ہین رند — دیکھو کاوے پہ لگا ہی فرس جام شراب

مانگتے جائین نہ کیون رند ہے دست ساقی — در توبہ کیطرح باز پس جام شراب

کیفیت کیا جو بھرے دل ہی نہ مینوارونکی — ہوتی ہے یہ غرض باز پس جام شراب

عہد و پیمان کا ہوا کہ شاہد عادل ساقی — منہ سے جو کہتا ہے لکھدے وہ پس جام شراب

تھوڑی سی بدلی گزک کی بھی مجھے دی ساقی — ذائقہ منہ کا بدلنے کو ہے بس جام شراب

ہو گیا دور و تسلسل مین تناسخ کا ثبوت — باکم و کیف دم باز پس جام شراب

تنکے چھواتی ہے مہر لب میگون جنکو — سمجھے ہین خط شعاعیکو خس جام شراب

ایسی تدبیر بتا ہمکو بھی اے زاہد خشک — کہ نہو ابر و ہوا مین ہوس جام شراب

عبرت آگین ہے پھر یاد شکست ساغر — کون میخانہ مین ہے وادرس جام شراب

عود کرتی ہے جوانی کی حرارت دلمین — ہے بجا پیر کرین گر ہوس جام شراب

لیچلا کھینچ کے ہمکو سوئے میخانہ حبیب
جرم توبہ کی سزا مین عکس جام شراب

مہر والفت سے ہے آل تہذیب — خاکساری ہے کمال تہذیب
ہے وہ آرایش حسن باطن — جسکو کہتے ہین جمال تہذیب
کم نہین مردمک چشم سے کچھ — رخ انسان پہ خال تہذیب
آج کل ہم مین اگر سچ پوچھو — شکل عنقا ہے مثال تہذیب
کبھی ہوتا نہین بد وضع کا خوف — ہے عجب جاہ و جلال تہذیب
رخنہ پہ کرتا ہے متانت پیدا — دل مین آتے ہی خیال تہذیب
اپنے مطلب کا جہان کچھ ہو لگاو — نہین رہنا ہے خیال تہذیب
قوم کا اپنے نہ گھٹتا وہ عروج — ہو نہ جاتا جو زوال تہذیب
جام جم سے نہ کہین پر تمکین — بزم خلت مین سفال تہذیب
اسکا خون کرتے ہین جو ناحق کوش — اون کی گردنپہ وبال تہذیب
مردہ قومون کے لئے آب حیات — بنتا جاتا ہے زلال تہذیب

بدر بنجائیگا چندے مین حبیب
حق نے چاہا تو ہلال تہذیب

تری جفا کے سوا ہے مری وفا کا سبب — مری وفا ہے ستمگر تری جفا کا سبب
ہمیشہ ہے مری بیچارگی کا پاس اوسے — ہوئی شکستہ دلی رحمت خدا کا سبب
تباہ کرتی ہے خودبینی و خود آرائی — ہے عجب جاہ حشم فقر اغنیا کا سبب

خدا کو بندوں پہ حجت تمام کرنا تھا
ہوا ہمیشہ یہ ترسیل انبیا کا سبب

جدا نہیں ہے کبھی بحر سے نمود حباب
تری بقا نہو کیونکر مری بقا کا سبب

نہیں جو دلپہ موثر کوئی سخن واعظ
برا نہ مانئے حضرت یہ ہے ریا کا سبب

حسد عزیزونکو ہوتا ہے کامیابی پر
ہے بیشتر یہی بیداد اقربا کا سبب

ترے جمال کا پرتو ہے داغ الفت مین
ہے نور مہر مبین ماہ کی ضیا کا سبب

نہوتی اتنی جسارت جو آپ رکھتے خیال
کہیں حضور سے کیا عرض مدعا کا سبب

کسی سے شرم ہو کیا جب خدا سے شرم نہیں
کچھ اسمیں شک نہیں ایمان ہے حیا کا سبب

وہ اپنے وقت پہ آتی ہے ٹل نہیں سکتی
ذرہ سی بات بھی ہو جاتی ہے قضا کا سبب

بقا کے بعد فنا ہے فنا کے بعد بقا
بقا مین کسلئے مضمر نہو فنا کا سبب

کریم جلد بتادے حبیب کو وہ راہ
مدام دارِ غنا مین ہو جو غنا کا سبب

حشر کے دن بھی نہ پاس آئیگا ڈر سے آفتاب
خوب واقف ہے مرے سوز جگر سے آفتاب

ہجر کے صدمہ سے آنکھوں مین جہان تاریک ہے
چھپ گئے تم ہوگیا پنہان نظر سے آفتاب

بام پر وہ مہروش ہے راہ مین مین محو دید
کیا کشش ہے بندہ گیا تار نظر سے آفتاب

سینۂ پرداغ پر پھٹ کر گریبان آگیا
چاند نکلا ہوگیا پنہان نظر سے آفتاب

وصل کی شب باتوں باتوں ہی مین ہوجاتی ہے صبح
کیا نکل آتا ہے کچھ پہلے سحر سے آفتاب

تربیت سے جوہر اصلی مٹ نہیں سکتا کبھی
کھو سکا دھبہ نہ دامان قمر سے آفتاب

ہوں مین اک آئینہ عبرت سپئے اہل نظر
دیکھ غافل کہہ رہا ہے ہر بشر سے آفتاب

تم مرے گھر آئے مین ششدر ہوں اوسکی شان سے
آج نکلا ہے خدا جانے کدھر سے آفتاب

آجتک اوس صبح کا آنکھون مین پھرتا ہے سمان
گھر سے وہ نکلے ادہر نکلا اودہر سے آفتاب

مین چھپا کر سوز دلکو گر پڑہتا ہون کبھی
جہانکتا ہے رخنۂ دیوار و در سے آفتاب

وقت رخصت رخ تہا سوے کوچۂ جانان حبیب
حال پوچھو چلکے پلٹا ہے سفر سے آفتاب

افسوس جارہی ہے جوانی گیا شباب
اب خلد مین ملیگا یہہ بچھڑا ہوا شباب

بیچین کر رہا ہے دلون کو ترا شباب
ایسا کسی کا کب ہوا حیرت فزا شباب

کیون ہو نہ سیر بیعت پیر مغان سے دل
کیفیتین تہین رندی و مستی کی تا شباب

گذرا وہ وقت چہوڑ دیئے بچپن کی شوخیان
پڑہ لیجئے رسید کا خط آگیا شباب

جب سے ہوے جوان معیشت کی فکر ہے
سودا تہا سر مین عشق کا جب تک رہا شباب

رکھی حزین فراق کے صدمون سے جان زار
تمنے ملایا خاک مین اے دلربا شباب

پیری مین آہی جاتی ہے کچھ کچھ صلاحیت
ہے وقت امتحان ثواب و خطا شباب

دیکھا نہین زمانہ مین ایسا عذار حسن
ہے آپ کی نرالی جوانی نیا شباب

کہتا ہے دل یہ جیسے کے پیری کی زحمتین
اک سلطنت ہے آئے اگر دوسرا شباب

ساقی نے پہونکدی ہی بدن مین وہ تازہ روح
دہوکا ہے دلکو شیب مین پھر آگیا شباب

قامت جہکا جو بار الم سے تو کیا عجب
جینے کا کچھ مزہ نرہا چل بسا شباب

غفلت مین مفت ہوگئی آخر بہار عمر
کرنیکے کام کچھ نہ کئے کہو دیا شباب

نکلی ابہی نہ پوری تمنا کوئی حبیب
پیری بہی آئی گذری جوانی گیا شباب

گل پہ شیدا ہوگئی دیوانہ بن مین عندلیب
نام تیر الیتی ہے ہر دم چمن مین عندلیب

آگئی کس سرو رعنا کے گل عارض کی یاد
بنگئی از خود زبان میرے دہن مین عندلیب

زلف مشکین مین لگایا گل کا طرہ یار نے
کیون نہ اب تنکے چُنے دشت غربت مین عندلیب

ہر طرف گلزار مین شور مبارکباد ہے
آج صدر آرا ہے مرغان چمن مین عندلیب

عطر گل ملکر نہ زیب بزم ہوا ایشمع رو
جان دیگی بنکے پروانہ لگن مین عندلیب

جنکے گل ہین عالم غربت مین ہم پہلوے خار
وہ اعزا ہین گلستان وطن مین عندلیب

موسم گل دیکھکر ایسا خوشی کا جوش ہے
اب نہین پہولے سماتی پیرہن مین عندلیب

دیکھین کب آتے ہمارے باغ مقصد مین بہار
ابتو ہے ہر آرزو سکے چمن مین عندلیب

ساتھ رہنا نوحہ خوان میر اجنازہ جب اوٹھے
لپٹی ہوگی چادر گل بھی کفن مین عندلیب

بے بہار آئی ہنا اب شاخ گل پر آشیان
رہ چکی ہے مدتون رنج و محن مین عندلیب

ہین چہکنے کے یہ دن او نغمہ ہائی شوق کی
درد دل کہتی تھی تو دیوانہ پن مین عندلیب

سنکے یہ حیران نہ ہوتے کیون نواسنجان دہر
ق
بنگئے ہین زاغ بستان دکن مین عندلیب

مستند رنگین مقالی اوسکی ہوگی ای حبیب
خوش بیانی سے بنے جو اہل فن مین عندلیب

## ردیف بائے فارسی

ہجر مین وصل کی دی دلنے خبر آپ ہی آپ
جسطرف غور کیا آئے نظر آپ ہی آپ

پاس آنے دے نہ دیو امید مین انسان
دور ہو جائیگا سب خوف و خطر آپ ہی آپ

میری تقدیر کی گردش کا تماشا دیکھو
پھر گئی چاہنے والون کی نظر آپ ہی آپ

عمل صانع مطلق کی صدف شاہد ہے
قطرہ بنتا نہین دریا مین گہر آپ ہی آپ

کوئی بصیرفہ اگر بوئے گا تخم نیکی
ہاتھ آ ئینگے ریاضت کے ثمر آپ ہی آپ

امتحان کی ہی جگہ کہتے ہین دنیا جسکو
ہے بشر فاعل مختار نکوئی وبدی
دوستی ہو کہ عداوت نہین رہتی پنہان
پھیل جاتی ہے کسی قوم مین تہذیب جہان
ہے اسیطرح یہ افعال ذمیمہ کا رواج
بہرے کان کسینے نہین کچھ اسمین کلام
روح پر ہوتی ہے خود ہیبت حق کی تاثیر
ہو گئی مشترک اغراض مین جب خود غرضی
حصن آہن مین بھی ہو گر کوئی آزاد خیال
اپنی باتون مین کرے غیر کا مطلب جو ادا
یہہ بھی پاتا ہے شرف قطع منازل کر کے

قطعہ ۱ ۲

فاش ہو جاتے ہین یان عیب و ہنر آپ ہی آپ
پیش آجاتے ہین سب نفع و ضرر آپ ہی آپ
دلکی ہو جاتی ہے ہر دلکو خبر آپ ہی آپ
سیکھ لیتا ہے ہر اک علم و ہنر آپ ہی آپ
کارگر ہوتا ہے صحبت کا اثر آپ ہی آپ
یون پلٹتی نہ کبھی اونکی نظر آپ ہی آپ
دل ہلا دیتا ہے اللہ کا ڈر آپ ہی آپ
روکے لاکھہ پا ہوتا ہے شر آپ ہی آپ
توڑ لیتا ہے وہ دیوار مین در آپ ہی آپ
اوسکو ہو جاتی ہے ہر دلپہ ظفر آپ ہی آپ
ماہ نو ہو نہین سکتا ہے قمر آپ ہی آپ

تم کرو فکر سخن چھوڑ کے افکار حبیب
کیا عجب قدر کرین اہل نظر آپ ہی آپ

لائین تشریف لحد پر جو پس مردن آپ
سہہ کے صدمے بھی غم عشق سے نیت نہ بھری
اے درتک وہ اودھر پانوسے بڑھا دست نظر
نہ بھڑکتی کبھی پہر دیکھئے عارض کی چمک
کہنے سننے کا اثر چارہ گر وکیا ہوگا
بدگمانی سے جفا کرکے وفادارون پر

کیجئے گا نہ کہین پہر خدا شیون آپ
عیش و راحت کے بنے مفت مین ہم دشمن آپ
صفت مژگان کیطرح ہٹنے لگے چلمن آپ
مارتے آتش گل پر نہ اگر دامن آپ
رام ہو جائے دعا دو وہ بت پرفن آپ
خیر خواہ ہونکو بتاتے ہین عبث دشمن آپ

فائدہ خوف جہنم کا دلا کر واعظ
غضب حق سے لرزتے ہین یہ تر دامن آپ

یون مری آنکھون مین ہوتا نہ زمانہ تاریک
منہ چھپاتے جو نہ دکھلا کے رخ روشن آپ

ستم ایجاد چھپا ہے کہین خون ناحق
جسطرف جائیگا کہدیگی تری چتون آپ

سچی ہوتین نہین ارباب غرض کی باتین
بے سبب ہوتے ہین ہر ایک سے کیون بدظن آپ

روکنے سے نہین رکتی ہی کبھی تیغ قضا
ہیچ ہے منہ پہ اگر لین سپر آہن آپ

عشق کی راہ مین کھٹکا ہے مجھے حضرت دل
نہ بنین راہبری کرکے کہین رہزن آپ

ہر زمانہ ہے سمجھ بوجھ کے چلنیکا حبیب
کسی موقع پہ نکر جائین انیلاپن آپ

ہر اک عروج حکومت ہے دوپہر کی دہوپ
ہمیشہ ہوتی ہے دولت کی چھاؤن ڈھلتی دہوپ

جہان ہو طور تجلی اوٹھائین گر وہ نقاب
جلے ابھی ورق زر کی طرح ساری دہوپ

نہین قرار ہے اوس مہر وش کی الفت مین
خیال کسکو ہے سایہ کہان کا کیسی دہوپ

تم آکے سامنے غرفہ مین بیٹھ جاؤ اگر
بنے ہمارے لئے چاندنی سی ٹھنڈی دہوپ

زمانہ کھوئیگا جب زنگ تیرہ بختی کا
طلا بنائیگی آہن کو یہ سنہری دہوپ

فلک کریگا ستمگر سے بھی وہ بیمہری
بنے گی خرمن عیش عدو کو بجلی دہوپ

عروج ہے شہ خاور کو خاکساری سے
غرور ہوتا اگر کیون زمین پہ پڑتی دہوپ

سہانے وقت ہین ایدل دم طلوع و غروب
سمان دکھاتی ہے قدرت کا دہیمی دہیمی دہوپ

جو قوم آج ہے پستی مین کل تھا اوسکا عروج
کسی جگہ پہ ٹھہرتی کبھی نہ دیکھی دہوپ

یہ عارض اونکا ہے مہر اور وہ ہی پرتو مہر
خدا کی شان ہی دیکھو تو کتنی سمٹی دہوپ

حبیب آگئی پیری سفید بال ہوئے
اٹھو بلند ہوا آفتاب پھیلی دہوپ

# ردیف تاے مثناۃ فوقانی

اکدن خیال یار رہا تھا تمام رات
روشن تھی شمع داغ تمنا تمام رات

درد جگر سے خواب نہ آیا تمام رات
تڑپا تمام رات کراہا تمام رات

لکھی ثنائے زلف چلیپا تمام رات
ظلمات مین پھرا مین اکیلا تمام رات

کیا پوچھتے ہو حال شب انتظار کا
اس زلف کی قسم نہین سویا تمام رات

اوس مہروش کے نور سے روشن تھی بام و در
گھر مین تھا میرے دیکھا اُجالا تمام رات

دی جان مریض عشق نے آخر دم سحر
آیا نہ جب وہ رشک مسیحا تمام رات

اللہ رے حسن تارونپہ افشان ہی خندہ زن
ہنستا ہی چاند کو رخ زیبا تمام رات

پھیلے جہان مین نافہ مشک ختن کی بو
سوئین جو آپ کھولکے جوڑا تمام رات

کی خوب ساتھ ساقی مہوش کی میکشی
بر مین رہی عروس تمنا تمام رات

ہے لب پہ جان زار تمہارے فراق مین
غش ہی تمام دن تو ہے سکتا تمام رات

خود بوئے گل تھی بلبل باغ شباب یار
تھی سیر صنعت چمن آرا تمام رات

دل مین جو اوس قمر کا تصور بندھا حبیب
بستر سے اوٹھ کے صحن مین ٹہلا تمام رات

تھا اشتیاق ابروئے دلبر تمام رات
دیکھا کیا مین خواب مین خنجر تمام رات

سو جاؤن مین وہ آکے کہین یہان سے پھر نجائین
جھپکی نہ آنکھ اے دل مضطر تمام رات

پھرا ہے ڈنکو مہر کا در پر حضور کے
اور پاسبان ہے ماہ منور تمام رات

بدمستیون سے رندون کی سب چور ہوگئے
یکجا تھے جمع شیشہ و ساغر تمام رات

انگور پھٹ گیا ہے کسی زخم کا ضرور
نہ چین تھا بہت دل مضطر تمام رات

جی بھر کے تا نہ دیکھہ سکون وقت ذبح بھی
پھیرا ہے اوسنے سانپہ خنجر تمام رات

کرتا ہون می کشی ہین بسر اپنے دن مگر
رہتی ہے یاد ساقی کوثر تمام رات

اوس ترک کو جو مشق ستم کی نئی ہی چاٹ
تلوار کو چٹاتا ہے پتھر تمام رات

یون گیسوے صنم کا بندھا ایک بیک خیال
سینہ پہ لوٹتے رہے اژدر تمام رات

دن بھر تو شغل وحشت نوردی ہی ہجر مین
کرتا ہون کانٹے تلوون سی باہر تمام رات

ق

جب نام میرا سنتا ہی کہتا ہے وہ نگار
قصہ اوسیکا سنتا ہون گھر گھر تمام رات

جسدم سنا کہ کل ہی شہادت کا سامنا
اللہ بخشنے ہاتھو نہ تھا سر تمام رات

ساقی کی چشم مہر کچھ ایسی ہوئی حبیب
چھوٹا نہ میرے ہاتھہ سے ساغر تمام رات

ہے نگہبان رخ کا خال روئے دوست
حافظ قرآن ہوا ہندوے دوست

ہم نہ ہون تیر ہو ہم پہلوے دوست
آئینہ لوٹے بہار روئے دوست

پھر گئی جب نرگس جادوے دوست
سب مسلمان ہو گئے ہندوئی دوست

بھا گئی ہے دلکو ایسی خوئے دوست
آتی ہی ہر گل سے مجکو بوئے دوست

ہے خیال عارض و گیسوئے دوست
گھہ مسلمان ہون کبھی ہندوے دوست

سو بلائین آگئین عشاق پر
جب کمر تک آگئے گیسوے دوست

ہڈیان میری نہ کھانا اے ہما
دانت رکھتے ہین سگان کوی دوست

آگ بھڑکے کیون نہ پہلو مین مرے
غیر ہین وان آج ہم پہلوے دوست

اصل یہ ہے نقل محراب حرم
سجدہ واجب ہے بہ تہہ ابروئی دوست

تیغ ابرو پر کٹے لاکھون گلے — بنگیا گنج شہیدان کوے دوست

دل ہوا مفتون نگاہ یار کا — شیر افگن ہین مگر آہوے دوست

بعد مردن قبر مین آٹھون پہر — آئیگا مجکو خیال روے دوست

پھر رہا ہے آج پتلی کیطرح — میری آنکھون مین قد دلجوی دوست

ہے خیال خال مشکین رات دن — دل کو میرے جان لو مشکوی دوست

اب وہی سر ہے کہ ٹکراتا ہون مین — وصل مین یہ تہا سر زانوے دوست

کیا کوئی آفت ابھی باقی ہے اور — لے چلا ہے دل مجھے پہر سوی دوست

لے اوڑی بیساختہ دل کو مرے — آگئی جسدم ہواے کوے دوست

رنگ الفت سے مٹا زنگ دوی — ہوگئی ہے مجھہ مین پیدا بوی دوست

غیرت منصور ہون مین ای حبیب
ہر گھڑی ہون حرف ہاے وہوی دوست

اوس سے کیا چھپ سکے بنائی بات — تاڑ جاے جو دل کی آئی بات

کیسے گذری ہے ایکسان کس کی — کبھی بگڑی کبھی بن آئی بات

رہے دل مین تو ہے وہ بات اچھی — منہ سے نکلی ہوئی پرائی بات

مین سمجھتا ہون یہ نئی چالین — کبھی چھپتی نہین سکھائی بات

کہدیا اپنے دل کو خود بیرحم — چھین لی ہمرے منہ کی آئی بات

رکھہ لیا عاشقون نے نام وفا — گئی جان پر نہ جانے پائی بات

رنگ بگڑا ہے اونکی صحبت کا — اب نہین ہے وہ ابتدائی بات

مجھسے بیوجہہ ہوتے ہو بدظن — کسکے باور سنی سنائی بات

کیا ہوا اونکا مزاج انکا کوئی
روٹھنا کھیل ہے لڑائی بات

غیر کا ذکر گر نہ تہا صاحب
میرے آتے ہی کیون اوڑائی بات

دل مین رکھتا ہے خوب سنگی حبیب
چاہے اپنی ہو یا پرائی بات

اوٹھتا کسی مخلوق سے کیا بار محبت
ہونا تہا ہمین حامل اسرار محبت

ساقی وہ پلا بادۂ سرشار محبت
آجائے نظر عالم اسرار محبت

دنرات تڑپتے رہے بیمار محبت
آیا نہ کسیکو کبھی تیمار محبت

انسان ازل سے ہے گرفتار محبت
راس آیا اسے طوق گرانبار محبت

ہردم ہے کسیکی گل عارض کا تصور
پہلو مین کھٹکتا ہے مرے خار محبت

کیا حال ہے زاہد نہین عمامہ کا بھی ہوش
حضرت تو کیا کرتے تھے انکار محبت

کیون خوف کرون قبر مین آئینگے فرشتے
سننے کو زبان سے مرے اقرار محبت

گو غیر مخاطب تھے نظر میری طرف تہی
سب تاڑ گئے یار کی گفتار محبت

ہر وقت یہی دہن ہے کہ منزل پہ پہونچ جاؤن
یارب ہو کہین طے رہ دشوار محبت

دنیا ہے یہ شاید کہین کچہ اور مخالف
احباب رہین شاہد اقرار محبت

تحریر سے تقریر سے انداز و ادا سے
گر دل مین ہے ہو جاتا ہے اظہار محبت

ہر آبلہ پا کو ہوئی دشت مین تسکین
نہیے خار مداوا ہے دل افگار محبت

یارون سے کھو وقت گیا چارہ گری کا
ابتو مرا دل ہو گیا ناچار محبت

ہمدرد نہین رنج ہین راحت کا ہی دشمن
ای چرخ نہ آئی تجھے رفتار محبت

فرمائین وہ جو حکم گوارا ہے خوشی سے
ہین قابل تعذیر گنہگار محبت

احباب کا شیدا ہی حبیب جگر افگار
دل اسکا ہے یا یوسف بازار محبت

بہت عزیز ہے دنیا مین بے ثبات مین بات
یہ آرزو ہے کرون اونسے مین حیاتمین بات

خیال صاف ہو بندش مین بھی نزاکت ہو
سخن کا حسن یہی ہے کہ نکلے باتمین بات

جہان کو ہے حلاوت بیان کی مرغوب
پسند کام و زبان ہو گئی نبات مین بات

کبھی ملا نہ بناوٹ مین سادگی کا مزا
بگڑتی دیکھی ہے اکثر تکلفات مین بات

محال ہوتا ہے الجھی ہوئی کا سلجھانا
بڑا ستم ہے جو پڑ جائے مشکلاتمین بات

نہون شریف اراذل سے کسطرح ممتاز
ہے اک نہ ایک تو مختص ہر ایک ذاتمین بات

فقط عوام کو مرغوب ہے مرادابندی
خواص ڈھونڈھین گے رنگینی نکاتمین بات

نہ کچھ ہوا ہے نہوگا ہماری کوشش سے
بنے گی آپکے اونکے سے التفاتمین بات

سند ہے جو شرفا کی زبان پہ جاری ہو
بدلتی رہتی ہے پڑکر محاورات مین بات

حبیب غم ہے کسے مال و زر نہین تو نہو
جو نکتہ سنج ہین ہے اونکی کائنات مین بات

## ردیف تائے ہندی

ذرہ ہو کوہ چاہین اگر ہم اولٹ پلٹ
کر دے وہ اک اشارے مین عالم اولٹ پلٹ

برہم وہ صحبتین ہوئین احباب منتشر
کچھ ایسا دفعتًا ہوا باہم اولٹ پلٹ

جمتا نہین نفاق مین یون نقش مدعا
ہو جائے جسطرح خط توام اولٹ پلٹ

کس کے شہید ناز کا یہ ذکر چھڑ گیا
دم بھر مین ہو گئی صف ماتم اولٹ پلٹ

چاہے تو اک نظر مین بنا دے گدا کو شاہ
کرنی پڑیگی تجکو بہت کم اولٹ پلٹ

وہ آستے آستے پہر گئے اک یہ بھی چال تھی
ہوتا ہے یون غضب سے طبیعت مین انقلاب
ظالم نکال دلسے شہادت کی آرزو
بندون کے جرم پر جو نہ کھینچے وہ خط عفو
کل جنکے عدل و داد کا شہرہ تہا خلق مین
مثلین روی ہین دفتر تنسیق ملک و مال

ق ۲

یان جان پر بنی کہ ہوا دم اولٹ پلٹ
قلب و جگر کو جیسے کرے سم اولٹ پلٹ
تلوار کو نہ غیظ مین ہر دم اولٹ پلٹ
ہو جاے دم مین دفتر عالم اولٹ پلٹ
بیکس ہین آج وہ یہ ہے کچھ کم اولٹ پلٹ
ابتر تباہ درہم برہم اولٹ پلٹ

مضمون سے ہے ہیچ صاف نہ بندش ہو گر جلیب
الفاظ مین ہے سب سی مقدم اولٹ پلٹ

گلو نکا دور ہے بلبل مزے بہار مین لوٹ
کشود کار کی کوشش مین دے نہ حرص کو خل
بہاے سیکڑون دل اونکے خال عارض نے
وہ منتظم ہے رہے جسکی جزو کل پہ نظر
جہان مین ہوتی ہے احسان کی جزا احسان
عبث ہی بوند کا جو کا اگر گھڑے ڈہلکائے
کئے ہین شیب نے سب جسم کے قوا کمزور
ہجوم یاس مین چھوڑا ہی امید کشور دل
بنے وہ فاتح کونین خوش ہو تو جس سے
دیار دل مین ہے پہر داغ عشق کا توڑا
بھری ہے تازہ ہر ایک سر مین شور و شر کی ہوا

ق ۲

خزان مچائیگی آتے ہی اس دیار مین لوٹ
شکست دیتی ہے فوج جو نکو کارزار مین لوٹ
مچائی زنگیون نے وادئ تتار مین لوٹ
نہ کر سکے کوی گو نگیر کار و بار مین لوٹ
ثواب نیکیون کی دور اختیار مین لوٹ
ہمیشہ نقد مین وارا ہے یان اودھار مین لوٹ
شروع ہو گئی ہر سمت اس حصار مین لوٹ
ہے قتل عام کا غل شہر مین جوار مین لوٹ
زیادہ گنج کواکب سے ہوشیار مین لوٹ
جنون متاع ہوس نو سنم بہار مین لوٹ
عجب نہین جو مچے باغ روزگار مین لوٹ

حبیب مشق ریاضت سے کہو کے زنگ دوئی
مزے وصال کے ہر دم فراق یار مین لوٹ

## ردیف ثاے مثلثہ

راتدن فرط ندامت سے الم کا باعث
ہوگا اقرار گنہ اوسکے کرم کا باعث

میرے کاشانہ مین اسطرحکی رونق کب تہی
ہے یہ ایجان تمہارے ہی قدم کا باعث

نزہت باغ عمل دہر مین انسان کے لئے
ہوگی مسکن گلزار ارم کا باعث

غور کرتا ہون تو ہے شان تری اے معبود
حرمت دیر و کلیسا و حرم کا باعث

لاکھہ چاہا نہ فراہم ہوا سامان نشاط
شادمانی کی تمنا ہوئی غم کا باعث

راستی کہتی ہے غافل یہی بار عصیان
ہوگا اکروز تری پشت کے خم کا باعث

نقش احسان کیا ثروت کی ہوا نے برباد
وضع کا پاس ہوا قول و قسم کا باعث

سارے حادث متغیر ہین فقط تو ہے قدیم
تیری ہستی ہوئی ہستی و عدم کا باعث

رہگیا عالم ایجاد مین ایجاد سے نام
ندرت جام ہوئی شہرت جم کا باعث

یون ترے نقش تولا سے ہی نامی ہر قلب
سکہ جسطرح ہو ترویج درم کا باعث

کسکی مشاطگی خلق شمیم گل سے
ہوگئی رابطہ قوت شم کا باعث

ہے یہ کسکی نگہہ یاس کا پرتو قاتل
کثرت جوہر شمشیر دودم کا باعث

دلمین محجوب ہے رکیون ہیچمدانی سے حبیب
فضل خالق ہی ترے زور قلم کا باعث

عمر رفتہ کے پلٹنے کی ہے تدبیر عبث
دلمین رکہتے ہین جوانی کی ہوس پیر عبث

کوششین کرکے نہ کے منت کر احسان لے
تہی نہ تقدیر موافق ہوئی تدبیر عبث

فرق آیا نہ کسی طرح سے آزادی مین ✝ چارہ سازون نے پنہائی ہمین زنجیر عبث

کیا عجب منہ سے وہ کچھ کہکے پلٹ جائے اگر بارہا ہوگئی جس شخص کی تحریر عبث

آجتک تونے کسی کام مین کوشش کبکی کرنے بیٹھا ہے ولا شکوہ تقدیر عبث

خاک بہتری ہے مقدر مین ہوس تیرے راتدن کرتا ہے یہ کوشش اکسیر عبث

مانگنا ہے تو نہ کیون اپنے خدا سے مانگون ہاتھ پھیلا کے ہین دون ہاتھ سے توقیر عبث

اپنے اقوال پہ حضرت تو کرین پہلے عمل نہین تاثیر تو واعظ کی ہے تقریر عبث

شکر کرنا کہین ملجائے زمین گر دو گز ای مکین قبر کے کرتا ہے یہ تعمیر عبث

جز ندامت نہین کچھ غیظ و غضب کا انجام پیرو نفس نہ کہا رنج گلوگیر عبث

سخت جان ایسی نہین آپ پہ مرنیوالے کہینچیے خنجر ابرو کو ہے شمشیر عبث

آجتک کچھ بھی اثر یار کے دل پہ نہ ہوا آہین بیکار ہین اور نالۂ شبگیر عبث

چارۂ عشق بتان شیخ سے کیا ہوگا حبیب
ورد دل سنکے کرے گا میری تکفیر عبث

## ردیف جیم تازی

حصہ مین آگیا ہے دل مبتلا کے رنج دنرات ہین غضب کے تردد بلا کے رنج

فرقت کا حال کون کہے قصہ مختصر تمسے ملے ہین جہیلکے صدمے اوٹھا کے رنج

فکر حصول رزق مین گردش کی حد نپوچھ سن اوسکے منہ سے سیر شکم آسیا کے رنج

معشوق بے نیاز غم عشق دے مجھے دل تنگ نہ آنے پائین کبھی ماسوا کے رنج

ہوتا ہے درد و غم کا اثر اہل درد پر کرتے ہین رنج دیکھ کے خلق خدا کی رنج

ہو کوہ بھی تو ہے وہ پر گاہ سے سبک
ہے ہیچ سامنے دل صبر آزما کے رنج

فصل خزان مین نغمہ بلبل کا لطف کیا
ہونگے سوا بیان سے اہل عزا کے رنج

اوٹھی گھٹا بہار کا موسم ہے ساقیا
دہو ڈال دلسے بادہ گلگون پلا کی رنج

راحت بتون کے عشق مین مفقود ہو گئی
پتھر کیطرح بیٹھ گیا دل اٹھا کے رنج

ہوتا ہے وقت مرگ غم ترک ملک و مال
شاہونکے رنجسے ہین کہین کم گدا کی رنج

ہو گا ملال تمکو بھی پوچھو نہ دوستو
مشکل ہے آشنا سے سُنے آشنا کی رنج

دلسے حبیب فوت ہوئی وصل کی خوشی
اسنے اوٹھائے ہجر مین اوس مہ لقا کی رنج

اہل بینش کو نہین اکسیر زر کی احتیاج
بھر سرمہ ہے تو اوسکے خاک در کی احتیاج

فرقت دلدار مین دونون برابر ہین ہمین
انتظار شام ہے کچھ نہ سحر کی احتیاج

اپنے بندونکو دیا ہے جسقدر اللہ نے
کچھ نہ کچھ اوسکے سوا ہے ہر بشر کی احتیاج

لاکھ رد کو جذبۂ دل کھینچ لے جاتا ہی خود
کب ہی الفت کی گلی مین راہبر کی احتیاج

بڑھتے جاتے ہین مخارج کثرت دولت کیساتھ
ہی ہمیشہ دخل کی تابع بشر کی احتیاج

بے یقین جانو کہ اب نزدیک ہے اوسکا زوال
جس حکومت کو نہین اہل ہنر کی احتیاج

کرلے اے غافل مہیا جلد کافور و کفن
ہے تجھے ہر وقت سامان سفر کی احتیاج

غم دیا ہے جسنے اوسکو اشک شوئی چاہیے
ہو گی دامن سے نہ پوری چشم تر کی احتیاج

کیون نہو وقت فراغت سیم و زر سے دل غنی
ہوتی ہے دنکو کہان نور قمر کی احتیاج

ہوتی گر یہی مری دل سے تمہاری دلکو راہ
جانجان ہوتی نہ ہرگز نامہ بر کی احتیاج

رحمت باری سے کیا نسبت ہی دولتمند کو
پیاس مین ہوتی نہین آب گہر کی احتیاج

ہر نظر مین خوار ہے جو نخل بارآور نہین
پاس کیون جائیگا ہے جسکو ثمر کی احتیاج

فکر عقبیٰ ہو ہین دنیا پر مقدم رکھہ حبیب
جانگسل ہے جسطرح غربت مین گھر کی احتیاج

## ردیف جیم فارسی

خود ہین جو سچے وہ کر لیتے ہین باور جھوٹھ سچ
روح کی قوت سے ہوجاتا ہی اکثر جھوٹھ سچ

آجکل بغش زرسکوک ملتا ہی نہین
غازۂ روئے عمل بنتا ہے ملکر جھوٹھ سچ

ان بتون مین آئے شان کبریائی ہی محال
ہو نہین سکتا ہے ہرگز بندہ پرور جھوٹھ سچ

کچھ دلون سے گھٹ گیا ہی خود بخود اونکا تپاک
بدگمان کسنے کیا یارب لگا کر جھوٹھ سچ

کون دیسکتا تھا اعجاز نبوت کا جواب
بن نہین سکتا کبھی پیش پیمبر جھوٹھ سچ

غیر ممکن ہے کہ فرق آئے محبت مین مری
اسمین کیا بس کوئی کہدے تسے کچھ گر جھوٹھ سچ

جوہری کرتا ہے جب گاہک سے اوسکا مول تول
صاف کردیتی ہی ظاہر آب گوہر جھوٹھ سچ

کیون نہ بہاگون صحبت اہل دول سے دور دور
ہو گئے خوش یہ جب کرون باتین بنا کر جھوٹھ سچ

راست بازی پر نہو انسان کو کسطرح ناز
کرتے ہین جوہر سے ثابت جبکہ پتھر جھوٹھ سچ

سیدہی باتون مین وہ الجھے ہو گیا برہم مزاج
کان مین کچھ کہہ گئی زلف معنبر جھوٹھ سچ

ہے بلا سے جان شب فرقت مین درد انتظار
کیا کہون کہتا ہی کیا کیا قلب مضطر جھوٹھ سچ

کیون نہین آتا کبھی تحقیق کا تجھکو خیال
خون کئے لاکھون ہی سن سن کر ستمگر جھوٹھ سچ

کہتے ہین وحشی ترے یون اپنے دل کا مدعا
جسطرح بڑ ہانک دیتے ہین قلندر جھوٹھ سچ

اہل دنیا کو نہین مرغوب خالص راستی
شاہد اغراض کا گویا ہے زیور جھوٹھ سچ

ہے محل راحت و آرام اپنا کہے دوست
گو کسی جائی معین پر ہو بستر جھوٹھ سچ

مدتون اللہ کے گہر مین خدائی کر چکے
پڑگیا افواہ مین سچ بھی تو ہو جاتا ہے جھوٹھ

صورت آئینہ و تصویر دان محو جمال
ہم بھی سنتے ہین یوہین مدت سے واعظ ذکر حور

سید ہے لوگونکو یہ بت کروا کے باور جھوٹھ سچ
یہ بھی دیکھا ہی کہ ہو جاتا ہے اکثر جھوٹھ سچ

بنگئے ہین کتنے ہی حیران و ششدر جھوٹھ سچ
ہمکو باور ہو گیا بے دیکھے کیونکر جھوٹھ سچ

ہے مبصر کو حبیب اوسوقت مشکل امتیاز
خلق مین ہو جائے شایع جبکہ ملکر جھوٹھ سچ

شاق ہے دلپہ غم ابروئے خمدار کی آنچ
کیون نہ آجائے فرمایہ کو غصہ جلدی

حرص کے جوش مین اچھا نہین لڑنا بھڑنا
ہین کثافت سے بری جنکے طبایع ہین لطیف

سچ کہا ہے کہ بری ہوتی ہے تلوار کی آنچ
آگ لگنے ہی بھڑکتی ہے خس و خار کی آنچ

خاک اقوام کو کر دیتی ہے پیکار کی آنچ
نہ وہ ہوان ہے نہ کہین آتش گلزار کی آنچ

پہونکدیگی دل بدخواہ کو اک روز حبیب
برق سے کم نہین کچھ آہ شرربار کی آنچ

## ردیف حاء حطی

نہین طول شب فرقت ترے گیسو کیطرح
سینہ مشتاق ہے پھر بعد شہادت قاتل

مثل دل اب نہین باقی مرے پہلو مین جگر
بیکسی پہ مری ہر دیدہ جو ہمر رویا

جام ٹوٹا تو صدا آئی شکست دل کی

سحر عید صباحت مین نہین رو کیطرح
پاؤن رکھہ قبر پہ آکر کبھی زانو کیطرح

بہ گیا ہو کے لہو آنکھ سے آنسو کیطرح
خون ٹپکا گیا تلوار سے آنسو کیطرح

بہ گیا بادۂ گلگون مرے آنسو کیطرح

جگر و دل جو کیا آتش فرقت نے کباب / خون آنکھون سے ٹپکتا رہا آنسو کیطرح

جذب الفت کہین دلدار سے گرے در تک لیچل / گر کے اوٹھ سکتے نہین ہمتو اب انسو کیطرح

تجھکو آتا ہے تو آہم ہین جہان مین پیارے / گل پہ شبنم کیطرح پلکون پہ آنسو کیطرح

نہ بہنین آتش غیرت مین گلا کاٹکے کیون / مچھلیون مین نہین حسن آپکے بازو کیطرح

ہے چڑہی چرخ پہ تیغ مہ نو مدت سے / حسن خم پر نہین ملتا ترے ابرو کیطرح

دشت غربت مین جو بین خار مغیلان پہ چلا / بہہ گیا پھوٹ کے ہر آبلہ آنسو کیطرح

استخوان میرے بنائے سگ دلبر سے ہما / آخرش رہ گیا منہ دیکھکے آہو کیطرح

کبھی رہنا نہ حبیب اہل حسد سے غافل
عادت نیش زنی ان مین ہے بچھو کی طرح

نکہہ یار اثر کر گئی جادو کی طرح / چوکڑی ساری حسین بھولے ہین آہو کیطرح

اپنی وہ سیدہی روش ہے کہ جھکے جو ابر / تو ہم آنکھون پہ بٹھائین اسے ابرو کیطرح

پھر جی دیکھ کے ہر روز نہ آؤن ظالم / میرا قابو جو ہو دلبر ترے قابو کیطرح

عشق چھپتا نہین گو لاکھ چھپائے کوئی / بولتا رہتا ہے سر چڑھ کے یہ جادو کیطرح

بنگیا خوب شب ہجر مین ہمدرد فلک / تارے ٹوٹے ہین پیاپے مرے آنسو کیطرح

ہے تماشا مرا سر کاٹکے کہتا ہے وہ ترک / کہو لڑکون سے پھرائین اسے ٹیسو کیطرح

چشم پر خون سے ہماری جو اوٹھیگا طوفان / فلک پیر نظر آئیگا ٹاپو کیطرح

یہ نزاکت ہے کہ بوسہ کا خیال آیا اگر / گل عارض ہوئے پژمردہ لجالو کیطرح

شب فرقت ہے کہ آنکھون مین جہان ہے تاریک / ماہ کامل بھی نظر آتا ہے جگنو کیطرح

داغ الفت تو چراغون سے سوا ہین روشن / دو مین دل لیکے پھرین طفل جو ٹیسو کیطرح

باغ عالم مین سدا صاف رہے پاک وہ شے — رنگ کی طرح جمے آکے چلے بو کیطرح
دشت غربت مین حفاظت کو ہمین کافی ہے — تیغ قاتل کا نشان جوشن بازو کیطرح
لکہتے بیٹھا کبھی گر حال شب ہجر او نہین — ٹپکی خامہ سے سیاہی مرے آنسو کیطرح

اونکو کیا پاس نمک شاہ دکن کا ہو حبیب
جو مسلمانونکے دشمن ہین ہلاکو کیطرح

بخشے اثر نہ وصف لب یار کسطرح — شیرین نہو بہلا مری گفتار کس طرح
صحبت مین میکشی سے ہوا انکار کسطرح — چہوڑیگا بے پلائے وہ میخوار کسطرح
جو کچھ دیا ہے وہ بھی نہ دینے سی ہے سوا — ہے جائے شکر کیجیے تکرار کسطرح
ہر شب خیال گیسوئے خمدار یار مین — تڑپون نہ مثل مرغ گرفتار کسطرح
قاتل تو کہینچتا ہے اودہر جذبۂ دل ادہر — سینہ سے نکلے دیکہیے سوفار کسطرح
صیاد کے ستم سے کہ گلچین کی جور سے — بلبل چہٹا بہار مین گلزار کسطرح
سودا ہوا ہے کاکل مشکین یار کا — پٹکون نہ سر کو مین پس دیوار کسطرح
وہ مسکرا دے مرے آنسو ٹپک پڑے — ہوتا نہ درد ہجر کا اظہار کسطرح
گر مجہسے اتحاد مین ہوتی نہ کچھ کمی — آتی تمہاری بزم مین اغیار کسطرح
مثل کلیم غش ہوئے ہم اوٹہتی ہی نقاب — کرتے نظارۂ رخ دلدار کسطرح
حیران ہون وہ تو ہوتے تہی اس ذکر پر خفا — کرتے ہین آج وصل کا اقرار کسطرح
جیمین ہے جا کے کوچہ جانانین جان دون — پر ہاتہہ آئے طاقت رفتار کسطرح
ہے شربت وصال دوا مریض عشق — جائے بغیر مرگ یہ آزار کسطرح
کین لاکہہ منتین پہ وہ رہتے نہین حبیب — خیر اب زیادہ کیجیے اصرار کسطرح

لاؤن زبانپہ حال دل زار کسطرح
ہون ناتوان کہلین لب گفتار کسطرح

جز وصل جائے ہجر کا آزار کسطرح
اچھا ہو بے مرے ترا بیمار کسطرح

آتے ہی اونکے کہلگئین آنکہین ہزار شکر
ای بیخودی کیا ب مجھے ہشیار کسطرح

ڈرتا ہون ای کریم کہ سنکر صدائے حشر
اوٹھین گے معصیت کے گران بار کسطرح

اللہ ری جوش وحشت دل اب یہ فکر ہے
پہاڑ دن جنون مین دامن کہسار کسطرح

کہتے ہین کر کے وہ مرے نامہ کو پاش پاش
کہدو کوئی پڑہیگا یہ طومار کسطرح

کیونکر خیال خود غرضون نے بدلدیا
دلدار تہے بنے وہ دل آزار کسطرح

بلبل کے آشیانہ مین کیونکر رہیگا زاغ
لیگا چمن مین گل کی جگہہ خار کسطرح

محشر سے پہلے چاہیئے عصیان کا فیصلہ
اوٹھکر چلین گے ورنہ گرانبار کسطرح

بیوجہ گر کروگے یوہین عاشقونکا خون
سوچو تو ہوگی گرمی بازار کسطرح

زاہد خلاف وضع کے ہے ترک رسم و راہ
چہوٹے نشست خانہ خمار کسطرح

پہرتا ہے دیکھو پہولون سے قدرت کا باغبان
ہر فصل گل مین دامن کہسار کسطرح

رازق نے خود بنایا ہے جب انکو واسطے
رکہین نہ منعمون سے سروکار کسطرح

راحت مین دلنواز ہے آفت مین چارہ ساز
چہوٹے حبیب سے تری سرکار کسطرح

## ردیف خاء معجمہ

ہے آٹھ پہر تو جلوہ نما تمثال نظر سے پرتو رخ
عارض ہے قمر خورشید جبین شب زلف سحر ہے پرتو رخ

آنکھون مین ہوا سے گھر تیرا دل کہتا ہے رکھہ ہر دم پردہ
ہو چشم تمنا کیونکر وا عاشق کی نظر سے ہے پرتو رخ
جب مد نظر اغیار تھے وان تاریک تہا یان آنکھون مین جہان
روشن ہے چراغ روح روان کیا آج ادہر ہے پرتو رخ
کی فکر مگر باعث نہ کھلا اے لالہ رخ بیمہر و وفا
بتلا تو یہ دل کا درد ہے کیا گر داغ جگر ہے پرتو رخ
عشق کوئی کیسکو سے ہے سکتا ہے نور خدا تیرا جلوہ
ہو دخل تیرے گھر ہیت کسکا یان حاجب در ہی پرتو رخ
اوٹھہ عاشق مضطر سجدے سے کر آئی ہے شب مقصد کی سحر
وہ دیکھتے ہین غرفے سے ادہر اے خاک بسر ہے پرتو رخ
شہرہ ہے بہار عارض کا بلبل کیطرح عاشق ہین فدا
ہے باغ جوانی روح فزا برگ گل تر ہے پرتو رخ
جس سے ہو آنسو خون جگر سجائے عقیق و لعل گہر
خورشید قمر اور سیم ہو زر ایجان مگر ہے پرتو رخ
بیتاب حبیب مضطر ہے حیران کبھی گہہ ششدر ہی
پہرتا ہے گل خورشید صفت منہ اسکا جدہر ہے پرتو رخ

| | |
|---|---|
| آئی بہار جلوہ گل سے چمن ہے سرخ | ہین کونپلین درختون کی یا پیرہن ہی سرخ |
| تختہ کھلا ہے لالہ خودرو کا دشت مین | یا یہ شہید ناز کا تیرے کفن ہی سرخ |
| ہم سے پئین کہ خون جگر مے پرست ہین | کہائین نہ کہائین شیر ہمیشہ دہن ہی سرخ |

| | |
|---|---|
| کیا دل غنی ہے لیکے مئے ارغوانکا دور | جام بلور صورت لعل یمن ہے سرخ |
| کیا خانہ جنگیون سے ابھی دل بھرا نہین | کیون آج پھر لباس ترا تیغزن ہی سرخ |
| لائیگی رنگ کچھ یہہ طبیعت کی برہمی | غصہ سے ہے روئے شاہد بیان سخن ہی سرخ |

پہولی ہے ہر طرف شفق مہر اقربا
پھر آجکل حبیب فضائے وطن ہی سرخ

| | |
|---|---|
| ہوا کوئی نوشتہ کب خط تقدیر کا ناسخ | نہ لکھا خامہ قدرت نے اس تحریر کا ناسخ |
| رخ گلرنگ سے مشتق سواد خط مشکین ہے | نہین ممکن ہے اس قرآن کی تفسیر کا ناسخ |
| وہ ہر اقرار سے دم بھر مین خود انکار کرتے ہین | سخن آخر کا ہے اول کی کل تقریر کا ناسخ |
| کراماً کاتبین نے عمر بھر میری جو لکھا تہا | ہوا ہے ایک خط عفو اوس تحریر کا ناسخ |

حبیب اس عہد مین ولیا ہی ناسخ کا مقلد ہے
تہا اپنے وقت مین جسطرح پیرو میر کا ناسخ

| | | |
|---|---|---|
| عشاق مین کسیکو نہ اتنا ملا رسوخ | | پایا ترے حبیب نے حسرت فزا رسوخ |
| ادنیٰ سا فرق بھی ہے کوئی ظاہری | | ہے انتہا عروج کی بس ہو چکا رسوخ |
| آخر کو بے سبب اونہین بدظن بنا دیا | ق | تہا شاق حاسدون کے دلونپر ارسوخ |
| ہر حال مین بہرینگے اونہین کا دم وفا | ٢ | ہے بے سبب عتاب کی تشویش یا رسوخ |
| ہے مخرب عمارت دولت جہان مین | ١ | طبع وزیر وشاہ مین نا اہل کا رسوخ |
| لاتا ہے فرق وقعت واعزاز وجاہ مین | | ادنیٰ کا خدمت امرا مین سوا رسوخ |
| ہم بھی کبھی دخیل تھے اونکے مزاج مین | | مشکل ہے آجکل تو رسائی کجا رسوخ |
| اہل دول کے قرب مین ہے خوف آبرو | | محسود خلق ہے جسے کچھ بہی ہوا رسوخ |

کہلی جائیگا حبیب دم نظم مدح شاہ
دکھلائین آج اپنی عقیدت کا کیا رسوخ

## ردیف دال مہملہ

اوس چشم فسونگر نے کیا جبسے نظر بند
بیٹھے ہین تصور مین کئے حجرہ کا در بند

مطلق نہین ہشیاری و غفلت مین تفاوت
بیداری سے کیا چشم بصیرت ہے اگر بند

طوفان ہین بہ جائین نہ اسے دیدۂ پر جوش
یہ پارۂ دل حسرت و حرمان کے جگر بند

مجبور علایق سے ہو کیا فکر ترقی
کسطرح اوڑے سیلکے قفس طائر پر بند

کیونکر نہ ملین پنجۂ مژگان کف افسوس
تھے پارۂ دل مردم دیدہ کے جگر بند

خود بینی و نخوت کا جنھین روگ لگا ہی
در اوسکے ہین دائم پئے ارباب ہنر بند

سب بے قید ہین پائے طلب علم و کمالات
رکتا نہین ہو کر کبھی ہالہ مین قمر بند

اے پیک دعا لیکے پلٹ گوہر مقصود
پھر نا نہ کہین باب اجابت ہو اگر بند

پڑجاتی ہے فی الفور گرہ یاسکی دلمین
مٹھی کو جہان دیکھتی ہین دست نگر بند

کرتی نہین رد کوئی سپر تیغ قضا کو
ایک وار مین بیکار بنا دیتی ہے ہر بند

کہلتا نہین جادو ہے بیان اونکا کہ اعجاز
ہو جاتا ہے تقریر مین ہر ایک بشر بند

آنکھون مین پھرا کرتی ہے تصویر تمہاری
کرتا ہون کسیوقت اگر دیدۂ تر بند

تیرے لئے دنیا مین حبیب متوکل
کھلجائین ہزار اور کرے ایک جو در بند

کیا دکھائین گے حسین ناز و ادا میری بعد
نہ بنے گا کوئی سر مشق جفا میرے بعد

صحبتون مین نہ رہیگا یہ مزا میرے بعد
صبر دے اہلوطن تمکو خدا میرے بعد

حوصلہ نکلیگا بیداد کا کیا میرے بعد
کون لیگا یہ محبت کا صلہ میرے بعد

منہ کھلا خنجر قاتل کا خدا خیر کرے
دیکھیے آتی ہے کس کسکی قضا میرے بعد

بخشدے طاعت واجب ہی قضا اے معبود
کیا کریگا کوئی یہ دین ادا میرے بعد

کہتے تھے کچھ کہ گیا مین وہ ہے چپ بیٹھا
کس سے پوچھون مرا کیا ذکر رہا میرے بعد

کیون نہین غیر جو کہتا ہے وہ منہ پر کہدو
ہوگی غنیمت جو کیا میرا گلا میرے بعد

دوستو یاد رہے شرط محبت سے یہی
دل سے کرنا میری بخشش کی دعا میرے بعد

میری الفت کا بیان کرکے حسین روئینگے
دیکھ لیگا جو زمانے مین رہا میرے بعد

دم آخر بھی نہ لاکر دیا نامہ کا جواب
نامہ بر بیٹھ رہا آئے گا کیا میرے بعد

کون دیکھیگا گلستان تمنا سرسبز
چمن دہر کی بدلے جو ہوا میرے بعد

ق

آکے اس باغ کو دیکھین جو ہوا خواہ چمن
ہر زبان پر ہو یہ کیا رنگ ہوا میرے بعد

موسم گل مین نکلوایا تھا گل چینون نے
ہائے دو دن بھی وہ عالم نہ رہا میرے بعد

زندگی مین ہوئی قدر تو کیا غم ہے حبیب
داد اس نظم کی دینگے فصحا میرے بعد

ہر اک گلی مین ہون آکے ماہرو آباد
الٰہی پھر ہو اوسیطرح لکھنو آباد

تنک نہ چاہیے کہتا ہے لب سے زخم جگر
ختن کریگی یہان زلف مشکبو آباد

تمہارے تیر جب آتے ہین دل یہ کہتا ہی
ہزار شکر ہوئے داغ آرزو آباد

یہ ذیکمال ہنرمند صاحب تمکین
تباہ پھرتے نہ رہتا جو لکھنو آباد

سپئے وہ جام کہ ساقی بدن مین جان آئی
یہ میکدہ رہے با شیشہ و سبو آباد

حسد نہین ہے زمانے کا خیر خواہون مین
کریم ہو تو رہے خانۂ عدو آباد

ملا زمین پہ نہ وہ بت ہزار چہاسی خاک
ہوئے ہین زیر زمین پھر جستجو آباد

یہان سے اوٹھکے وہان بیٹھے وہانسی یہان آئے
رہین ہمیشہ یہ میخانے کو بہ کو آباد

نکل سکے لب عیسیٰ سے پھر نہ قم کی صدا
جہان مین شہر خموشان کرے جو تو آباد

حبیب کلبۂ احزانکو دیکھیے کب تک
کرے قدم سے وہ پھر وتندخو آباد

لطف آئے کسکی مدح مین اوسکی ثنا کے بعد
رتبہ زیادہ سب سے ہے جسکا خدا کے بعد

ہوتی ہے قدر اوسکی جو راحت ہو بعد رنج
پر جانگسل ہے فقر کی ایذا غنا کے بعد

یون دلکو مژدہ دیتے ہین ہم ہر امید پر
کہتا ہے جیسے خود کوئی آمین دعا کی بعد

مانگون خدا سے اپنے نکیون نفس مطمئن
بس ایک یہی مقام ہے بیم ورجا کے بعد

ہوتی ہے جس طرح شب دیجور کی سحر
آتا ہے روز عیش یونہین ہر بلا کے بعد

کیا خوف حشر جھیل کے دنیا کی سختیان
مجرم کو چھوڑ دیتے ہین عادل سزا کے بعد

ہو التیام زخم زبان کا محال ہے
کیا لطف معذرت سخن ناسزا کے بعد

ہین مبتلائے جہل مرکب وہ خیرہ سر
ہوتا نہین ہے جنکو تنبہ خطا کے بعد

رہین معاملات مین در پردہ سازشین
یاران سینہ صاف سے عہد وفا کے بعد

مذموم ہے بہار مین اتنا بھی انشراح
بلبل کا سینہ چاک ہو گل کی قبا کے بعد

لازم ادائے دین ہے جو وقت ہو سکے
مقبول رب ہے طاعت واجب قضا کے بعد

سمجھو بنا رہا ہے خطا کار کو دلیر
راضی جو در گذر پہ نہو التجا کے بعد

انداز ساز زہر ہے حیرت فزا حبیب
دلچسپ تر ہے یان جو صدا ہی صدا کے بعد

قید تکلیف سے ہین اہل طریقت آزاد
ہوگا تنہائی و غربت سے ضرر کیا ایچرخ
نہین جمتے کسی چہرہ پہ کبھی ہوکے غبار
یار شاطر بہی کہین ہوتے ہین بار خاطر

غم دنیا سے یہ رکھتے ہین طبیعت آزاد
پاگئے روزنکے جہگڑون سے فراغت آزاد
بنتے ہین ابر کرم جنکی ہے طینت آزاد
روز احباب کو دیتے نہین زحمت آزاد

متکفل ہے خدا بار علایق کا حبیب
خلق مین چاہیئے انسان کی ہمت آزاد

لے فلک خوب دم دادرسی کی بیداد
جس ستمگار سے رکہتے تھے نوازش کی امید
تمنے یکسان کئے عاشق کیلئے راحت و رنج
غضب حق سے امان ملتی ہے کب ظالم کو
فوت مقصد نے کیا جسکا کلیجہ پامال
جو سنا خود ہر مضمون سے کیا باور تمنے

جیتے جی ہم کبھی بہو لینگے نہ تیری بیداد
ولے قسمت اوسے بیدرد کو بہائی بیداد
ہے کبھی شفقت و لینت کبھی سختی بیداد
ایکدن سامنے آجاتی ہے ساری بیداد
ہوگئی اوسکے لیئے موت کی تلخی بیداد
خون انصاف بہایا ہے یہ کیسی بیداد

دادرس ہین شہ ذیجاہ دکن تیری حبیب
خوف کیا ہے کسی ظالم نے اگر کی بیداد

عیان ہے سنگ سے آہن کے اشتیاق کا درد
وہ سنگ ہے نہو جس دل مین اتفاق کا درد
ہوا نہین ہے بلا وجہ کوئی دل پر داغ
گلے مین پڑتا ہے جبوقت رنج کا پھندا
نہ سمجھے گا جو ہمیشہ رہا ہے باسامان

ہر ایک نوع مین موجود ہے فراق کا درد
ہمیشہ مہلک اقوام ہے نفاق کا درد
کہلے قمر سے جو پوچھے کوئی محاق کا درد
تو بہول جاتا ہے انسان کو خناق درد
کبہی بھی گر کوئی بے ساز و بے یراق کا درد

تمہین بھی بہائیو لازم ہے اسکی چارہ گری
ہمارے دلپہ بہت شاق ہے نفاق کا درد

حبیب خوب تھی طرز کلام اہل عرب
ہوا ہے ہندین حالی کو اوس مذاق کا درد

اب نہین جور و جفا کے متحمل ناشاد
تا بہ کے رکھیگا ایچرخ مرا دل ناشاد

ایکدن بھی دل لیلی مین نہ گذرا یہہ خیال
آرہا ہے مرا مجنون پس محمل ناشاد

یونہین فرقت مین ہین اسے گل تری عاشق نالان
جیسے کرتے ہین فغان ہو کے عنا دل ناشاد

بےسبب ہوتے ہین گرخون بلا سے ہوجائین
آکے مقتل مین پلٹ جائے نہ قاتل ناشاد

آج پر کیا ہے ہمیشہ سے ہے دنیا کا یہ رنگ
شادمان ناقص و بےعلم ہون کامل ناشاد

دل و جان سے ترے پابند ہین جو حلقہ بگوش
ہوگئے کیا دیکھکے یہہ طوق و سلاسل ناشاد

ہے مقدم اونہین مظلومون کا پاس خاطر
دادخواہونکو نہین رکھتے ہین عادل ناشاد

تیری تقدیر مین راحت ہے تو پیش آئیگی
سختیان جھیل کے کیون ہوتا ہی بیدل ناشاد

دم بدم مانگنے والون سے زیادہ خوش ہے
اوسکے در سے نہین پھرتا کوئی سائل ناشاد

داد صابر کی بہت جلد نہ کیون دے مالک
رنج مین بھی نہین ہوتے متحمل ناشاد

سچے ہمدرد ہین رہتے ہین جو ہر وقت حبیب
دیکھکر کلفت اقران و اماثل ناشاد

## ردیف دال ہندی

ناز رفتار پہ حسن رخ روشن پہ گھمنڈ
ہے جوانی پہ غرور آپ کو جوبن پہ گھمنڈ

نفس سرکش کو دبا کر یہہ خوشی کیون اےدل
ہو گیا تجھکو ظفر پاتے ہی دشمن پہ گھمنڈ

دلبری کی وہ ادا تھی یہہ دلیل الفت ۔۔۔ ہمکو بیتابی پہ نازاونکو ہے چتون پہ گھمنڈ

قافلے لوٹتی ہے اونکی نگاہ خونریز ۔۔۔ کارفرماکو ہے بیباکئی رہزن پہ گھمنڈ

ہمہ تن جوہر قابل ہون مجھے زیبا ہے ۔۔۔ زرخالص کیطرح اپنے نکھرے پن پہ گھمنڈ

فصل گل آئی بنی تخت زمرد ہر شاخ ۔۔۔ عندلیبونکو ہوا حسن نشیمن پہ گھمنڈ

خاک مین ملکے بنے سرمہ چشم اُمید ۔۔۔ میرے ذرونکو ہے اوس قصر کی روزن پہ گھمنڈ

سرگذشت اپنی کہین ہم تو پسیجین پتھر ۔۔۔ خوش گلو یون نکرین پھر کبھی ساون پہ گھمنڈ

رہنے دی ہی یہ امانت تری ای دست جنون ۔۔۔ آستین پر ہمین غرّہ ہے نہ دامن پہ گھمنڈ

تم بھی ایجان مسی ملکے چلو سیر کو آج ۔۔۔ پھر گلستان کو ہوا تختۂ سوسن پہ گھمنڈ

سایۂ زلف نے بیجان کیا دونون کو ۔۔۔ سانپ والونکا نہا اوڑتی ہوئی ناگن پہ گھمنڈ

تھی کبھی ہند مین مرغوب ادا سے بت چین ۔۔۔ حسن وخوبی کو ہے انروزون مین لندن پہ گھمنڈ

تہا مسلمانون کو اکدن یونہین بغداد پہ فخر ۔۔۔ اہلمغرب کو ہے جسطرح سے لندن پہ گھمنڈ

کردیا برق حوادث کے ستم نے برباد ۔۔۔ نہوا تہا ابھی دہقان کو خرمن پہ گھمنڈ

حسن تدبیر کی تحسین کرین کیون نہ حبیب ۔۔۔ بخت بد کرتا ہے بدخواہی دشمن پہ گھمنڈ

## ردیف ذال معجمہ

بکے اک اشرفی کو خوبیٔ تقدیر سے کاغذ ۔۔۔ ورق سونیکا بنجائے تری تصویر سے کاغذ

منور ہو جو تمثال بت بے پیر سے کاغذ ۔۔۔ تو بدلین اہل ثروت منصب جاگیر سے کاغذ

خط گلزار مین لکھون کا نامہ اوس سمنبر کو ۔۔۔ بنے گا تختۂ گل خوبیٔ تحریر سے کاغذ

ہوا دشوار مجکو اشتیاق وصل کا لکھنا ۔۔۔ اوڑا بنکر کبوتر پہلے ہی تحریر سے کاغذ

فقط قید ضوابط وجہہ حفظ ملک و دولت ہے ‌ دہی دربان ہے چپکا دین اگر زنجیر سے کاغذ

ضرر پہونچا نہین سکتا ہے مصلح کو کوئی سرکش ‌ بنا بیٹھا تو پھر کب کٹ سکا شمشیر سے کاغذ

کیا بیجان مرغ نامہ بر کو پھر ستمگر نے ‌ عوض پر گیر یونکے ہے جو چسپان تیر سے کاغذ

ہمارے آپ کے رسل و رسائل شاق ہین سب پر ‌ جلا دیتے ہین حاسد چھین کر رہگیر سے کاغذ

دبا نامہ کا منقار مین سیکھا کبوتر نے ‌ نبایا عیب اوٹھا کر چھینے کاغذ گیر سے کاغذ

لفافہ مین نہین بوجہ خطا نے منہ چھپایا ہے ‌ پڑہہ ہوا وس راز کو نادم ہے جس تحریر سے کاغذ

ودیعت خامہ مشکین کی لیکر سادہ لوحوں سی ‌ کیا بیگانہ سنگ طبع نے تحریر سے کاغذ

لکھے عرضی اسیر زلف مشکین شاہ خوبان کو ‌ بہم پہونچے جو زندان مین کسی تدبیر سے کاغذ

ردیف ذال وجہ ابتذال لفظ و معنی ہے ‌ ق ‌ تعلق کسطرح پیدا کریگا تیر سے کاغذ

حلیب اہل سخن کی بذلہ سنجی ہی اگر کہدین
بنا ہے تختہ مشکین تری تحریر سے کاغذ

سمجھے نہ بات بات تکو کیون کام جان لذیذ ‌ قند و نبات سے ہے تمہارا بیان لذیذ

شیرین کسی طرح نہ بنا آب شور اشک ‌ فاقون کے بعد بھی نہ ہوئین گالیان لذیذ

بخشا ہے مشت پر کو قناعت نے یہ وقار ‌ حق نے کئے ہما کیلئے استخوان لذیذ

راحت نما ہے حد سے گذر نیکے بعد رنج ‌ ہے وقت جوش گرسنگی خشک نان لذیذ

غم کا اثر مٹاتی ہے انجام کی خوشی ‌ سمجھی ہمیشہ تلخی مے کو زبان لذیذ

ہر شب رہا فسانہ زلف دراز یار ‌ ذکر دہان و لب سے ہوئی داستان لذیذ

تبدیل ذائقہ مین نہین لطف ساقیا ‌ ہے ہر گزک سے آج مے ارغوان لذیذ

عناب تازہ ہین چمنستان حسن کے ‌ کیونکر نہون ترے لب شکر فشان لذیذ

مرغوب ہے ہر ایک طبیعت کو انقلاب
کہتے ہین ہر جدید کو اہل جہان لذیذ

کب تلخ ہے مذاق کی تلخی سے کوئی شئے
ہے وصل یار سے کوئی نعمت کہان لذیذ

پہیکا ہے گر سخن مین ملاحت ہو نہ جلیب
ہوتا نہین بغیر حلاوت بیان لذیذ

## ردیف راے مہملہ

مجبور کر رہا ہے مجھے ضبط آہ پر
ظالم خدا سے ڈر یہ ستم بیگناہ پر

آخر اثر ہوا یہ دل کینہ خواہ پر
آنسو ٹپک پڑے مرے حال تباہ پر

کہدونگا روز عشق جو بگڑو گے آہ پر
لازم سوال جرح نہین اس گواہ پر

انسان جان دے نہ اگر عز و جاہ پر
کیون ہو اجل کو بہولکے راہ تباہ پر

دیکہین ہمارا حال وہ عبرت کی آنکہ سے
ہے یار ناز جنکو تری رسم و راہ پر

کیا ہوگی اور گوشہ نشینون کی منزلت
بال ہما ہے تاج سر بادشاہ پر

بے جستجو جہان مین ملی کسکو آبرو
پیاسا ہمیشہ دوڑ کے جاتا ہے چاہ پر

آپس کا میل جول بڑہا دور کر نفاق
اے بوالہوس نظر ہے تری [illegible] پر

ناحق فلک سے کرتا ہے بیداد کا گلہ
جسنے کیا عبث بہی ستم داد خواہ پر

ظالم نہ ہوگا خلق مین مشہور حق شناس
کر کے میری حقوق کا خون اشتباہ پر

ہر شب ہین شمع خلوت دل داغ آرزو
ظلمت کو ناز ہے مرے بخت سیاہ پر

جاہل نہ کر عوام کی تحسین پہ غرور
نفرین عاقلون کی ہے اس واہ واہ پر

ہے عاصیونکو رحمت معبود کی صلا
توبہ کا در کہلا ہے جو آتے ہو راہ پر

دیکہا ہوا نہ اسپہ بہی تاریکیٔ عیش
دل کا وبال پڑ گیا آخر نگاہ پر

ہوتے ہین فسخ و پیر و مغان آج متحد
مجمع ہے میکشون کا درِ خانقاہ پر
شاید ہے فسخ عہد وفا کا اونھین خیال
ساکت ہین پھر معاملۂ روبراہ پر

کسب کمال سے تمہین ہاتھ آے کیا حبیب
احباب کی نظر ہی نہین دستگاہ پر

شباب قیس کو بھی رشک ہوتا میرے بچپن پر
وہ مجنون ہون پلا جو کھیل کر صحرا کی دامن پر
بھرے ہین کشت دل مین داغہاے داغ آتش زا
اوڑا دونگا دھوئین بجلی گرے تو میری خرمن پر
ہوا خواہی کا جن پھولونکی دم بھرتا تھا اک عالم
نہین لاتا ہے کوئی سبزہ و گل اونکی مدفن پر
نقاب الٹو تو ہو نظارہ باغ حسن کا گلچین
نہین پروانہ آسکتا چراغ زیر دامن پر
میرے چاک گریبان کا رفو اک وجہ حیرت تہا
کہ رشتہ بنکے مژگان رہگیا ہے چشم سوزن پر
تعلق چھوٹ جائیگا مکانون سے مکینونکا
نگاہ یاس کا عالم ہے دیوارونکے روزن پر
غبار راہ ہستی خاک چھوٹا غسل دینے سے
کفن اجلا اوپر پہنا اودھر میلا ہوا تن پر
توکل کا مٹایا نام اطمینان دولت نے
بنے ہم دوست کیسے بدخواہ تکیہ کرکے دشمن پر
مزا ملتا ہے دلکو اشک خونین کی شرارت مین
یہ طفل ناز پرور لوٹتے رہتے ہین دامن پر
گواہ بیگناہی ہے لب سوفار کی سرخی
جمایا ہمنے کیسا رنگ دیکھو آب آہن پر
سواد چشم عاشق بیشتر رکھتا ہے نورانی
وہ جلوہ عہد موسیٰ مین جو تھا وادی ایمن پر
مصائب مین مقدم ہے تحفظ خوش خیالی کا
ہوا مین چاہیئے فانوس رکھنا شمع روشن پر

نہین آسان حبیب نکتہ سنجان جہان ہونا
بڑی جان کاہیون سی دسترس ہوتا ہی اس فن پر

کرون مشق سخن یون بیرورنگ جہان ہوکر
وله
رہے میری فصاحت جوہر تیغ زبان ہوکر

امیدین نقش پاے سعی ہنکر نا امیدی مین — رہینگے مجکو آزادی سے مانع بیڑیان ہوکر

وہ مایوسی بہایا جسنے دلکا خون آنکھون سے — کہٹکتی ہے اہی پہلو مین یاور فتگان ہوکر

برا ہو دشمن اعزاز کا سبکی نگاہون مین — سبک ٹھہرے خمار آرزو سے سرگران ہوکر

اجازت دیکے عرض مدعا کی خود ہوے برہم — مسرت وجہہ حیرت بنگئی قفل دہان ہوکر

ہوا کی امن وآسایش کی اکثر خانہ بربادی — تمنا مین سدا پیش آئین مجہہ سے سختیان ہوکر

دقایق پر نظر کرنے سے دقت بڑہتی جاتی ہے — زمین شعر کہلاتی ہے نیرنگ آسمان ہوکر

وہ کوشش کیجیے رہجاے نام نیک محشر تک — مزا یہ ہے کہ موت آے حیات جاودان ہوکر

جو کچھ کرنا ہے کرلو سوچتے بیٹھے ہو کیون یارو — متاع عمر ہاتہہ آئی ہی کسکو رایگان ہوکر

گئے جو منزل ہستی سے اب نقش قدم اونکے — نظر آتے ہین چشم حسرت واماندگان ہوکر

حبیب مبتلا سنبھلا نہ ہمنے لاکھ کوشش کی
پھر آخر تری الفت مین رسواے جہان ہوکر

رنگ صحبت کا طبیعت مین جما خو ہوکر — بت پرستون مین مسلمان رہی ہندو ہوکر

تازگی کا یہ مزہ ہے کہ جہان مین پہیلے — گل مضمون سے حقیقت کی ادا بو ہوکر

ہے جہان دیدہ کی آنکھون کا یہی عین کمال — تولتی رہتی ہین مردم کو ترازو ہوکر

ہو مری آہ رسا گر تو پریشان ہوجاے — عارض شاہد امید پہ گیسو ہوکر

اثر نغمۂ دلکش کی کہون کیا حالت — ہوش کہو دیتا ہے انسان کے جادو ہوکر

نگہہ یاس مین کہٹکے تھے جو ارمان میرے — اک زمانہ ہوا سب بہگئے آنسو ہوکر

حسرت اوس کشتۂ اندوہ پہ جس بیکس کی — اجل آئی ہی تو بدخواہ کا قابو ہوکر

دلسے مٹ جاے کسی طرح یہ نقش امید — کہین ٹھہرے بھی طبیعت مری یکسو ہوکر

بیٹھتے اوٹھتے نہین دہیان رہے زانو نپیر ‏— دے نہ آزار سبھے مجھے رنج کا پہلو ہو کر
میری قسمت کی کجی گر کبھی بد سے غالب ‏— چشم خوبان پہ جگہہ لے خم ابرو ہو کر

جرعۂ بادۂ راحت جو کرون نوش حبیب
نیش حسرت مجھے بنجائے گا اوچھو ہو کر

تھی گہٹا یاس کی چہائی ہوئی بیچارون پر ‏— بارے رحم آگیا خود اوسکو گنہگارون پر
مجھسے جو ہوگا محبت مین وہ کر گذرونگا ‏— آپ قائم نہین رہتے کبھی اقرارون پر
قید وحشت مین لکھا قصۂ مجنون لیلی ‏— تیرے سودائی نے زندان کی دیوارون پر
جو کہا حضرت واعظ نے بجا ہے لیکن ‏— ورنہ توبہ تو نہین بند ہے میخوارون پر
باتین دو چار وہ پوچھو گے جو بیکس سے ہین یاد ‏— بس نکرین کرو رحم دل افگارون پر
بیٹھے بیٹھے نہین کیا سوجھی یہ وحشت کیسی ‏— خود چھری پھیرتے ہو اپنے طرفدارون پر
گرمی حسن گئی رخ پہ چمک ہے یہی تو کیا ‏— دھوپ ڈہلتی ہوئی چڑھ جاتی ہے دیوارون پر
آس ٹوٹی مری بیوقت نہ آیا یہ خیال ‏— سب دم نزع ترس کھاتے ہین بیمارون پر
اہل زر کب ہوئے ہمسایہ کی عسرت سے ملول ‏— کی کہان پھولون نے بخشش کی نظر خارون پر
ربط غیرون سے خوش آیا نہ انہین کیون صاحب ‏— خفگی کا یہی باعث ہے وفادارون پر
جگر و دل کی نقاہت سے پریشان ہین حواس ‏— یاس چھائی ہے مریضون کی پرستارون پر
جان جانی ہے تو پھر مفت مین کیون جانے پائے ‏— جب ہے مرنا ہی مرین کیون نہ طرحدارون پر
غنچہ کس حسن جہانسوز کا آیا تھا خیال ‏— بستر گل نے لٹایا ہمین انگارون پر
دیکھ واعظ وہ اوٹھی جانب میخانہ گہٹا ‏— ناز ہے رحمت باری کو سیہ کارون پر
الفت حور جنان مین ہین قیامت کے قیود ‏— شاق کسطرح نہون تیرے طلبگارون پر

حشر مین دینگی شہادت یہی خونریزی کی
شیخ کا حال سنا جب سے بوتل نکلی
اصل ثابت ہے وہی شرع کا اک پردہ ہے

نازکیون سے ہے ستم ایجادون کو تلوارون پہ
معترض تھے یہی کل تک میرے کردار پہ
دانے تسبیح کے سب پہرتے ہین زنارون پہ

اوٹھہ در پیر خرابات سے للّٰہ حبیب
ایسے افعال سے حرف آتا ہے دینداروں پہ

کسیکی جبہہ سائی سے کبہی گہستا نہین پتہر
کہلا اب رکہتے ہین پہلو مین پنہان نازنین پتہر
بڑہایا خاتم عزت پہ تیرے نام نامی نے
دکہلائے پہر نہ کیون تاثیر اپنی جذب روحانی
تلاش یار مین کیا خار دامنگیر ہمت ہون
جو مین اے کوہکن دون جان شیرین عشق شیرین مین
گلہ دون فیض اعجاز نبوت سے وہ موم ہین
پس مردن رہی قلب و جگر مین گر یہی سوزش
یہ کہتا ہے کسی نامہربان کا مہربان ہونا
گرین ہر سنگدل پر بجلیان ایسے حوادث کی

وہ پتہر جو کہ ہے موم کی جو کسر ہے یا میری جبین پتہر
نہ تہا معلوم مین قلب بتان مہ جبین پتہر
دگرنہ ہے یہ ظاہر تہا حقیقت مین نگین پتہر
یقین ہو جائے جب حاجت روا ہی بالیقین پتہر
ہوئے نادم ملے جب سدرہ بنکر کہین پتہر
تو دکہلائے بجائے شیر جوئے انگبین پتہر
چہپا ئین پہر مخالف گر میان آستین پتہر
تو لوح سنگ مرمر ہو گی از خود آتشین پتہر
پسیجین گے تری گرمی سے آہ آتشین پتہر
کہ دیتے ہین گواہی تیری آہ آتشین پتہر

حبیب آئے کہان سی تازگی نخل مضامین مین
یہان تک دیکہئے ہے یکقلم یہ گلزمین پتہر

ہے زبان کا سود کی کوشش مین ڈر آٹہون پہر
ہے خدا سے یہ دعا ای سیمبر آٹہون پہر

وقف بیتابی ہی دل مضطر جگر آٹہون پہر
ہو مرا سر اور تیرا سنگ در آٹہون پہر

پاک باطن سب ہین رندون مین تکلف کچھ نہین
ہین یہ آپسمین شریک ماحضر آٹھون پہر

فکر حالات جہان مین جسنے کرلی آنکھ بند
کار عینک کرتی ہے اوسکی نظر آٹھون پہر

چھوڑ کج بحثی کو بن چپ ہو کے سبکا ہمزبان
فکر تالیف جہان اسطرح کر آٹھون پہر

دوستون سے ملنے جلنے مین ہی لازم قید وقت
ایک حالت مین نہین رہتا بشر آٹھون پہر

گر نہ ساز و برگ ہو آزاد بن مانند سرو
بید مجنون سا نہ رہ آشفتہ سر آٹھون پہر

نیک مردون کا بدون پر بہی گمان ہوتا ہی نیک
بدگمان نیکون سے ہین ارباب شر آٹھون پہر

سب سے تو یکسان تلطف کر جو ہی خواہان عیش
اس چمن مین چلتی ہے باد سحر آٹھون پہر

جو غنی ہین وے لکے خوبو اون کی چہپ سکتی نہین
غنچے مٹھی مین لئے رہتے ہین زر آٹھون پہر

دمبدم گھڑیال کا بجنا ہے کوس الرحیل
کاروان عمر ہے گرم سفر آٹھون پہر

خواب دیکھا تھا کوئی یا صحبت احباب تھی
عیش مین یا ہو گئے تھے مختصر آٹھون پہر

آجکل ہے کچھ عجب عالم حبیب زار کا
ہاتھ دلپر ہے تو آنکھین سوے در آٹھون پہر

بھلا روئین نہ اپنے دیدۂ گریان لہو کیونکر
کہین کیا کسطرح ملکر چھٹا وہ ماہرو ہوکر

مقابل ہو الٰہی مجھسے وہ آئینہ رو کیونکر
اوسے دیکھون مین دیکھون بنکی حیرت ہو بہو کیونکر

یکایک وصلکی اون سی کرین ہم گفتگو کیونکر
یہ مطلب بے تکلف لب تک آئی دوبدو کیونکر

نظر آئین خدایا کو بکو وہ ماہرو کیونکر
نگہہ کیطرح سے آنکھون مین رکھون لکہ تو کیونکر

نمک زخمون پہ ہردم خندۂ قاتل چھڑکتا ہی
دل صد چاک پر اپنے بھلا ہوگا رفو کیونکر

کبھی پہاڑا گریبان کبھا سے پتھر سر کبھی پٹکا
تاسف ہے کہ اس وحشت مین کھوئی آبرو کیونکر

تھمین آنسو بھلا کسطرح جھپکانے سی پلکونکے
رکین ان پنجہاے ناتوان سی آبجو کیونکر

ہوئے ہین خاک پابوسی کی حسرت مین مگر کہین
نکلتی ہے پس مردن ہماری آرزو کیونکر

ادہر پُر درد آہین ہین ادہر نیچی نگاہین ہین
چھپے راز محبت بیٹھنے سے روبرو کیونکر

پس مردن ہماری خاک کے ذرے پریشان ہین
ذرا دیکھو تو کرتے ہین تمہاری جستجو کیونکر

تماشا ہے ذرا مستونکی کیفیت بہی دیکھہ آؤ
ہین چلتے کسطرح ساغر لنڈہکتے ہین سبو کیونکر

دہوان مجنون کی آہون کا سواد دیدہ لیلے
نہو ہر شب بلا گردان زلف مشکبو کیونکر

حبیب احباب کی خاطر سے کہلی یہ غزل ورنہ
پریشانی مین ہو دم بہر طبیعت ایکسو کیون کر

آنے کا سنا جاؤ خدارا کوئی دن اور
ہوگا مری تقدیر مین ایسا کوئی دن اور

وہ ہون مرے مہمان مین کرون شکر کی سجدے
اسطرحکا آجائے خدایا کوئی دن اور

کیون نامہ رسان آج بھی وہ شوخ نہ آیا
ہے ملنے سے انکار کہ ٹھہرا کوئی دن اور

ہر وعدہ پہ کہتے ہین بنا کروہ کوئی عذر — ق
بہتر تہا جو ملنے کا ٹھہرتا کوئی دن اور

مجبور ہون کیا اسکے سوا ہے مجھے چارا — ۲
لکہہ بہیجون سمجھکر یہ اشارا کوئیدن اور

پایہ کہ لکھون اونکو بہت خوب مگر اب — ۳
تجویز کرین آپ ہی اچھا کوئیدن اور

لیکن یونہین ہفتہ یہ گذر جائے تو پوچھون — ۴
فرمائے اب اسکے علاوہ کوئیدن اور

وہ آئے ہین مطرب سے مغنی بھی ہے ساقی
پہر سے لئے ایسا تو نہ ہوگا کوئی دن اور

آتی ہے خزان بلبل شوریدہ نہ اترا
شاید نہو پہر عیش کا ایسا کوئیدن اور

موقوف قیامت ہی پہ ملنا ہی حبیب آؤ
اس سے بہی تو اب دور نہ ہوگا کوئیدن اور

جانگسل ہے یاد زلف و رخ مین یان شام و سحر
ہو رہی ہے قتل کی تدبیر وان شام و سحر

صحبت قلب وجگر سے ناک مین آیا ہی دم
دونون پہلو مین ہین نالان ایکسان شام وسحر

رخصت ای بیماری دل مژدہ ای شوق وصال
کل سے آتے ہین وہ ہو کر مہربان شام وسحر

ہو گئے برہم آ گئی رخ پر ترے زلف دوتا
دیکھلے آئینہ مین ہین ایکسان شام وسحر

باغ مین آئے ہین وہ دو چار دن کے واسطے
آجکل بلبل سے ہے میری ہم زبان شام وسحر

ہون کسیکا خون ناحق روز کہتی ہے شفق
در پئے بیداد ہے کیون آسمان شام وسحر

لیٹے وہ گل آ کے جس بستر پہ بو جہتی نہین
سونگھتے ہین میرے تکئی راز دان شام وسحر

کھینچ کر بنت العنب لیجاتی ہے میخانیکو
جانستان ہی یہ بلائے بے امان شام وسحر

سیکڑون رفتار پر مٹجائین مثل نقش پا
سیر کو نکلین جو وہ دامن کشان شام وسحر

بلبلونکو چھوڑ دے صیاد ہی فصل بہار
دینگے خوش ہو کر دعا یہ بے زبان شام وسحر

کہولکر گیسو اگر چہرے سے الٹین وہ نقاب
یکزبان ہو کر پکارین الامان شام وسحر

ہے حبیب خستہ نالان راتدن مثل جرس
دلکو ہے رنج فراق رفتگان شام وسحر

دلکو ہے رنج فراق رفتگان شام وسحر
میرے یوسفکو ہے یاد کاروان شام وسحر

سر گران ہین عادئی رطل گران شام وسحر
بار زاید ہے وبال کاروان شام وسحر

کوچہ ہاے گیسوے مشکین مین کیا اندھیر ہے
لٹتے ہین ان راستون مین کاروان شام وسحر

ہے جگر پر داغ اور دلمین بھری ہین حسرتین
کاروان ہی رہبری کاروان شام وسحر

ای جگر دل کی طرح تو بہی کہین بہہ جائیگا
چل رہا ہے آنسوؤن کا کاروان شام وسحر

منزل جانانکا ابتک کچھہ پتا ملتا نہین
ہے روان عمر روان کا کاروان شام وسحر

پیچلی ہین دلکو سوئے کوئے قاتل حسرتین
کس تردد مین ہے میر کاروان شام وسحر

روز و شب ہین وادیٔ غربت مین میرے رفیق
عمر مستعجل کے میر کاروان شام و سحر

عرش پر ہوگا دماغ رہروان کوے عشق
آسمان پر ہے غبار کاروان شام و سحر

سرگین ہون تیری آنکھین یا کہ خواب آلودہ ہون
لوٹ لیتی ہین یہ رہزن کاروان شام و سحر

خاک کا میری رہ الفت مین کیا ہوگا نشان
روندتا رہتا ہے مدفن کاروان شام و سحر

بحر الفت پر بنا ہے پل مرا سنگ مزار
جھیلتا ہون سر پہ بار کاروان شام و سحر

دیدنی ہے تیرے دیوانیکی از خود رفتگی
تاج سر ہے فرش راہ کاروان شام و سحر

ہنستے آئے تھے چلے گلزار سے روتے ہوئے
عبرت افزا ہے گلونکا کاروان شام و سحر

محشرستان تمنا ہوگی خلوت یار کی
چل رہا ہے حسرتونکا کاروان شام و سحر

عرش منزل ہے مرے افکار بالغ کی جلیب
خلوت دل ہے سرائے کاروان شام و سحر

پھری ہے چلتی چلتی پھر کر خلق بسمل پر
تڑپ جاؤن نہ بعد ذبح کیون مین پائے قاتل پر

تڑپتا ہون نہین چلتا ہے کچھ بس تیغ بسمل پر
یہ نادان آج شیدا ہوگیا ابروے قاتل پر

بنا رکھا ہے اک عالم کو ناحق غیرت مجنون
گمان ناقۂ لیلی ہے اوس کافر کی محمل پر

لب جان بخش تک جا کر رہی محروم بوسے سے
ہم اوس پانی کے پیاسے تھی جو تڑپا ہی ساحل پر

حنا ملکر وہ آئے ہین دلونکا نقد سودا ہے
شہادت خواہ دو زخمین خون بہا ہی دست قاتل پر

بساط دل مین تھا اک داغ خون ہوکر بہا وہ بھی
پھر روئے نہ کیونکر برق خندان میرے حاصل پر

سخن شاہد ہے دعوی پر اگر منصف طبیعت ہو
حقیقت نیک و بد کی آپ کھلجاتی ہے عاقل پر

اسی تشویش مین اوٹھتے نہین ہم کوی جانا کے
یہ بے قابو نہ ہو جائے بھروسا ہی کسی دل پر

پھرینگے ڈھونڈتے تجکو یونہین صحرای وحشت مین
پتہ پوچھینگے دیوانون سی جب پہونچینگے منزل پر

خدا کیواسطے پہر ذبح کرکے دیکھتے جاؤ
ذرا تلوار کا پانی چھڑک دو مرغ بسمل پر

خط تقدیر سے میرا جسے سمجھے ہین سب جوہر
برات جان و دل لکھی ہوئی ہے تیغ قاتل پر

تمہارے کوچہ مین ہردم یہ مجکو کہینچ لاتا ہی
سمجھہ لو اس سے تم صاحب مرا قابو نہین دل پر

بشارت دیرہی ہین عشق مین بہی سب خاک ہونیکی
سونگہاتے ہین چھڑک کر عطر مٹی کا بہی گل پر

ثواب ذبح کا وہ مدعی ہین خون ناحق کا
سند بنکر مرا محضر بندھا بازوے قاتل پر

جفائین کرکے ناحق شاد ہولے دل مین او ظالم
عیوض تیرے ستم کا مین نے بھی چھوڑا ہی عادل پر

گزک بازار سے لے لینگے رکھلو جیب مین بوتل
حبیب او ٹھو گھٹا آئی پئین گے چلکے ساحل پر

## ردیف راے ہندی

کافی ہوئی نہ روح کو تنہا بدن کی آڑ
بالیدہ ہوکے جسم نے لی پیرہن کی آڑ

غربت مین یون کیا ہی تعلق نے پای بند
جسطرح اشک شمع کو روکے لگن کی آڑ

عالم ہے اہل فیض کے جلوسی مستفیض
سورج کی ضو کو روکے گی کبتک گہن کی آڑ

ہتا چونکہ بات بات مین قصد مخالفت
خلقت کیوقت ڈہونڈہی زبان نے دہن کی آڑ

مٹھی مین دیکے کار جہان پیستا ہی چرخ
مہندی ترشتی رہتی ہے بنکر چمن کی آڑ

غافل لحد مین ظلمت اعمال کو کبھی
ہوگی نہ مکتفی ترے او جلے کفن کی آڑ

لی نہ ہی فرد جرم جو عادل نے ہاتھ مین
چھپنے کو ڈہونڈہنے لگین سطرین شکن کی آڑ

دکھلا رہی ہے تختۂ سنبل پہ چاندنی
عارض کی ضو کو زلف مشکین در شکن کی آڑ

میرے گناہ ڈہونڈہتے پھرتے ہین رات دن
دامان لطف و رحمت ذو المنن کی آڑ

عسرت کی خود ہین بے سروسامانیان گواہ
کیونکر چھپائے اسکو لباس کہن کی آڑ

دشمن ہے وہ عزیز جو دشمن کا دوست ہو
کہلواتی ہے شکار ہرن کا ہرن کی آڑ

چہرے کی ضو سی خط شعاعی ہون تیلیان
چلمن اگر ہو مہر رخ سیمتن کی آڑ

کچھ ڈر نہین ہے تیر حوادث کا ای حبیب
حصن حصین امن ہے شاہ دکن کی آڑ

اولجھن ہو دل کی کم کوئی ایسا فسانہ چھیڑ
پھر ذکر زلف یار کا باد صبا نہ چھیڑ

کرتا ہے صلح جو سی جہان عامیانہ چھیڑ
جو ڈر کر چھیڑ دے ہکے رنگ زمانہ چھیڑ

ہے آج پاس ملت و مذہب کا حال کیا
اس بحث کو برائے خدا واعظا نہ چھیڑ

مشکل ہے اونکے ساتھ ہمین وضع کا نباہ
کرتے ہین بات بات مین جو عامیانہ چھیڑ

ق

مرغوب ہی نہ حن نہ بیر اور نہ شاپیین
بیٹھے ہین ہم بھرے ہوے پھر خدا نہ چھیڑ

۱

ٹپا کہا نکا کسکا خیال اور کہان کی دہن
دہرپت الاپ اور نہ کوئی ترانہ چھیڑ

۲

ساقی خمار غفلت صد سالہ دور کر
مطرب غزل موافق حال زمانہ چھیڑ

۳

پاتے نہین عزیزون مین جز کینہ و نفاق
کچھ رنج کے سوا نہین حاصل لگانہ چھیڑ

ق

جی چاہتا ہے قطع تعلق کو ای حبیب
اہل وطن کی خوبیون کا تذکرہ نہ چھیڑ

چل نہین سکتی وہان ذہن رسا کے جوڑ توڑ
اونکی چالین ہین قیامت کی بلا کی جوڑ توڑ

ہے نظر انداز کوئی کوئی منظور نظر
دیکھنا اوس بت کی چشم فتنہ زا کے جوڑ توڑ

کج ادائی بات ہے جسکی لگاوٹ کھیل ہی
سیکھ لے اوس فتنہ گر سے کوئی آکے جوڑ توڑ

سب کہین پھر کچھ نہین حرف آئے پائے کیا مجال
گر کرے کوئی تو یون پہلو بچا کے جوڑ توڑ

پاس کے قابو کرتے ہین اہل غرض کیا دلون کو گہات — چلتے ہین مطلب کی چالین مدعا کی جوڑ توڑ

دوست بنکر کرتے ہین نیکی کے پردے مین بدی — راج نیت یہ ہے دیکھو اغنیا کے جوڑ توڑ

سختیان استاد ہین انسان کی دنیا مین حبیب — کرتے ہین مغلوب کو غالب سکھا کی جوڑ توڑ

## ردیف زاے معجمہ

جان تازہ ہوتی ہین وہ سنا دے اگر آواز — ہر دم رہ مطلوب مین ہون گوش بر آواز

بیجا نہین فرقت مین تمہاری مرے نالے — جاتے ہو جدہر دیتے ہین سنگ و شجر آواز

ہو جاتی ہے دلبر کبھی فریاد کی تاثیر — وہ مجکو بلا لیتے ہین پہچان کر آواز

ٹالے نہین ٹلتین شب فرقت کی بلائین — اب مجھکو سناتا نہین مرغ سحر آواز

اس شکل سے رونا مرا بے سود نہوگا — دے اونکو اگر حالت دل کی خبر آواز

دہوکا بہ مجھے ہوتا ہے کہ تم آئے ہو صاحب — دیتا ہے جو آکر کوئی بیرون در آواز

مشتاق سر شام سے ہین منتظر دید — گر بام پہ آتے نہین دو ایک قدم آواز

چہوڑا مجھے غمخوار گئے ملک عدم کو — ملتا نہین کچھ اونکا نشان دون کدہر آواز

اس ضعف مین چھٹا مشغلۂ نالہ و فریاد — اب منہ سے نکلتی نہین دو دو پہر آواز

ہے رنج خزان درد اسیری سے زیادہ — کیا دون تجھے صیاد مین آواز پہ آواز

جب قافلہ صبر چلا دل ہوا نالان — اکثر یہ جرس دیتا ہے وقت سفر آواز

نالون سے مرے کیون نہ ڈرین عرش کے حامل — اونکی بہی ہلا دیتی ہے قلب و جگر آواز

کیا شکوہ حبیب جگر افگار پہ گذری
فریاد کی آتی رہی یہان تا سحر آواز

مدت ہوئی ہین در پہ تیرے گوش بر آواز
پردیس سے سنا دے ہمین اے فتنہ گر آواز

وہ غیر کے گہر آئین یہ امید نہین ہے
حیران ہون آتی ہے کدہر سے ادہر آواز

کہتا ہون اگر کون ہے یان کیون نہین کہلتی
کہتے ہین اجی سنتے ہین دیوار و در آواز

رکہدیتے ہین وہ ہاتہ مرے منہ پہ یہ کہکر
خاموش رہو جائیگی تا رہ گذر آواز

یون آتی ہین اب میرے تنفس کی صدائین
جسطرح سے دیتا ہے کوئی نوحہ گر آواز

مرغوب نہ کسطرح ہو معشوق خوش الحان
کر جاتی ہے بیساختہ دلپہ اثر آواز

نالون سے ہمین اور تو مطلب نہین کوئی
ہان اونکو سنا آتے ہین شام و سحر آواز

کیا نیند ہے غفلت کی نہین کہلتی ہین آنکہین
دیتے ہوئے جاتے ہین ہین ہمسفر آواز

دیوانہ حبیب جگر افگار جو ہوتا
ہرگز دل سامع پہ نکرتی اثر آواز

## ردیف سین مہملہ

داغ دل ہین غیرت صد لالہ زار ابکی برس
بعد مدت کے پہر جوش بہار ابکی برس

ابیاری سے تری اے تیغ یار ابکی برس
تختہ گل ہے ہمارا جسم زار ابکی برس

تا بدامن ہے گریبان تار تار ابکی برس
ٹوٹتے ہین تلوون مین چبہہ چبہہ کر خار ابکی برس

ہے یہ زور آمد فصل بہار ابکی برس
مست ہین زاہد بہی مثل بادہ خوار ابکی برس

الغرض ساقی نے لو زاہد کو بہی کہینچا ادہر
دور مے کا سبحہ پہ ہوگا شمار ابکی برس

فصل گل مین بعد مردن بہی ہوا جوش جنون
سنگ طفلان سے ہوا ترمیم مزار ابکی برس

شیشہ مین پنہان ہی مے اور دلمین ذوق مے کشی
آئے ہی ساقیکی اے ابر بہار ابکی برس

ساقیا عینک چڑہے ہون رنج و غم بالائے طاق
بادہ دیسا لا کہ شیشہ او تار ابکی برس

ظلم پر باندھی ہے پھر صیاد گلچین نے کمر
قید بلبل کی ہے گلشن مین پکار اب کی برس

آرزو ہے بعد مردن بھی رہون سیراب مے
صرف جام و خم کرین میرا غبار اب کی برس

جوشش خون بلبل شیدا کا پیدا ہوا اثر
لے اگر فصد رگ گل نوک خار اب کی برس

جلتے ہین دل بلبلون کے آشیانکی طرح سے
آتش گل کی ہے گلشن مین پکار اب کی برس

قسمت اپنی اپنی ہے اچھا مبارک ہو حبیب
خار غم ہمکو تمہین پہلوئے یار اب کی برس

وقت کی قدر نہ جانی افسوس
مفت مین کھوئی جوانی افسوس

خلق مین ہیچمدان بنکے رہے
کر رہی ہے ہمہ دانی افسوس

داغ بھی زخم جگر کا نہ رہا
تھی یہ قاتل کی نشانی افسوس

اوسی بیدرد پہ مایل ہوا دل
میری اکبات نہ مانی افسوس

دل سے آمادہ بیداد ہین وہ
اور کرتے ہین زبانی افسوس

حال فرقت نہ کہون ہوگا اونہین
سنکے یہ رام کہانی افسوس

چمن دہر مین کیا گل ہین
پر ہے یہ عالم فانی افسوس

جنسے امید وفا تھی وہ حبیب
ہو گئے دشمن جانی افسوس

تری امید پہ ہوتے ہین ہم کہان مایوس
ہمیشہ دلکو کرے لاکھ آسمان مایوس

نہین خبر اونہین اپنے امیدوارونکی
کہین زیادہ ہین پیرونسے نوجوان مایوس

ستایا درد نے ہرچند اے مرے عیسی
نہ زندگی سے ہوا تیرا نیمجان مایوس

کسے ہے حوصلہ اب منت و سماجت کا
ہوئے ہین عفو سے اونکے مزاجدان مایوس

جو سیکھا اوسکا تغافل تو اے سگ دلبر
رہینگے یہ ربطح میرے استخوان مایوس

مجھے امید ہے بخشیگا اپنی رحمت سے
کریم کرتا ہے بندونکو تو کہان مایوس

ردی ہے حال تمہارے مریض عشق کا آج
طبیب دیکھہ کے ہین نبض ناتوان مایوس

بھلا رہی نظر مہر سے کہان امید
بنا چکی ہین جب یار کی زبان مایوس

پہنچیگا قہر الٰہی ہین دیکھہ اے ظالم
کرین نہ زیر فلک شور الامان مایوس

ہمارے زور طبیعت کو دیکھتے احباب
نہ کرتے ہوتے صلاح سے جو قدردان مایوس

خدا گواہ ہے باقی نہین امید کوئی
کیا ہے اونے مجھے ہوکی بدگمان مایوس

ہمیشہ صبر ہے مفتاح باب فرح و سرور
کبھی بہار سے کرتی نہین خزان مایوس

حبیب کو در شاہ دکن ہی باب امید
خدا نخواستہ کب ہی یہ خوش بیان مایوس

جانجان کس فکر سے ہی پھول سا چہرہ اوداس
آپکو ہمنے کبھی دیکھا نہین ایسا اوداس

یہ بھی کوئی بات ہے صاحب ملو یا دو جواب
صبح سے بیٹھا ہی در پر عاشق شیدا اوداس

عیش کا سامان سب تہا ایک وہ دلبر نہ تھا
باغ ویرانہ نظر آیا مجھے صحرا اوداس

لوگ سچ کہتے ہین ذکر عیش نصف العیش ہے
چھیڑدین باتین تمہارے دلی جب بیٹھا اوداس

اپنی اپنی عیش و راحت سے زمانے کو غرض
بےسبب کوئی کب یکے غمسے کیون ہوگا اوداس

شام سے رونق تھی ایسی کچھ کہا جاتا نہین
صبح کو رخصت ہوئے وہ گھر ہوا میرا اوداس

درد کی تاثیر خود ہوتی ہے اہل درد پر
میرا دل بھر آیا جب کوئی نظر آیا اوداس

دی تسلی تیری امید کرم نے اے رحیم
ہوگئیں ہر سمت سے مایوس جب بیٹھا اوداس

یہ تغیر دیکھنا خندان تھے جو گل شام کو
جاکے جب وقت سحر دیکھا او نہین پایا اوداس

کشور دل کا یہ عالم ہے تمہارے ہجر مین
پینے اک ساغر کہان رہتی ہی کلفت ساقیا
اے مغنی چھیڑ دے کوئی ترانہ جانفزا

ایک مدت سے ہو جیسے کوئی ویرانہ اوداس
پاس تیرے بیٹھکر کوئی نہین اوٹھتا اوداس
ہے ہجوم فکر سے اسوقت دل میرا اوداس

چار دنکی زندگی یہ کاٹ دو ہنس بول کر
اے حبیب اچھا نہین ہر دم پڑے رہنا اوداس

کیون مستقل مزاج کو ہونے لگا ہراس
اعمال زشت آتے ہین بنکر مہیب شکل
ہر وقت ہے نظر تری رحمت پہ اے کریم
جو ہین جری وہ ہنستے ہین تیغون کی چھاؤن مین
حاشا نہین ہے کچھ بھی مجھے اپنے فنا کا غم
کرتی ہے خوئی جور ستمگر کا دل ضعیف
رہتے ہین ہم خدا کے سہارے پہ اے حبیب

بیم و رجا کا لطف گیا اور کھب ا ہراس
ظالم کو مرتے وقت ہی دیکھو سوا ہراس
ہوتا نہین ہے دلکو ہمارے ذرا ہراس
کرتا ہے دور دلسے یقین قصدا ہراس
باقی اگر ہے بحر تو قطرہ کو کیا ہراس
ہے تیغ انتقام کے ڈر سے بجا ہراس
ہوگا نہ ایک لحظہ بھی تا انتہا ہراس

## ردیف شین معجمہ

تھکا ہے دست جنون کرکے پیرہن کی تلاش
کھلا نہ عقدۂ موئے کمر کی طرح یہ راز
مژہ پہ خون جگر سے ٹپک گئے آنسو
جہان مین کوئی مجھسا نہوگا سودائی
سوائے نکتہ طرازی زبان کو کام نہین

ہوئی ہے شوق گریبان مین اب کفن کی تلاش
گئے عدم کو بہت کی ترے دہنکی تلاش
ملے ہین لعل یمن ہے در عدن کی تلاش
اسیر ہوکے بھی کی زلف پرشکن کی تلاش
پسند ہے ہمین ہر بات سے سخن کی تلاش

کہلے کہین درِ زندان تو مین کرون جا کے
میان دشت وجبل قیس و کوہکن کی تلاش

سبھی کو ہوتی ہے نعمت کی قدر بعد زوال
قفس مین بلبل نالان کو ہے چمن کی تلاش

شمیم کاکل جانان نسیم لائی ہے
خطا ہے اب جو کرون نافۂ ختن کی تلاش

پسند آئینگے ملتے ہین نہ حور و قصور
کرینگے پہر اسی ترجائۂ کہن کی تلاش

چلا جہان سے منعم بنا کے قصر بلند
مآل فکر عمارت ہے گور کن کی تلاش

ہر ایک شغل سے ہے ای حبیب ہمکو پسند
خیال شاہد رعنائے کہن کی تلاش

کیون ہو نہ مزاج بت گل پیرہن آتش
بھڑکی ہے گلستان مین چمن در چمن آتش

بھر دیتی ہے اک تازہ حرارت رگ و پی مین
ساقی مے گلرنگ ہے یا موجزن آتش

آسان نہین کچھ عشق گل شمع کا بلبل
دامن مین نہ تو لیگی مثال لگن آتش

ہے تائے تفنگ اپنا گلا سوز درون سے
کیا دور او سی طرح جو اوگلے دہن آتش

یاد آتا ہے جب عالم غربت مین وہ گلگشت
بھڑکاتی ہے دل مین مرے حب وطن آتش

جلجائین نہ ایک بات مین کیون صاحب غیرت
انسان کی ہتک جسمین ہو ہے وہ سخن آتش

مین کشتۂ عشق بت کافر ہون بنینگے
چنگاریان کافور کے ٹکڑے کفن آتش

ہمنے اسے خاک رہ دلبر سے لکھا ہے
کیا تاب جلائے کوئی تار کفن آتش

اوہام کی خرمن کو ہوس اونکی ہے بجلی
بھڑکاتے ہین پیکار کی جو تیغ زن آتش

کہتے ہین حبیب اسکو فن نظم کی قدرت
گر ہوتے تو دیتے تمہین داد سخن آتش

کیا کبھی گردون مینائی نہوگا پاش پاش
ہو چکا ہے ہاتھون سے اسکے دل کا شیشا پاش پاش

محتسب تونے کیا گر جام صہبا پاش پاش
جبہ و عمامہ ہم کر دینگے سارا پاش پاش

چارہ سازی چاہیئے تمکو دل صد چاک کی
اور دیدیتے کسیکو گر ہوتا پاش پاش

چھوڑ کر سجادہ شب کو کس سے اولجھی جاکی شیخ
جامہ احرام کل تک تہا نہ ایسا پاش پاش

دیکہلے کیا پوچھتا ہے مجھسے حالت درد کی
تیری الفت مین ہے ایظالم کلیجا پاش پاش

عقل سے خالی ہے جسکو ہو نہ قدر اتفاق
قطرے بنجاینگے گر ہو جائے دریا پاش پاش

ہو برا باد مخالف کا چلے اس زور سے
بادبان کشتی کا میری کر کے چھوڑا پاش پاش

سب نے دیکھا جو جنون مین میرے ہاتھونسے ہوا
پاؤن بھی کر دینگے اب دامان صحرا پاش پاش

یاد مژگان دل مین دکہلاتی ہے جذب کہربا
ہوتے ہین تلوون مین چبھکر خار صحرا پاش پاش

خال و خط بنتے ہی بھڑکی ایسی آتش حسن کی
ہو گیا آئینہ اسے خورشید سیما پاش پاش

پھوٹ پڑ جانے پہ ہر گہر کی وہ حالت ہی حبیب
جسطرح ہو جائے طوفان مین سفینہ پاش پاش

کسی صورت سے ہوئی کم نہ ہماری تشویش
جب بڑہی دلسے تو آفاق مین پھیلی تشویش

منتظر رہتا ہون رحمت کا ہر اک مشکل مین
نہین ہوتی ہے مرے دلکو ذرا بھی تشویش

ملکے معشوق سے عاشق کا ہی چھپتا ہی ستم
راتدن تازہ قلق گریہ درازی تشویش

تجربہ ہے مجھے جب ہوتا ہی حاکم سے خلاف
تو بھلا دیتی ہے سب کارگذاری تشویش

مرہم زخم جگر تیرا کرم ہے ساقی
ایک ہی جام سے جاتی رہی ساری تشویش

رنج غربت سے بہت اسکے سواد نیا مین
ہو نہ دلکو مرے ایحضرت باری تشویش

اب نہ غم کا ہے نشان اور نہ بیتابی کا
آکے وہ مجھسے ملے دکھ سدہاری تشویش

دربدر کہینچتی ہے چارہ گری کی امید
ہے جہان مین سبب ذلت و خواری تشویش

منعمو کرتے ہو افکار کا ناحق شکوہ
نہ کسی اور کی راحت نہ تمہاری تشویش
تازہ آفات سے انسان کو اللہ بچائے
اگلی کلفت کو بھلا دیتی ہے پچھلی تشویش

کیا کرون گر نہ غرض لیکے امیرونسے ملون
ہے حبیب اب تو میرے دلکو یہ ساری تشویش

عاشقو نکو ترے ہر حال مین دیکھا بشاش
راتدن گل کی طرح رہتا ہے چہرہ بشاش
بزم عشرت کی ندو دوستو تکلیف عبث
دل گرفتہ ہون کروگے بمجھے تم کیا بشاش
راتکو خواب مین شاید ترا دیکھا ہے جمال
صبح سے آج ہی کچھ عاشق شیدا بشاش
شاق ہے صحبت ناجنس گوارا عزلت
اپنی اشغال مین ہین رہتا ہون تنہا بشاش
آمد موسم گل کی خبر آئی شاید
نظر آتی ہے ذرا بلبل شیدا بشاش
پاکے وحشی ہین ناجنس بھی ہمجنس سے
دیکھکر ہونے لگے آہوے صحرا بشاش
ق
ہند مین چھایا ہے عسرت سے اوداسی کا سمان
سو مین دو چار کو بھی ہمنے نہ پایا بشاش
۲
ساری قومون سے مسلمانون کی حالت ہے تباہ
یہ تو ہین دیکھ کے اپنون کا بگڑنا بشاش
۳
دال روٹی جنھین ملتی ہے ابھی تھوڑی سی
اونکو رکھتا نہین دنرات کا جھگڑا بشاش
۴
فکر ہر وقت یہ ہے قتل ہون سب خویش و عزیز
گل چراغ اونکے ہون تب دل ہو ہمارا بشاش
۵
خوش ہے یہان حضرت محبوب کے سایہ مین حبیب
اوسجگہ ہوتا اگر تو بھی نہ رہتا بشاش

## ردیف صاد مہملہ

مین نے کہا اوس شوخ سے مین ہون کہا نہین دشنام حریص
چھیڑ تو دیکھو اوسدن سے رکھا ہے میرا نام حریص

وصف قناعت ہو نہ اگر انسان نہین ہوتا مستغنی
خواہش دل سے دہر مین اکثر رہتے ہین ناکام حریص

پچکا بیٹھا دیکھہ کے مجکو اون سے کسینے گر پوچھا
بولے وحشی نام ہے اسکا اور لقب بدنام حریص

دولت و زر کی خواہش مین عزت بھی کھو بیٹھا غافل
پہلے نہ کچھہ آغاز کا اپنے سوچا تو انجام حریص

تیرے مقدر مین جو تہا کیون اوس سے زیادہ دیتا وہ
غیر کا حصّہ گر نہ ملا رازق کو نہ کر بدنام حریص

ساتھہ بدون کے نیکی کرنا باطل کی تائید سمجھہ
فیض کی خو بدخو مین نہین کیا دیگا تجھے انعام حریص

ظرف مرا کیا دیکھے گا کر دونگا ساقی خم خالی
مین ہون حریص بادہ اور بادہ کا ہے میرا جام حریص

دل مین بتون کی الفت ہے اور لب پر زاہد نام خدا
دیر کا عزم کیا اور باندھا کعبہ مین کیون احرام حریص

جنس قناعت ہاتھہ سے کھو کر کے تو نے دریوزہ گری
ناحق فکر لاحاصل مین کھوئی عمر تمام حریص

گیسو و رخ کے عالم سے ہین مہر و انجم شرمندہ
کب جمال یار کے دیکھے ہمنے صبح و شام حریص

نقد دل و دین کھو کر لی کیون جنس محبت تو نی حبیب

داغ کہن کافی ستھے بنا دیوانہ دیگر دام حریص

عرض کرتا ہون کبھی جا کے جب اپنا اخلاص
کہتے ہین وہ مجھے بھاتا نہین ایسا اخلاص

جان تازہ ہوئی پھر دیکھکے اونکا اخلاص
بنگیا ورد کدورت کا مسیحا اخلاص

لیکے دل آپ ہوئے دشمن جان عاشق
واہ اچھا ہی کیا دنیا سے نرالا اخلاص

جو برے وقت مین دی ساتھ اوسے سمجھو دوست
یون تو لکھتے ہین سبھی خط مین سراپا اخلاص

کیا مزہ ملتا ہے اس تفرقہ پردازی مین
ای فلک تجھکو کسیکا بھی خوش آیا اخلاص

جسطرف دیکھیے پھیلا ہے وبا بنکے نفاق
اہل اسلام مین ہے صورت عنقا اخلاص (ق ۱)

آجکل جوش مین ہے بغض وحسد کا دریا
نہین تنکے کی طرح بھی نظر آتا اخلاص (۲)

بچکے طوفان سے نکلجاتا تھا سیدھا یہ جہاز
ناخدا بنکے اگر مارتا کھیوا اخلاص (۳)

عام چرچا ہے ضرورت کی ملاقاتون کا
شاذونادر ہی ہوا کرتا ہے سچا اخلاص (ق ۱)

جتنے باوضع ہین ہرا ون کی مخالف یہ روش
لطف خلت مین ہے کس کام کا جھوٹا اخلاص (۲)

بس زبانون ہی پہ باقی ہین یہہ الفاظ حبیب
کرم و مہر و وفا لطف و مدارا اخلاص

دل کو ہین مرعوب اوس تب کی ادائین خاص خاص
کم نہین الطاف سے جسکی جفائین خاص خاص

سینہ و سرپہلو و قلب و جگر موجود ہین
ڈھونڈہ لائے الفت مہروان مین جائین خاص خاص

آہ عاشق نغمہ معشوق شور عندلیب
بس موثر رہگئی ہین یہ صدائین خاص خاص

ہو نہین سکتا کبھی اسلام کا بیڑا تباہ
روکے ہین خیر خلایق کی دعائین خاص خاص

وقت طوفان بادبان کشتی امت بعین
ایسی بھی اس کارگہ مین ہین ردائین خاص خاص

عام لوگون کی ہین اکثر جا و بیجا خواہشین
کیون نہ پھر مقبول بارہی ہون دعائین خاص خاص

خلق پر یکسان ہے جبر سرد و گرم روزگار
معتدل ہین باغ عالم کی ہوائین خاص خاص

آدمی جبتک نہ بخشین گر نہ بخشے گا خدا
ہوتی ہین ایسی بھی اے غافل خطائین خاص خاص

کون ہوگا چارہ ساز خلق تجھسا اے کریم
خاص خاص امراض کی رکھین دوائین خاص خاص

بات پر مرتا ہے کوئی اپنے دلبر پر کوئی
جیتے جی دیکھا اے اہل ہین یہ قضائین خاص خاص

نیکنامی جنسے دنیا مین ہو عقبی مین نجات
ہین ہمارے واسطے ایسی دلائین خاص خاص

امتحانکا وقت فرط رنج و راحت ہے حبیب
شکر کر جب تجھکو شکلین پیش آئین خاص خاص

سب کی صورت جدا ہی سیرت خاص
ہر بشر کی ہے ایک حالت خاص

دولت و مال کی ہے وقعت عام
اور علم و ہنر کی عزت خاص

باپ کی بات کب ہے بیٹے مین
ہے ہر ایک شخص کی وجاہت خاص

ذرہ و آفتاب کی ہے مثال
ساتھ تیرے ہے مجکو نسبت خاص

عام اشغال مین نہ فرق آئے
چاہیئے وقت عیش و عشرت خاص

تمکو میرا خیال ہو کہ نہ ہو
ہے مجھے تمسے اک محبت خاص

وصل مین پوچھئے نہ ہجر کا حال
چاہیئے اسکو وقت فرصت خاص

ہون سراپا گناہ اے معبود
مجھپہ کر اک نگاہ رحمت خاص

ظلم کے بعد معذرت کرنا
ہے یہ اہل ستم کی عادت خاص

رہے ہر لحظہ دل مین دوست کی یاد
غالباً ہے یہی عبادت خاص

کیون نہ اہل مذاق خوش ہون حبیب
ہے سخن مین ترے حلاوت خاص

## ردیف ضاد معجمہ

نقاب الٹی صبا نے دیکھو بہار گیسو جمال عارض
ہوا ہے غصہ سے لال چہرہ ہین تار گیسو وبال عارض

خراش ناخن ہے رخ پہ میرے تو خاک صحرا کی سر پہ ذرے
نشان ہین فرقت مین سوز دل کے شرار گیسو ہلال عارض

شراب پیکر وہ ہین خرامان بنا ہے منہ رشک مہر تابان
ہے لڑکھڑانے مین دید نی انتشار گیسو جلال عارض

بڑھی ہے پیری مین ناتوانی سحر سے بدلی شب جوانی
زوال ہے قوتونکو سیکھی ہین تار گیسو کمال عارض

زبان ہے پیچیدہ مو قلم کی کھینچی نہ تصویر اوس صنم کی
محال سمجھا ہے تاب رخ سے قرار گیسو مثال عارض

وہ رخ سے زلفین ہٹا کے بولا پھینکے دل اس کمند سی کیا
چھپی ہوئین آنکھین کہ ہو گئے تھے شکار گیسو غزال عارض

کہینگے سب جب کھلے گا جوڑا کہ مشک جرم قمر سے برسا
خوشی سے لیلائے شب کریگی نثار گیسو جمال عارض

چمک وہ دکھلائے داغ سودا کہ مشرق مہر ہو سر اپنا
قیامت آئی اگر کرے دلفگار گیسو خیال عارض

کہین کے واللیل اوسے مسلمان تو اسکو سمجھین گذشتل قرآن

جہان مین ہے یا رسول یکسان وفا گیسو کمال عارض

رقیب نے وان ملا جو غازہ اثر ہوا اوسکا مجہیہ اتنا

کہ دشت غربت مین چاہتا تہا غبار گیسو وصال عارض

حبیب ہین نکتہ سنج بیٹھے بڑہیگی توقیر امتحان ہی

زبان ولفظ سخن کو بس ہے عیان گیسو مقال عارض

ہر ایک رکہتا ہے تحصیل مدعا سے غرض
وہ بیغرض ہین جنہین ہے فقط خدا سے غرض

ہین وفا سے غرض ہو انہین جفا سے غرض
وگرنہ رہتی ہے لوگونکو اغنیا سے غرض

ہے سلطنت یہی گر نفس مطمئن ہوجاے
رہے نہ بیم سے مطلب نہ کچھ رجا سے غرض

مطیع حاکم جابر کا تہا مدام ابد ل
تجہے کہان رہی خوشنودی خدا سے غرض

کسیطرح سے ہو حجت تمام بندون پر
خدا کی تہی یہی ترسیل انبیا سے غرض

رہین وہ خوش ہین دارین مین ہی جنسے کام
کبہی نہین ہے کسی غیر کی دلا سے غرض

حصول کیا کہین سحبان وقت گرنا فہم
رجال فن جو ہین ہے اونکی واہ وا سے غرض

مدام دلسے ہے اللہ پر نظر جن کی
اونہین کبہی نہین ہوتی ہے ماسوا سے غرض

نوا ہی بلبل دستان ہو یا ہو لغمہ ساز
کرے جو دلپہ اثر ہے اوسی صدا سے غرض

ترے سحاب کرم کے امیدوار ہین ہم
نہو گی اور نہ ہے سایۂ ہما سے غرض

حبیب خود ترا مالک غنی کریگا تجھے
رکھ اوسکا دست نگر بنکے التجا سے غرض

کیا کسی درمان سے جائیگا مرض
کردیا جب آپنے بیمار کم

دل کو میرے ہے محبت کا مرض
بڑھ گیا بیمار فرقت کا مرض

چارہ سازی بھی اوسیکے ہاتھ ہے
جسنے صحت مین کیا پیدا مرض

آ گئے تم سنکے میرا غیر حال
اب بھلا چنگا ہون مین کب مرض

سلب کر دیتی ہے حسن امتیاز
ہے ضرورت بھی وہ جانفزون سی اچھا اختلاط

نکے حیلہ موت کا آتا ہے جب
دم رہے جب تک نہین جاتا مرض دہ اختلاط

جیسا آزار حسد ہے لا علاج
خلق مین مہلک نہین ایسا مرض

سب اطبا عشق کو سمجھے جنون
تھی غلط تشخیص کیا گھٹتا مرض

سے کا عادی تہا جوانی سی حبیب
ہو گیا پیری مین وہ جسکا مرض

## ردیف طاء مہملہ

جتنے سنجیدہ ہین اون سبکا ہے جوہر احتیاط
راتدن کانٹو نسے کرتے ہین گل تر احتیاط

راز الفت ہجر کی سختی سے چھپ سکتا نہین
دیکھیے اب ہے مری امکان سی باہر احتیاط

ساتھ اشکونکی ملے کتنے ہی ارمان خاک مین
ہو سکی تجھسے نکچھ اے دیدہ تر احتیاط

جسکو یہ حاصل ہو وہ کیونکر نہو ہر دلعزیز
شاہد رعنا امانت ہے تو زیور احتیاط

سیج ہے چلتے ہین پرندونکی بھی پر گر خوف ہو
نامہ لیجانے مین کرتے ہین کبوتر احتیاط

رہ چکا پہلو مین جسکے مدتون دلکی طرح
اوس سے ملنے مین ہے اب کیون اسقدر احتیاط

راستی مسلک کیسکی سامنے جھکتے نہین
کرتے ہین ملنے مین بھی مثل صنوبر احتیاط

آ گئی سر پر اجل جب چارہ سازی ہی عبث
رکھتی ہے بے احتیاطی کا اثر ہر احتیاط

صورت کبریت احمر کم ہین ایسے رازدار
جو کرین کہنے مین مثل کیمیا گر احتیاط

پاس توبہ کر دیکر دی آ گئی واعظ بہار
اب نہین ممکن ہو مجھسے بندہ پرور احتیاط

ہی نہی صحبت تسلسل دور کا توڑو عجیب
ایسے موقع پر کیا کرتے ہین اکثر احتیاط

ے وہ سب ٹھہرا غلط — کیسے قسمت کا لکھا ہوتا غلط

بناوٹ اُنکی نہ میری دوستی — دشمنون نے تمکو سمجھایا غلط

ہوگیا آج اونکی باتون سے یقین — ہے مقرر وعدۂ فردا غلط

کیون کہا شیشہ نے قُل قُل ساقیا — کہہ گیا مین کیا کوئی جملہ غلط

جو کہے میرا عدو سمجھو اوسے — افترا بہتان سر تا پا غلط

پیش آیا وہ نہ تہا جسکا خیال — ہوگیا لو مقدمہ سارا غلط

تختۂ مشق اونکا ہے پیمان وفا — جابجا املا غلط انشا غلط

ہر خطا سے منفعل ہونا پڑا — ٹھہرے سب ابواب استغنا غلط

خود غرض ہین صاف کہنے سے خفا — ہوتے خوش گر کچھ کہا ہوتا غلط

یہہ کسر رکھی دیا بھی گر جواب — خط پہ صاحب نے پتہ لکھا غلط

خط قسمت مین اسچلے کیونکر یہہ عذر — مشتبہ املا تھا یا انشا غلط

وجہ آمرزش ہوا خوف گناہ — نامۂ اعمال سب ٹھہرا غلط

عاشق صادق یہ سمجھین کسطرح — آپ جو کہتے ہین وہ ہوگا غلط

مین پھنسا آفت مین اپنے ہاتھسے — کیون زمانے کا کرون شکوہ غلط

عاشق صادق ہون کہو نا زبان — گر کبھی نکلے مرا کہنا غلط

آپکا عاشق ہون سودائی نہین — سچ ہے تھوڑا قول یہ تھوڑا غلط

میری بیتابی کو باور کیجیے — ہوگا کیونکر ہجر کا صدمہ غلط

آجکل کے حاکم جابر حبیب
کرتے ہین انصاف کا دعویٰ غلط

سچ کہون ہوتا ہے مجکو شاق ایسا اختلاط
چہوڑ دو صاحب نہین غیرون سے اچہا اختلاط

رنج کا گھر ہے ہنسی جب دلکو گذری ناگوار
نبہ نہین سکتا کبھی حد سے زیادہ اختلاط

تاڑ لینگے لوگ ہر دم چہیڑتے ہو کیون ہمین
راز الفت کو کہین کر دے نہ افشا اختلاط

کر دئے دلچسپ باتون نے تمہاری غم غلط
ہو گیا ہے وحشت دل کا مداوا اختلاط

دیکے دہوکا دل کا لے لینا اونہین مقصود تہا
اب کہلا مجہپر غرض کا تہا وہ سارا اختلاط

مسکرا کے بات کی تہی اوسکا پایا یہ جواب
یاد رکہین آپ میری چڑہ ہے بیجا اختلاط

دیکے بہلانیکو کافی ہو گا پیری مین حبیب
یاد کر لینا حسینون کا وہ اگلا اختلاط

بڑہ گیا ہے آجکل اونسے کچھ ایسا ربط ضبط
دل سے رکہی جسطرح داغ تمنا ربط ضبط

نشہ اوترا آکے پہر حایل ہوئے شرم و حجاب
خوب بڑہجاتا ہے وقت دور صہبا ربط ضبط

منصب اعلیٰ کی نخوت اب سے ہے جن احباب مین
کیون دلائین یاد ہم اونکو وہ اگلا ربط ضبط

لطف گہٹ جاتا ہی برسون جب ملاقاتین نہون
روز کے ملنے سے ہوتا ہے زیادہ ربط ضبط

کر لیا ہے ہمنے ایسا جلد اوس کافر کو رام
کہتے ہین حیرت سے سب کیونکر بڑہایا ربط ضبط

کچھ نہین جس شخص مین تالیف کی قوت نہو
چلتے پرزے سب سے کر لیتے ہین پیدا ربط ضبط

دوستی ہمکو بناوٹ کی نہین آتی حبیب
ہے فراق اوتنا گران تہا جس سے جتنا ربط ضبط

یون عالم بقا کو ہے بحر فنا محیط
مرکز یہ اپنے جیسے ہو ہر دائرہ محیط

لازم ہے ایسے حسن پہ عبرت بجای ناز / اسوقت جسکے جلوہ پہ ہے آئینہ محیط

ہم یون گھرے ہوئے ہین غم روزگار مین / جیسے ہمارے گرد جہان کی فضا محیط

گو جانتا ہون کر نہین سکتا خدا کو یاد / واعظ ہے مجھپہ اک بت نازنین ادا محیط

جو بات ہی احاطہ عقل بشر سے دور / ہوگا بھلا کسیکا خیال اوسپہ کیا محیط

ہے یہ انام دست لکے نگینہ پہ مرتسم / دلکی ہے مثل حلقہ خاتم دلا محیط

اوس مہر سے ہے جوہر ادراک مین چمک / کسطرح ہوگا بحر پہ قطرہ بھلا محیط

واعظ نہ پاتے وقت ہی رندونسی بحث کا / رہتا اگر نہ دل پہ غم ماسوا محیط

قابو سکون پہ نہ حرکت پہ ہے اختیار / ہر وقت بحر و بر پہ ہے حکم قضا محیط

اوٹھتا ہے چار سمت سی غل الرحیل کا / ہر صبح دور چرخ مین ہے یہ صدا محیط

دنیا کی کچھ ہوس تھی جو نہین ای حبیب / اب آرزو ہے دل پہ ہو یاد خدا محیط

## ردیف ظاے معجمہ

جو کہا تو نے سن لیا واعظ / بس خدارا نہ اب سنا واعظ

اس نصیحت سے فائدہ واعظ / رند ہونگے نہ پارسا واعظ

موسم گل مین ترک مے کیا خوب / مین نہین تجھسا پارسا واعظ

جبکہ وحدت ہے باعث کثرت / ایک ہے سبکا راستا واعظ

بیخودی اس خودی سے بہتر ہے / ہمکو سمجھا رہا ہے کیا واعظ

اہنو ساقی سے کر چکے بیعت / بس جو ہونا تھا ہوگیا واعظ

درد بدلے نماز کے ہے نیاز / تا قضا ہے یہی ادا واعظ

ہمنے پی مے سرور مین آئے
خوب بک جہک کے اوٹھگیا واعظ

تو ہمارا جواب دار نہین
کرنے دے جو کرے خدا واعظ

تھا جو کل تک حریف رندون کا
آج کی توبہ سبنگیا واعظ

نہ کھو کچھ ڈر خدا سے حبیب
ہے حقیقت مین رہنما واعظ

قطع ہوتا رہے اسطرح بیان واعظ
ایک ہی بات مین ہو بند زبان واعظ

طرفہ آفت مین پہنسی آتے ہی جان واعظ
کون میخانہ مین تھام تبہ دان واعظ

کیون نہ مینا سے مے ناب پٹکدون سر پر
عیش جب تلخ ہو سن سنکے بیان واعظ

اسطرح پند و نصیحت کی اوٹھائی تمہید
آج ساقی پہ ہوا مجبکو گمان واعظ

تیزی بادہ کجا تلخی گفتار کجا
کند ہے نشتر ساقی سے سنان واعظ

فصل گل آتے ہی میخانہ مین اک بہیڑ ہوئی
نہ سنی ایک بھی رندون نے فغان واعظ

پہر در پیر خرابات پہ بیٹھا ہے حبیب
یہ تو آیا تہا ابھی سنکے بیان واعظ

اے جان کچھ تو چاہیے عشاق کا لحاظ
تمنے کیا کبھی نہ ہمارا ذرا لحاظ

اخلاق ہی بدل گئے خرد و بزرگ کے
کوئی کرے گا اگلے ضوابط کا کیا لحاظ

کیونکر نباہ ہون رہ کے مسلمان بتون کا عشق
اسکا جدا لحاظ ہے اورکا جدا لحاظ

اونکی ہر ایک حال مین ہے عاقبت بخیر
رکھتے ہین جو مآل کا حد سے سوا لحاظ

دونون خفیف ہونگے نہ آپس کی بحث مین
کرنے لگے ہین رند کا اب پارسا لحاظ

ہوا اونکے وقت بد مین بہلا کوئی کیا شریک
اور و نکے درد دل کا نہ جبنکو رہا لحاظ

دل ابتدا سے خوگر آغوش ناز ہے
اسکا رہے حضور پرائے خدا لحاظ

سمجھا گیا جہان مین بد وضع و خودغرض
مطلب کا اپنے جسنے ہمیشہ رکھا لحاظ

مرغوب دل ہے راوق صہبا و حسن یار
خذ ما صفا کا ہے ہمین واعظ بڑا لحاظ

منہ سے نہ کچھ کہا مرے بیجا سوال پر
کیا جانے ہوگئے ہین وہ چپ کر کے کیا لحاظ

سینہ فگار کر دیا نالون کے ضبط نے
برہم مزاج یار نہو اسکا تہا لحاظ

دور جمال و مال نمود حباب ہے
اسکا ضرور چاہیئے اسے خود نما لحاظ

اپنی طرف سے شر کی نہ ہو ابتدا حبیب
جب اوسطرف سے چھیڑ ہے پھر ہمکو کیا لحاظ

کہین رفیق بڑے وقت مین خدا حافظ
معین غربت و کربت تو ہے مرا حافظ

مرے جہاز کا بھی ہے وہ ناخدا حافظ
جو پہلے نوح کی کشتی کا رہ چکا حافظ

بلا سے جان بچائیگی تا بمدت عمر
ہر ایک حال مین انسان کی ہی قضا حافظ

کہین ہون عاشق مضطر رہینگے یاد مین محو
تمہاری مصحف رخ کے ہین جا بجا حافظ

جواب صاف ملا مہربان پڑا جب کام
اگر یہی ہے مروت تو بس خدا حافظ

مدد کریگا مری وہ جو دشت ارجن مین
بنا تھا شیر سے سلمان کی جان کا حافظ

سخن کو اسکی آلہی ملے وہ حسن قبول
حبیب کو کہین احباب دوسرا حافظ

## ردیف عین مہملہ

ہوا اگر رزق کی وسعت کو ہے قسمت مانع
میری ہمت کو بہلا ہو تو فلاکت مانع

محفل یار سے اوٹھنے کا ارادہ تہا مگر
غیر کو آتے جو دیکھا ہوئی جرات مانع

اہل ثروت سے ملاقات کی ٹھہری کیونکر
ہمکو رو کے ہے قناعت اونہین دولت مانع

قید وحشت مین حراست کا عمل ناقص ہے
رخ کرون دشت کا گر مین نہین مدت مانع

دیکھ اے دیدۂ خونبار فسون سازی کر
جانیوالے ہین وہ ہوتی نہین منت مانع

آدمی ہم بھی ہین زاہد نہ سمجھ دل مین ذلیل
قہر حق کو نہین شیطان کی طاعت مانع

اوسکی رسوائیکا ڈر ہے مری بدنامی مین
میری ذلت کو ہوئی یار کی عزت مانع

ابھی کٹ جاتی تھی گردن مری آسانی سے
دست قاتل کو جو ہوتی نہ نزاکت مانع

وضع داری کہو یا اسکو توکل سمجھو
ہاتھ پہیلانیکو ہو جاتی ہے غیرت مانع

سوز پنہان مرے چپ ہی سے کیا خاک چھپے
راز داریکو ہے آنسو کی شرارت مانع

گھر کو زندان سمجھکر نہین رکھتا ہون قدم
ہاے دربان کی طرح ہے مجھے وحشت مانع

دید کا حکم تو ہو وعدہ کا دن آئے تو
ہمکو کیا ہوگا بہلا ہول قیامت مانع

اک غزل اور اسی طرح مین پڑہتا ہون حبیب
ہے خموشی کو مری طبع کی جودت مانع

بے حجابی کو ہے وان حسن کی شہرت مانع
اور یہان ضبط وتحمل کو محبت مانع

میر کا رنگ حقیقت ہو تو ناسخ کی زبان
ہو بلاغت کو سخن کی نہ فصاحت مانع

اونکی آنکھون مین بصر شکل ہے جلوہ تیرا
اہل وحدت کو نہین ہوتی ہے کثرت مانع

مین خطاکار ہون تو غافر و تواب و رحیم
تیری عادت کو نہوگی مری عادت مانع

اب سماتی نہین آنکھون مین کیسکی صورت
دخل اغیار کو ہے یار کی خلوت مانع

یار کے سامنے کیا شکوہ بیداد کرون
صورت آئینہ ہو جاتی ہے حیرت مانع

دل تڑپتا رہا تم آئے دم نزع تو کیا
دیکھنے سے بھی ہوئی آنکھونکو غفلت مانع

دم نکلتا نہین آنکھون مین ہی جان مشتاق
دیکھلی ہے ترے دیدار کی حسرت مانع

شام سے صبح ہوئی قصہ غم کہنے مین
اونکو جانے سے ہوئی ذکر شب فرقت مانع

ساقیا آج لوٹا دے ہمین منہ پڑتا ہے
یہان سے اوٹھنے کو ہی اللہ کی رحمت مانع

دل مین تھا شکوہ بیداد کرون اونسے مگر
ہوگئی پھر وہی کمبخت مروت مانع

حسن و دولت کیلئے چاہیئے اخلاق وکرم
ورنہ رسوائی کو ہوگی نہ وجاہت مانع

فاقہ مستی کے مکافات سے کیا خاک ڈرون
داور حشر کو خود ہوگی عدالت مانع

آج ہی اونکو منالائین وگرنہ کل تک
ہوگی جانیکو نہ جانے کی خجالت مانع

پردہ داری کی اگر قید نہوئی تو حبیب
کون تہا جامہ دری کو دم وحشت مانع

## ردیف عین معجمہ

ہے خیال خال عارض مین دل دیوانہ داغ
شکل طاوس چمن رقصان ہی بیتابانہ داغ

عشق کے صدقے مین تاریکی مرقد سی بچے
صبح محشر تک جلا مثل چراغ خانہ داغ

ای حریم دل کے محرم تو نے روشن کردیا
کیون نہ بنجائے نشان سجدۂ شکرانہ داغ

دست موسیٰ کے لئے آخر ید بیضا بنا
نقش صورت گر سے رہتا کسطرح بیگانہ داغ

فقر مین باقی رہی شان شرافت شکر ہے
جامہ اصلی پہ گر پڑتا تو پھر مٹتا نہ داغ

عشق کی دن چل بسے دل بجھ گیا گذرا شباب
ہے جگر پر یادگار الفت جانانہ داغ

طالب ظل ہما کب ہین ترے در کی گدا
ہے سر سودا زدہ پر افسر شاہانہ داغ

عمر بھر مثل خط تقدیر مٹتا ہی نہین
عاشقون کے دل سے رکھتا ہی مگر یارانہ داغ

تمسے چھٹ کے تھمرے دلکی رفیق و آشنا
درد فرقت تیغ غربت آہ بیتابانہ داغ

فصل گل سے نے آگ بھڑکائی فراق یار مین
بنگیا ہے سینہ عاشق پہ آتشخانہ داغ

کون زخم خنجر ابرو کا شاہد تھا حبیب
ہار جاتے تم کلیجہ پہ اگر ہوتا نہ داغ

غیر کا سینہ ہے جب سنکر مرا افسانہ داغ
غور کیجئے دلپہ ہونگے ہجر کے کیا کیا نہ داغ

ہونگے کیا خمخانۂ الفت مین یہ میرے حریف
حاسدونکے دلپہ دیگی گردش پیمانہ داغ

نشہ مین پھوڑا تھا اکدن خشت خم سے مینے سر
مے چھٹی لیکن نہین مٹتا ہے پیشانہ داغ

لائے خود رو پہ کراے شوخ صید افگن نظر
ہے یہہ پابوسی کی حسرت مین دل ویرانہ داغ

افعی گیسو کے چھوتے ہی چڑھا آفت کا زہر
ہوگیا ٹکڑے میر اسر اور سراپا شانہ داغ

کسطرح جمتا بھلا رنگ رقیب بوالہوس
ساتھ میرے لاکھہ گل کھائے کبھی ابھرا نہ داغ

یاس ملنے سے ہوئی مشق تصور چھٹ گئی
ایقمر اب تیری منزل کا ہے صاحب خانہ داغ

چلتے چلتے دے کوئی چرکا اسے اے تندخو
آرزو مین کہاہے یہہ کیون ترا دیوانہ داغ

چھیڑ رندونسے نکر واعظ کہین ایسا نہو
پارسائی پر لگائے جلسۂ مینا نہ داغ

ہے ازل سے جوش عشق ساقی کوثر مجھے
دلپہ ہے ہمصورت مہر خم خمخانہ داغ

کم نہوتی حشر تک سوزش جگر کی اے حبیب
بنکی میری آنکھہ سے آنسو اگر گرتا نہ داغ

عشق شور انگیز نے مختل کیا کب کا دماغ
ناز تھا جسپر نہ وہ دل ہے نہ وہ میرا دماغ

لن ترانی سادہ پن کے دیکھنے والون سے کیون
یہ تو کہیے کسکی صحبت مین کیا پیدا دماغ

اثم میخواری کو واعظ دخل خاصیت مین کیا
بحث بیجا سے پریشان ہوگیا میرا دماغ

تیری سودائی کا ہوگا کیا مسیحا سے علاج
چرخ چارم پہ ہین وہ ہے عرش پر اسکا دماغ

کبریائی کی صفت زیبا ہے پہر بے نیاز
جو نسمجہے عقل سے خالی سمجھ اوسکا دماغ

راتدن رہتا ہے چشم مست جانانکا خیال
بنگیا ہے بادۂ گلرنگ کا شیشا دماغ

اک نفس کی آمد و شد پر ہے جسکی ہست و بود
ہے تعجب گر کرے وہ خاک کا پتلا دماغ

کیا مفرح ہین ترے عناب لب سبب ذقن
بو سے جسکی عاشق بیدل کا ہی تازہ دماغ

دیکہنا ہی ہے قسم چاہے کوئی سر پہوڑ لے
اسقدر اچھا نہین ای شوخ بے پروا دماغ

کہچگئے وہ جب بڑہین عشاق کی بدنامیان
ہوگیا ہے اور سنکر حسن کا شہرہ دماغ

آرہی ہے پہر شمیم کاکل جانان حبیب
شام سے ہے نافۂ مشک ختن میرا دماغ

پرتو خورشید سے پاتا ہے ہر ذرہ فروغ
بے تری تائید کے ہوگا کسیکو کیا فروغ

آگ سی رہتی ہے ہردم میرے دل مین مشتعل
جب سے دیکہا ہی تمہاری مہر عارض کا فروغ

ہوتے ہین سب شاد سنکر شہرت اہل کمال
ہر نظر مین خار ہے جاہل نے گر پایا فروغ

حق نہ چہپے بے حقیقت باتکو گر ہو ثبات
پا نہین سکتا زمانے مین دروغ اصلا فروغ

شمع شبکو زیب محفل تھی سحر کو ہے خموش
کل کی حالت کو وہ سوچے آج ہی جسکا فروغ

دے ترقی علم و فن کو پاکے دنیا مین عروج
لطف یہ ہے ہو نجائے وجہ استغنا فروغ

ہے زوال عمر پر ہردم تاسف ای حبیب
ہم بھی کچھ کرتے جوانی مین اگر ملتا فروغ

## ردیف فاء

کہینچتی ہی دلکو خاک کوئی دلبر اکطرف
اور لئے جاتا ہے چرخ کینہ پرور اکطرف

کہلگیا ناکامیون سے ہی سبب دوسرا
گوشہ نشین سب اکطرف ہین اور مقدر اکطرف

یادِ مژگان مین کسی پہلو قرار آتا نہین
خار حسرت اکطرف ہین غم کے نشتر اکطرف

سہل ہے فکر بقائے نام ہو یاد کر حق
گر ٹھہرنے دے ہمین قسمت کا چکر اکطرف

دم بخود ہے دیکھکر بیمار کو تیزی سے طبیب
سچ مین بیٹھا ہوا ہے خم کئے سر اکطرف

اکطرف ہے آفت جان تیرا روئے دلفریب
نازو انداز و ادائے حور پیکر اکطرف

حکم دے اب ہون مین ہر جانب سی دل برداشتہ
تیرے کوچہ مین لگا لون اپنا بستر اکطرف

ہو گیا غائب پری بنکر ہمارا خط شوق
ڈہونڈہتا قاصد چلا یکسو کبوتر اکطرف

ہو گا کب تک امتحان برشِ تیغ نگاہ
دیکہلو انبار ہین تن اکطرف سر اکطرف

تفرقہ پردازیان غیرون کی ملنے سی کہلین
تم خفا تھے اکطرف اور ہم مکدر اکطرف

ڈہونڈہتی ہین تجکو آنکہین دلمین ہی تیرا خیال
دیکہتا پھرتا ہون گہبرایا ہوا ہر اکطرف

قبر عاشق سے عیان ہے سوزش داغ جگر
دیکھئے مرجھا گئی پہولونکی چادر اکطرف

کیا ہوا کیسے طبیعت آگئی بولو طبیب
دور کیون بیٹھے ہو رکھے ہاتھ دل پر اکطرف

بے سبب کوئی اوٹھائیگا بہلا کیا تکلیف
دلکو ہوتی ہے محبت مین گوارا تکلیف

طبع آزاد کو تہے کب یہ علایق موزون
کی ہے خود اپنے لئے مینے مہیا تکلیف

ہو نہ سکتا تری بیمار محبت کا علاج
کبھی بالفرض جو کرتے بھی مسیحا تکلیف

دوستون سے کہون کیا حال پریشان اپنا
شاق ہوتا ہے کسی شخص کو دینا تکلیف

عقل جب تک نہین ہی غیر مکلف انسان
گر خدا عقل ندیتا تو نہ دیتا تکلیف

بعد سختی کے ہر ایک چیز مین ہے آسانی
دور کیا گر ہو فراغت کا وسیلہ تکلیف

ہمسے رندونکو ہے بے سود نصیحت واعظ
اب نہ فرمائیگا آپ دوبارا تکلیف

لطف آتا ہی نہین دلکو کسی صحبت مین
لوگ دیتے ہین مجھے کسلیئے بیجا تکلیف

منتقم لیتا جو ظالم سے عیوض دنیا مین
تو کوئی یون نہ کسی شخص کو دیتا تکلیف

چلدیا عیش و مسرت کا زمانہ جیسے
ایکدن یوہین گذر جائیگی ایذا تکلیف

سچے ہمدرد ہین وہ لوگ جو اورونکے لئے
بے کسی جبر کے کرتے ہین گوارا تکلیف

نہین انجام ہے مستی کا بجز رنج خمار
عیش بیجا کا نتیجہ ہے زیادہ تکلیف

ابتدا ہی سے جو عادی رہے محنت کی حبیب
ہے مساوات فراغت ہو او نہین یا تکلیف

امید جینے کی ہر لحظہ مہربان سے ضعیف
کہ بار غم تو گران جان ناتوان ہی ضعیف

کبھی اوٹھے گا نہ بار ملال عاشق سے
رہے خیال کہ یہ مشت استخوان ہی ضعیف

قضا کا پنجہ زور آزما کبھی نہ پھرا
مثال پیر اسیجا ہر اک جوان ہی ضعیف

او نہین کی طرح سے ہو رہا ہی عدم تو بہی
دل حزین مرا اے یاد رفتگان ہی ضعیف

خلاف ہے رہ مہر و وفا کی تندروی
نہ آسکیگا جو اسے اہل کاروان ہی ضعیف

وہی جوان گئے پہلے جو ہنسکے کہتے تھے
سرائے دہر مین کچھ روز میہمان ہی ضعیف

بہار آئی ہے آجائیگی توانائی
ابھی سکت نہین بلبل مین باغبان ہی ضعیف

نہ چھیڑ نغمہ ساز نشاط اے مطرب
دماغ عاشق مہجور ناتوان ہے ضعیف

حبیب نقد معانی خیال سے لیلو
نہین امید تحفظ نگاہبان ہے ضعیف

عکس رخ پڑتے ہی نامہ سی اوڑے حرف حرف
سرد مہری سے تری بنگئی کیا برف کی حرف

الف و لام تو لا کو پڑھا لا سے نفی
اوٹھے او سنے مری قسمت کیطرح صرف کی حرف

قابل دید ہے تاثیر سیہ بختی کی
ہے خبر پیر مغان کو مری ہر حالت کی

کالی ہو جاتی ہین خطا مین مری شنجرف کے حرف
آسکیگا نہ برا کہنے سے کمظرف کے حرف

لام گیسو ہین الف یار کی بینی ہی حبیب
دیدئے کاتب قدرت نے اوسے حرفکی حرف

## ردیف قاف

یہ دل سپند ہی مجمر مین ناسحا بمین برق
سکون مین ہی کرہ نار اضطراب مین برق

نفس کی آمد و شد جوش سیل آتش ہے
بدن مین روح نہین بند ہے حباب مین برق

یقین ہے آب ہو آئینہ پر تو رخ سے
بنے ہر ایک نگہہ ناز آفتاب مین برق

کہلا جو تمنے حنا ملکے بند کی مٹھی
سمٹ کے رہگئی ہے طشت آفتاب مین برق

تمہارے بالون مین اولجھی جو کان کی بجلی
ہوی فلک پہ مسلسل رگ سحاب مین برق

ہماری آہ جگالائے اونکو چپکے سے
جلائے خرمن امید غیر خواب مین برق

لہو بہائین وہ عشاق چشم مسی گون کا
بنا ہین تیغ بجھا کر شراب ناب مین برق

گسستہ تار نظر ابر مردہ ہین آنکھین
کہان ہین اب وہ نگاہین جو تہین شباب مین برق

مین آہ کرتا ہون غیرون سے جب وہ ہنستی ہین
چمکتی جاتی ہے یون برق کے جواب مین برق

کبھی نہین یہہ تڑپ سوز عشق سی خالی
ہماری طرح ہے مبتلا عذاب مین برق

ملایا خاک مین ہر آرزو کو دلنے حبیب
یہ اشتعال مین آتش ہی التہاب مین برق

قتل پہر کرنا اسے پہلے پہنا زنجیر و طوق
ڈہونڈہتا ہے تیری وحشی کا گلا زنجیر و طوق

تیرے سودائی کا سر زانو سے اوٹھتا ہی نہین
زلف پر خم کا تصور بنگیا زنجیر و طوق

ملکے مہندی یار نے پہنے نہین یہ شوق سے
بنکے آئے ہین پے دزد حنا زنجیر و طوق

جب در زندان گرایا توڑ ڈالین بیڑیان
لائینگی میری جنونکی تاب کیا زنجیر و طوق

سر کو دیوارون سے ٹکرانے کی نوبت آگئی
جوش سودا پھر ہوا احداد لا زنجیر و طوق

آج ساقی تیرے بیہوشونکو ہے جنبش محال
چلتے چلتے دور ساغر بنگیا زنجیر و طوق

کیون تن کاہیدہ کی ہر سے پھڑکتی ہین رگین
کیا ہے اے شوق اسیری کہربا زنجیر و طوق

پہنین گے پھولونکا گہنا آج میٹھا سال ہے
اتری منت بڑہگئی نام خدا زنجیر و طوق

کہتے کہتے ہوگیا دیوانہ تیرا ابتلا
پا بہ جولان کر اسے اب یا پنہا زنجیر و طوق

یاد رکھیں سکو وہ اگلے سال کی وحشت مری
فصل گل آتے ہی لائے ہین نیا زنجیر و طوق

چھٹ نہین سکتی گرفتاران الفت مرکی بھی
روح کو ہے زلف پیچان کی ہوا زنجیر و طوق

دیکھیے جاؤ اسیران محبت کی طرف
بیزبان ہین پر یہ دیتے ہین صدا زنجیر و طوق

کسجگہ توڑی کہان پہنکی جلیب زار نے
چاہئین پھر ایجنون ہمدی نیا زنجیر و طوق

## ردیف کاف تازی

ملا ہے اک نگار نازنین ایسا حسین نازک
فزون جس سے کوئی گل باغ امکان مین نہین نازک

یہی ڈر ہے مکدر ہو نہ جائے سیر گلشن سے
مزاج یار بوئی گل سے ہی ایدل کہین نازک

رگ جانکیطرح ہر دم حفاظت اسکی لازم ہے
زیادہ رشتہ الفت سے کوئی شی نہین نازک

گلا کٹنے کی ہو امید اے شوق شہادت کیا
مقر سخت جان ہین دست قاتل بالیقین نازک

مری نازک خیالی کا نکیون شہرہ ہو عالم مین
بندھی ہین بال سے باریک مضمون اور زمین نازک

غضب کا سامنا ہے وہ تو ہی معشوق سنگین دل
سیو اشیشہ سے بھی عاشق کا ہی قلب حزین نازک

شباب آخر ہوا اب ہمکو پاس وضع آفت ہے
کہ ہے اس پیرہن مین حال جیب آستین نازک

سخن میرا ہے یا اک خرمن جنس معانی ہی
غنی بنجائے گر ہو کچھ خیال خوشہ چین نازک

لطافت کسنے پائی اوس پریوش کے پسینہ کی
شمیم گل ہے بارد اور بوے یاسمین نازک

سبب ہے تا ہی صندل دشمنونکی سرگرانی کا
اوٹھا سکتی نہین یہ بار ہرگز ہی جبین نازک

کرون سجدے نکیونکر خشت خم پر جب میسر ہو
مے دیسالہ صحن باغ ساقی نازنین نازک

نہ ذکر ہجر چھیڑو وصل مین بنجائیگی جان پر
ستم دیدہ ہون ہی میرا دل اندوہگین نازک

خیال یار دل مین اور دل بیتاب پہلو مین
سنبھالون مین کسی یارب مکان نازک مکین نازک

حبیب رند مشرب نام حیدر نقش ہو دل پر
تجھے کیا گر ہے منزل سخت وقت واپسین نازک

صد پاش ہی دل تیغ تغافل سے جگر چاک
دیکھو جو ادہر تم تو سئے تار نظر چاک

کچھ راز ہے قاصد مرا خط غیر نہ دیکھے
اچھا ہے اسے پڑھ کی وہ فرمائین اگر چاک

پانی سے ہے اوس تیغ تبسم کے یہ طوفان
دریا مین صدف چاک صدف مین ہی گہر چاک

ہے دید کے قابل دل بسمل کا تماشا
سینہ کو مرے کیجیے بیخوف و خطر چاک

غربت مین سلامت رہین غمخوار ہمارے
خارون نے سیا ہی جو ہوا رخت سفر چاک

دیکھون تری فرقت مین جو مین جانب گلشن
ہو غنچہ نرگس کی طرح دیدۂ تر چاک

کرتا ہے کئی دن سے جنون دعوت صحرا
وحشت کا تقاضا ہے گریبان بہی کر چاک

سرشار مے الفت ساقی یہ ہوا شیخ
پیراہن احرام کیا تا بکمر چاک

پڑ جائے اگر عکس مرے داغ جنون کا
ہو صورت ملبوس کتان قرص قمر چاک

اللہ رے بوسیدگی جامہ عسرت
سیتا ہون اودہر ہین تو یہ ہوتا ہے اودہر چاک

عاشق کو بلا ہے تری زلفون کا تصور
شانے کی طرح سے ہے جگر آٹھ پہر چاک

ہے بار امانت کے لئے شرط تحمل
صرہ نہ بند ہے پہر جو ہے کیسہ زر چاک

جامہ ترے دیوانے کا آیا ہے پریوش
پہچان تو دامن ہین کہان اسکی کدہر چاک

ہے شغل رفوچارہ گری خستہ دلون کی
کرتے نہین ملبوس کہن اہل ہنر چاک

کم ہوگا کسیطرح نہ سودا ہے محبت
جراح کرے گر عیوض رگ مرا سر چاک

پہلو سے جو وہ اٹہگئے بجتے ہی گجر کے
سینے بھی گریبان کیا ہمراہ سحر چاک

اسطرح مین جوزور دکہاتے ہین وہ گویا
کاغذ کی طرح کرتے ہین چٹکی سے سپر چاک

یاد آتے ہین رہ رہ کے مضامین خط شوق
کرتا ہون لفافہ کو ادہر بند ادہر چاک

پہر ہوگیا دیوانہ حبیب جگر افگار
دیکہی جو گلستان مین قبائے گل تر چاک

بڑہا سوز نہان فرقت مین یہانتک
ہوئین سرمہ کے قابل ہڈیان تک

کہین کیا کم ہے اب فرصت یہان تک
دہن مین پہر نہین سکتی زبان تک

نہین آتی ہے مرگ ناگہانی
کراہت سے تمہاری نیمجان تک

کہان بوسہ کہان دل دیکے لیکن
نہین دیکہو نہین لاتے زبان تک

سوا تیرے نظر آیا نہ کوئی
نگاہ شوق نے دیکہا جہان تک

رقیبون پر گرا اے آہ بجلی
کمند آسا پہونچکر آسمان تک

کہان کا پیرہن اے دست وحشت
نہین باقی ہین ابتو دہجیان تک

چہٹے گی بہیڑ کب اے اہل محشر
پہونچ جائینگے اپنے مہربان تک

چھپین کسطرح اسرار محبت
وہ خود ہو جاینگے قایل وفا کے
نہو مذکور میرا اس گمان سے

بنی ہین راز جواب راز دان تک
ستم کب تک جفا آخر کہان تک
نہین سنتا تو ظالم داستان تک

حبیب اپنے کرم سے دیگا مالک
وہ آسایش نہو جسکا گمان تک

رشتہ عمر ہے اب تار نظر سے باریک
سوزش داغ ہوئی کم نہ لگی زخم کو ٹھیس
فکر مین ہون کہ پارے سے دون مین تشبیہ
چاک ہر صبح وہ ہوتا ہے یہ ہر دم صد پاش
کوچہ عشق مین اے دل نہ ڈگین پاے ثبات
شمع رخ سے وہ الٹتی نہین یہ کہکے نقاب

کہ صدا بھی ہے تپ غم کے اثر سے باریک
تیر تہا کچھ رگ برگ گل تر سے باریک
گر کوئی چیز ملے تار نظر سے باریک
دامن دل ہے گریبان سحر سے باریک
دیکھ ہی راہ یہہ ہر راہگذر سے باریک
پردے آنکھونکے ہین پروانہ کی پر سے باریک

بال وزر جسپہ لکھا تھا مری قسمت کا حبیب
غالبا تہا وہ ورق صفحۂ زر سے باریک

گذارین اے چرخ سفلہ پرور ملال مین ماہ و سال کب تک
عروج دیگا کبھی تو آخر رہیگا وقت زوال کب تک
بڑھی شب ہجر کی درازی گھٹی سکت نالہ و فغان کی
وہ دینگے ہر خط مین کیا تسلی کہونگا مین اپنا حال کب تک
بنا تہا فرعون کا جو ثانی تہا کہان ہے وہ حکمرانی
بھلا پڑیگا نہ تجھپہ ظالم ہمارے دل کا وبال کب تک

بشر کی خاقت ضعیف ٹھہری کہ تھی عمارت یہ آب و گل کی
رکیگی طوفان مین کیسی مٹی چلیگا جام سفال کب تک

کرو ترقی کی کوئی کوشش ہے اک زمانیکو تمسے کاوش
عبث ہے آپسمین لڑکے کاہش جواب تا کی سوال کب تک

سنبھالو اسوقت اپنی حالت وگرنہ انجام ہے خجالت
گئی ہے دولت چلی ہے عزت ترقیون کا خیال کب تک

کئے ہے اپنے نہین بزاحمت سر و نپہ ہاتہون سے لی ہے آفت
کرو خدارا ذرا تو عبرت ہوگی فکر مال کب تک

سمجھ نہین ہے اگر تمہین گر تو دوسرونکو بناؤ رہبر
عیوب مین اپنے مثال رہکر بنے رہوگے مثال کب تک

سخن یہ باطل ہے حرف بحرف بڑا رہی ہے سمجھ بصیرت
بتلئے دیکھی ہے کسنے قدرت ہوگی قدر کمال کب تک

ہے جسکے سرمین غرور و نخوت وہ ہے مبتلا اسی خودی کی ذلت
سوار ہر وقت ہے جسکے ندامت ہوگا پھر پائمال کب تک

ہمیشہ رحمت کا در کھلا ہے غفور تو اسکا نام ہے
خمیدہ تو نہ دیر کیا ہے یہ ظاہری انفعال کب تک

| | |
|---|---|
| کی بہت فکر بہت رنج اوٹھایا اب تک | دلکا رولاپ یہ کسیطرح بر آیا اب تک |
| بے خبر جلد ٹھہرتا نہین دل عاشق کا | تیر ہے دیوانہ کو سمجھا کے بٹھایا اب تک |
| فکر راحت مین جوانی گئی پیری آئی | دوپہر ڈھل گئی اور نہین سایہ اب تک |

بے نیاز اوس سے رہے آپ پہ مرنیوالے
گر لبین پوچھیئے جیتے ہین مسیحا ابتک

چار دن انکے لئے اوس وضع کو کیون ہاتھ سے دین
سختیان جھیل رہے کہ جسکو ہے نباہا ابتک

مجھکو مطلوب ہمیشہ سے ہے اوسکی تائید
جسنے بگڑا ہوا ہر کام بنایا ابتک

کسقدر ہے ترے کشتون کا فسانہ پُر درد
تھام لیتا ہے ہر اک سنکے کلیجا ابتک

بام مقصد سے ہے کوتاہ کمند تدبیر
نہ ملا ہمکو رسائی کا وسیلہ ابتک

وہ نہین چھوڑتی جسطرح ستم کی عادت
مجھکو ویسا ہی محبت کا ہے دعوی ابتک

دلکو پیری مین بھی ہے ذوق سیہ کاری کا
گو سحر ہوگئی لیکن ہے اندھیرا ابتک

کامیابی نہین بے خواہش تقدیر حبیب
ہمنے جو چاہا وہ مالک نے نہ چاہا ابتک

## ردیف گاف فارسی

کیونکر جمیگا اسپہ کسی بادفا کا رنگ
ہر ایک سے جدا ہے ترے مبتلا کا رنگ

ہاتھون کی ضو سے ہے شفقی پشت پا کا رنگ
چھنتا ہے اوسکی جیب قبا سے حنا کا رنگ

کھویا دلون سے شوق شہادت ز خوف مرگ
ہمنے دیا نہ تیری ادا نے قضا کا رنگ

طول شب فراق بنا ہے خیال زلف
اسکی بھی ہے غضب کی رسائی بلا کا رنگ

زیور اوتار کریہ کہا رشک مہر نے
پھیکا ہے میرے رنگ سے دیکھو طلا کا رنگ

برسون کے خون پینے سے آنکھین ہوئی ہین سرخ
رخ پر ہے ان مریضون کے غالب دوا کا رنگ

منہ صبح تک پڑیگا کہان جائین دی شراب
ساقی نکل کے دیکھ تو کالی گھٹا کا رنگ

بڑھ جائینگی شباب مین بچپن کی شوخیان
لائیگا اکدن یہ تلوّن بلا کا رنگ

چمکا رہا ہے رنگ رخ یار کیف مے
گرمی سے لائے عارض سیمین طلا کا رنگ

کافور ہو گیا خط مشکین گیا شباب
وہ رنگ ابتدا تھا یہ ہے انتہا کا رنگ

الفت کی راہ سے نہ ہٹے خاک مین ملے
دل دے تو اختیار کرے نقش پا کا رنگ

دل مین بھری ہے خاک مین ملنے کی آرزو
خاکستری ہوا ہے ہماری قبا کا رنگ

صوفی کوئی ہے کوئی سیہ مست عشق ہے
نکھرا ہوا ہے صحبت اہل صفا کا رنگ

مژگان تیز و ابروے پیوستہ دیکھکر
اوڑتا ہے ڈر سے طائر قبلہ نما کا رنگ

گلگون کرین جو ہاتھ وہ عاشق کے خون سے
اوڑ جائے مثل طائر وحشی حنا کا رنگ

ہین سادگی کے ساتھ قیامت کی شوخیان
ملتا نہین کسی سے تمہاری ادا کا رنگ

مہر مہ بنا ہے نرگس مخمور یار کا
جا کر کہان جما مری آہ رسا کا رنگ

وحشت مین انس تھا خس و خاشاک راہ سے
زندان مین بھی لباس ہے کہربا کا رنگ

وحشت کی لی حبیب نے منگوا دو بیڑیان
پھر آمد بہار ہے بدلا ہوا کا رنگ

کفار سی ہین دیندار جدا تسبیح سے ہے زنار الگ
تھا ایک سے ہی جو رشتہ جسکو آخر کو ہوے سب تار الگ

ہر نوع سے ہے وہ جلوہ نما ہر شکل سے ہی قدرت پیدا
اعمال جدا افعال جدا گفتار الگ رفتار الگ

غربت مین پہنسے گہر سے نکلے احباب چہٹے ہمدم بچہڑے
وحشت نے کیا رسوا سے جہان جب دن سی ہوا دلدار الگ

کس طرح کوئی سمجھا سے اونہین اب راہ پہ کیونکر لاے
اقرار کیا احباب سے کل اور مجھ سے کیا انکار الگ

آزاد ہین شراب کے عادی نہین حبیب
احباب گر پلائین تو انکار بھی نہین

مجکو قرار ہجر مین شام و سحر نہین
بودا تمہارا عاشق شوریدہ سر نہین
خط بھیجون کسطرح سے کوئی نامہ بر نہین
جب مین نے آہ کی جگر اونکا بھی ہل گیا
آئی ہے لب پہ جان تمہارے فراق مین
اللہ رے بیخودی وہ عیادت کیو اسطے
حالت ردی ہے آج تمہارے مریض کی
وہ آبدیدہ ہو گئے عاشق کی قبر پہ
اے شعلہ رو بجا ئین تری لن ترانیان
دیر و حرم مین جا کے بنین بیوقوف کیون
مردم مین تاب و طاقت نظارہ چاہیئے
ساقی شراب صاف پلا وقت فکر ہے
پرچہ ہے میری نظم کا الماس لتراش
برسون لہو کے اشک بہا کر چلے پہرے

اور اس بیخبر کو پر مری مطلق خبر نہین
ایمانکا خوف جانکے جانیکا ڈر نہین
پیک صبا بھی جائے تو وہانتک گذر نہین
کہتا ہے کون نالۂ دلمین اثر نہین
آنا مین اب تو ہوش مین دو دو پہر نہین
کب آئے کب سگئے مجھے مطلق خبر نہین
شاید جو رات کٹ بھی گئی تو سحر نہین
بعد فنا بھی جذبۂ دل بے اثر نہین
موسیٰ کی طرح مجکو بھی تاب نظر نہین
کیا ہمکو بجز سجدۂ ترا سنگ در نہین
کسجا نہین کہان نہین تو اور کدہر نہین
سر پر سحر ہے کوچ کی زاد سفر نہین
قدر اسکی بوالہوس کو ہو کیا سیم و زر نہین
عاشق سا بھی جہان مین کوئی پر جگر نہین

دشمن سے بھی سلوک و مروت کرو حبیب
انکے پاس رہنے مین نقصان ضرر نہین

موج آتش کیطرح گو مین سراپا جوش ہون
ضبط پر دیکھو کہ شمع کشتہ سان خاموش ہون

رند میرا نام لیتی ہین لگا کر منہ سے جام
اہل صحبت یاد رکھو دل مین وہ مینوش ہون

آہ کہتی ہے حذر کر دود سوز دل ہون مین
نالہ کہتا ہے کہ ڈر مجھسے صدای جوش ہون

کی عبادت اور نہ طاعت جز خطا و معصیت
ہون بہت نادم کفن مین کیون نہ مین روپوش ہون

سوئے میدان شہادت چل یہی ہی سر کی دہن
ایک مدت سے غم فرقت مین بار دوش ہون

دیکھ ادہر کہتی ہے نرگس ہو نہین چشم منتظر
دیصدا ہے قول غنچہ کا سراپا گوش ہون

ناک مین سانس نہ دے کہتا ہی گر کر طفل اشک
مردم دیدہ کا مین پروردۂ آغوش ہون

گلشن ہستی سے جاؤنگا مثال بوئی گل
دوستونکو مرکے بھی تا مین نہ بار دوش ہون

بیخودی سے ہے یہ خیال چشم میگون مین مجھے
ہے گمان لوگونکو مست بادہ سرجوش ہون

پاس کچھ واعظ کا ہے مجھکو نہ خوف محتسب
صحبت ساقی مین صرف شغل نای و نوش ہون

جام عشق ساقی صہبائے کوثر سے حبیب
ہر گھڑی سرشار ہون ہر لحظہ مین مدہوش ہون

اپنی بنوائی ہین اب کے قفس کی تیلیان
یاد ہتین صیاد کو اگلے برس کی تیلیان

ناتوان ہون مین قفس کچھ پایدار ایسا نہین
ٹھیس سہ سکتی نہین پائے مگس کی تیلیان

رخنہ بندی کر قفس کی اسطرح اے باغبان
شاخ گل کی کوپلین ہون پیش و پس کی تیلیان

جلگیا آتش مزاجی پر مری صیاد بھی
چین آیا ہے قفس مین باکی خس کی تیلیان

عندلیب دل طپان ہے عشق گلرخسار مین
دیکھنا توڑیگا یہ طایر قفس کی تیلیان

کاروان بوئے گل آئے تو مین توڑون قفس
ہون مقابل صوت مین بانگ جرس کی تیلیان

فرقت جانان مین زور ناتوانی دیکھنا
تن پہ ظاہر ہین رگین جیسے قفس کی تیلیان

لاکھ تڑپا مین مگر جھک کر برابر آگئین
ایک بھی ٹوٹی نہ مین آفت رس کی تیلیان

مردہ ہین جو خزان سے ہم وہ بلبل ہین حبیب
گر بہار آئے تو پہر توڑین قفس کی تیلیان

عبث میرے جنون کی چارہ سازی لوگ کرتے ہین
کہو اونسے کہین اسطرح سے بگڑے سنورتے ہین

یہان خاطر پریشان ہے وہان گیسو سنورتے ہین
وہ برہم ہو نجائین منہ سے کچھ کہتے بھی ڈرتے ہین

اٹھائے ہین وہ صدمے ہمنے ملکر ان حسینون سے
جو لیتا ہے کوئی نام محبت اب تو ڈرتے ہین

ہین صدقے تمپہ جب کہتا ہون جھنجھلا کر وہ کہتے ہین
مرے سر پر سے دن مین لاکھ سو صدقے اترتے ہین

نہ پوچھو دوستو بہتر ہے مرنا ایسے جینے سے
کہین کیا تم سے فرقت مین جو کچھ صدمے گذرتے ہین

نکالینگے ہمین کیا آشنا دریاے الفت سے
ابھارے سے کہین اسطرح کے ڈوبے ابھرتے ہین

بلائین لوگر قد موپہ قسمین لاکھ دو لیکن
اوٹھے جھنجھلا کے جب پہلو سے وہ پہر کب ٹھہرتے ہین

نباہی رسم الفت اسقدر ہمنے کہ دشمن بھی
ہمارا نام جب سنتے ہین ٹھنڈی سانس بھرتے ہین

یہ کثرت کیون تعلق کی ضرورت کیا تملق کی
اگر مرنے پہ جیتے ہین تو کیون جینے پہ مرتے ہین

حبیب اکدن پکڑ لو ہاتھ پاس وضع جانے دو
یہ کہہ دو صاف اونکے کان مین ہم تمپہ مرتے ہین

رکھ نہ محروم سبک ہوگئے بہت یارون مین
ساقیا ہم بھی ہین آخر ترے میخوارون مین

وہ لگاوٹ ہے کہ دیکھی نہین عیارون مین
لطف اقرار کا ہے آپکے انکارون مین

لذت درد محبت جو مریضون سے سنین
نام لکھوائین مسیحا ترے بیمارون مین

دست وحشت نے تراشے مرے سینہ پہ وہ گل
خط ناخن کی ثنا ہوتی ہے گلزارون مین

ہم بھی کرتے تری بیداد کا شکوہ ظالم
رسم ہوتی جو شکایت کی وفادارون مین

نہ تڑپنے پہ خفا ہوکے جفا کر صیاد
طاقت صبر کہان تازہ گرفتارون مین

وہ شب ماہ مین جو وقت سلے لٹتے ہین نقاب
چاندنی شرم سے چھپ جاتی ہے دیوارون مین

آج احباب کی خاطر سے پیو تم بھی جلیب
کہتے ہین دلشکنی کفر ہے دینداروں مین

ہر اک سوال کا دیتے ہو تم جواب نہین
یہ ظلم وہ ہے کہ جس کا کوئی حساب نہین

شگفتگی مرے دل کی ہے تیرے لطف کے ساتھ
ہر ایک فصل مین پہولے یہ وہ گلاب نہین

تمام عیش کا سامان ہو تو کیا حاصل
بہار زیست نہین ہے اگر شباب نہین

تمہاری زلف مسلسل مین دل اولجھ ہی گیا
مین کتنا کہتا رہا خانمان خراب نہین

جھجھک جھجھک کے نہ اوٹھو سحر ہے دور ابھی
یہ داغ دل ہے مریجان آفتاب نہین

عجب مزا تھا ذرا سی جو پی تھی شیخ نے رات
وہ مانگتے تھے مین کہتا تھا بس شراب نہین

وہ قتل کر کے مجھے کہتے ہین مسیحا سے
جلا کے اوٹھتے نہین کی سند جناب نہین

اوسی کے اشکون سے ٹھنڈی ہوئی ہے آتش گل
یہ کون کہتا ہے بلبل کا دل کباب نہین

جگر بھی کرتا ہے اب خونفشانیون کی ہوس
فقط یہ دل ہی مریجان کا عذاب نہین

تمہارے ہجر مین ہم دیکھتے تھے موت کی راہ
اب آئے وہ کہ نہ آئے کچھ اضطراب نہین

شراب خانہ سے مسجد ہی بہن نہ جا بیٹھین
یہ بزم ہیچ ہے ساقی اگر شراب نہین

جلیب سن کے گئے غیر وان اگر اوس نے
کہا ہٹا دو یہ وہ خانمان خراب نہین

وہ یون شکل طرہ سیان کھینچتے ہین
کہ قائل کی گویا زبان کھینچتے ہین

یہ تشبیہ دیکھو سنگ کوئی دلبر
ابھی تک مری ہڈیان کھینچتے ہین

کرے گر کوئی ذکر حبا کر ہمارا
وہ تالو سے اوس کی زبان کھینچتے ہین

نہ صدمہ سے کیون خشک ہو خون بلبل / گلون کا عرق باغبان کھینچتے ہین

بڑہی ہے سفر مین وطن کی محبت / مکینون کو کیا کیا مکان کھینچتے ہین

کرے کون سودا اسے زلف مسلسل / ہمین ہین جو یہ بیڑیان کھینچتے ہین۔

پس مرگ معراج عاشق کی دیکھو / لحد کی زمین آسمان کھینچتے ہین

نشانہ بنائینگے تیر نظر کا / محبت کے دل پر نشان کھینچتے ہین

ذرا دم تو لینے دے اے موت مجھکو / ٹھہر کر نفس ناتوان کھینچتے ہین

ضعیفی مین بھی دل مین ہے یاد ابرو / کبا وہ ہین خود اور کمان کھینچتے ہین

مجھے دیکھکر جب وہ منہ موڑتے ہین / تو دل مین چھپا کر سنان کھینچتے ہین

غضب ہے حسینون کا طور تکلم / دلون کو یہ جادو بیان کھینچتے ہین

بڑہا فکر مین رنگ زردی رخ سے / یہ عطر گل زعفران کھینچتے ہین

حبیب اب زمین آسمان سر پہ لینگے
کہ نالے مرے بجلیان کھینچتے ہین

پیون وہ بادہ دہ سالہ مین یاد جوانی مین / کہ جوش تازہ دکھلا کر لگا دے آگ پانی مین

تپش کا اب یہ عالم ہے فراق یار جانی مین / سرشک گرم کہتا ہے لگی ہے آگ پانی مین

سوئی میخانہ لایا ہمکو لطف صحبت اول / مگر بے کیف آخر تک گذاری دور ثانی مین

یہ فرماتے ہین وہ اپنی جگہ سنکر مرے نالے / حرارت ہے غضب کی قلب پر اس ناتوانی مین

جو کچھ کہنا ہے خود کہدو وہ آجائین اگر قاصد / بس اتنی بات سے ہوجاے پیغام زبانی مین

نہین ہے عکس چشم یار زیب ساغر صہبا / پڑے ہین پھول نرگس کے شراب ارغوانی مین

ہوا ہے داغ سے ناسور دل مین خیر ہو یارب / تغیر کچھ نہ ہوجاے محبت کی نشانی مین

جو کہتا ہے کوئی عاشق کو مارا کیون تغافل سے
وہ کہتے ہین مرا کیا بس قضائے آسمانی مین

نہ پہونچایا ہمین اسے خضر کوئی یار تک اکدن
ہوا تمسے نہ اتنا کام عمر جاودانی مین

خیال یار مین جاری ہین آنسو شعر لکھتا ہون
مدد دیتا ہے جوش دل طبیعت کی روانی مین

ہوئی آغاز پیری داستان فرقت کی باقی ہے
نہ جھپکی آنکھہ کاٹی رات ساری اس کہانی مین

خدارا حرف مطلب بھی سنو کچھہ ہم غریبون کا
یوہین کاٹو گے ساری رات کیا قصہ کہانی مین

کیا اس بیگنہ کا خون لگا کر عشق کی تہمت
گنوایا دلکو اپنے مفت ہمنے بدگمانی مین

حبیب ناتوان بیداد فرقت سہکے جیتا ہے
بھلا کچھہ اب بھی شک باقی ہے اسکی سخت جانی مین

کیون نہ دل سے دم آخر تمہین ہم یاد کرین
قوت اب اتنی کہان ہے کہ جو فریاد کرین

دل مین ہی بھول کے سکو تجھے ہم یاد کرین
چلکے چند سے کسی ویرانہ کو آباد کرین

ہو تو ایسا ہو کسی تیغ نگہہ مین جوہر
نقد جان دیکے ہوس لینے کی جلاد کرین

تیرا دیوانہ پھرے گردم تسخیر کبھی
بیعت ان ہاتھون پہ آ آکے پریزاد کرین

بلبلین دام محبت مین پھنسین یون صیاد
کہ چھٹین بھی جو قفس سے تو تجھے یاد کرین

خوب وصف لب شیرین مین تراشین مضمون
خامہ کو رشک وہ تیشۂ فرہاد کرین

تیری تصویر جو کھینچین تو خفیف ایسے ہون
ہاتھہ غیرت سے قلم مانی و بہزاد کرین

متقاضی ہے ادہر موت ادہر خواہش دید
اس کشاکش سے وہی چاہین تو آزاد کرین

ڈھونڈھ لین عاشق رخسار اوسی بھی اکدن
دلمین گریہ ہوس جنت شداد کرین

اب تو آتا نہین اس رنگ مین کچھہ لطف حبیب
ہو الگ سب سے وہ طرز سخن ایجاد کرین

ہماری فکر سے ہے آسمان زمین سخن
نہ لینگے خرمن انجم کو خوشہ چین سخن

دماغ تازہ کرے کیون نہ یہ عرق ریزی
ہمیشہ عطر مین ڈوبی ہے آستین سخن

کہین ہو حشو و زوائد کو دخل کیا ممکن
شکن سے صاف ہے جب دیکھی جبین سخن

کہے وہ بات کہ دشمن بھی جان نثار بنے
دل و زبان مخالف ہے رہین سخن

نہین ہے کوئی حقیقت زر و جواہر کی
عجیب چیز ہے پیرایہ متین سخن

دیکھایا صدق تکلم نے میرے وہ اعجاز
کہ منکرین بھی کرنے لگے یقین سخن

اسی سے ثبت کئے نقش حکمت و توحید
بہا ہے خاتم ایجاد ہے نگین سخن

خیال غیر سے ہوتی ہے روح کو تکلیف
اگر ہو پیش نظر شاہد حسین سخن

خدا نے حضرت انسان کو یہ شرف بخشا
سوا بشر کے نہ کوئی ہوا امین سخن

سواد خط کی ہے منظور جنکو آرایش
سنوارتے ہین وہ گیسوے عنبرین سخن

میرے کلام کو سمجھین گے خاک بازاری
خواص دینگے بہائے در ثمین سخن

دکھائے قامت مضمون ادا سے آزادی
یہ حسن سے نہ ہو کوتاہ آستین سخن

چلائیگا دل حاسد پہ رات دن آرہ
حبیب فضل خدا سے صدر نشین سخن

ستائے لاکھ وہ پر مین نکچھ زبان سے کہون
عدو جو تجھسے کہتا ہے کیون تیرے پاسبان سے کہون

گلون کی جامہ دری بلبلون کا سوز و گداز
چمن مین سامنے گلچین کے باغبان سے کہون

وفائے عاشق شیدا جفائے شاہد شنگ
تمام عمر مین انداز داستان سے کہون

درازی شب ہجران ملال روز فراق
ملے تو حشر کے دن اپنے مہربان سے کہون

شب وصال مین ہے حکم ذوق آرایش
ہلال عید دکھا آج آسمان سے کہون

یہ انتہاے توکل ہے تنگدستی مین
بہاے نقد سخن بھی نہ مین زبان سے کہون

ٹھہر رہون در پیر مغان پہ کرکے سلام
جو آپ سے مجھے مے دی تو کیون زبان سے کہون

جب اعتماد نہ ہوا اپنے دیدہ و دل پر
تو راز عشق مین کسطرح رازدان سی کہون

کسیطرح نہ رکین گریہ دیدۂ خونبار
تو برق ہونیکو آہ شرر فشان سی کہون

نہ رازدان ہے کوئی اور نہ تاب خاموشی
جو دل مین آے وہ کیون کر نہ مین زبان سی کہون

حبیب دیکھکے وہ خود پکار اوٹھے گا
نکات علم بیان کیون مین نکتہ دان سی کہون

زلف سے چھیر ہے یہ زلف پرشکن مین انگلیان
ٹٹیان ہین سنبل ترکی چمن مین اونگلیان

کہولدینگے ناخن تدبیر مشکل کی گرہ
ہونگی جو سے شیر دست کوہکن مین انگلیان

ملکے مہندی پہنے ہین سونے کے چھلے یار ن
رشک سے سورج کو لپٹی ہین کرن مین اونگلیان

جوش وحشت سے پٹکتا ہون لحد مین ہاتھ پاؤن
ڈہونڈہتی ہین پھر گریبان کو کفن مین اونگلیان

خلد مین گر یاد روے ساقی مہوش رہے
پنجۂ مرجان بنین نہر لبن مین اونگلیان

وقت حیرت ہوتی ہین دندان و لب کی ہمنشین
کام دیتی ہین بہت رنج و محن مین اونگلیان

سوز فرقت سے جو زیر خاک بہڑکے داغ عشق
مشعلین بنجاینگی میرے بدن مین اونگلیان

میری وحشت کا فسانہ کوئی سن سکتا نہین
ہاتہہ کانون پر ہین لوگون کے دہن مین اونگلیان

دیکھیے کرتا ہے کسکے طایر دل کو شکار
تیر ہین یا پنجۂ ناوک فگن مین اونگلیان

ہو گئے غنچون کے دل ٹکڑے اداسی یار نے
لیکے انگڑائی جو چٹکائین چمن مین اونگلیان

ہین زبان افعی پہچان ہمارے واسطے
اوس بت کافر کی زلف پرشکن مین اونگلیان

رشک گل تھے ہاتہہ تو مہندی سی بھی رنگین ہوے
گھر کرینگی اب دل لعل یمن مین اونگلیان

لون بلائین گر ترے چہرے کی مین اے شمع رو
مثل پروانہ گرین جلکر لگن مین اونگلیان

ہر روش ہونگے اشارے باغ مین آئی جو وہ
غنچے بجا ئینگے شاخ یاسمن مین اونگلیان

کردیا مشہور تجکو خوش بیانی نے حبیب
خود بخود اوٹھنے لگین اہل سخن مین اونگلیان

نہین ہے جوش پہ صہبائے ناب شیشہ مین
روان ہے روح تن انقلاب شیشہ مین

بہت وسیع ہے اس بادہ کش کو کنج لحد
تن نحیف یہ ہوگا عذاب شیشہ مین

او نہین قران مہ و مہر آج دکھلا دین
بہرین ملا کے شراب و گلاب شیشہ مین

نہین ہے جام تو مینا کی توڑ کر گردن
اوٹھا کے ڈالدو سارے کباب شیشہ مین

ق ۲

نیا مزا ہو کہ دور گزک سے کیف بڑہے
رہے نہ نام کو باقی شراب شیشہ مین

سفید بال ہوے جب سے طاق بالین پر
بجاے بادہ دہرلے ہے خضاب شیشہ مین

صفائے گردن گلرنگ یار سے ہے عیان
کہ بہر دیا ہے کسینے شہاب شیشہ مین

پری کو بنت عنب سے بہلا ہی کیا نسبت
سے بند ایک جہان خراب شیشہ مین

اداسے کہتا ہے ساقی ہلا کے گردن کو
ہر اک سوال کا ہے یہان جواب شیشہ مین

سیاہ رکہتا ہے پیری مین دلکو ذوق گناہ
بہرا ہے کاٹ کے رنگ شباب شیشہ مین

طبیب توبہ شکن ہے یہ صحبت احباب
پلیٹ مین ہین کباب اور شراب شیشہ مین

بہار آئی ہے صہبا سے لالہ رنگ نہین
دم صلاح ہے ساقی سے وقت جنگ نہین

ہزار طرح کے دہبے ہین ایک دامن پر
ہمارے جامہ اصلی کا کوئی رنگ نہین

ہم اپنے دلکو کدورت سے پاک رکہتے ہین
یہ آئینہ وہ ہے جو آشنائے زنگ نہین

وہ لاکھ مرتبہ خالی ہو یہ کبھی نہ بھرے
ہمارا دل خم صہبا کی طرح تنگ نہین

لگا کے دل مجھے کیا ہو گیا خدا جانے
خیال وضع نہین پاس نام و ننگ نہین

ہے اونکی باتون سے بو بے مخالفت پیدا
وہ چال ڈھال نہین اب وہ رنگ ڈھنگ نہین

نہ درد ہجر ہے پیری مین اور نہ لطف وصال
وہ ذوق شوق نہین دلمین وہ امنگ نہین

بچاے جان کوئی کسطرح سے کہان چھپ جاے
نگاہ یار ہے ناوک نہین خدنگ نہین

حبیب ہوش مین آؤ ٹھہر کے پیو
شراب درجہ اوّل کی ہے یہ بھنگ نہین

لکھا تھا کاتب قدرت نے جو تقدیر بسمل مین
رہا محفوظ جوہر بنکے وہ شمشیر قاتل مین

ہر ایک نعمت ہے لاشئے واعظا مے کے مقابل مین
کہا اللہ نے نافع اسی قران نازل مین

نہین ممکن مقدر سے زیادہ رزق کا ملنا
کھلا جب کھو چکے سب عمر ہم تحصیل حاصل مین

دکھاتے گر جھلک وہ پردہ ہاے چشم عاشق سے
گریبان پھاڑتی لیلی بھی مجنون بنکے محمل مین

تمہاری زلف کو افعی واژدر خواب مین سمجھا
خدا جانے مین تھا اوسوقت کس سوداے باطل مین

تنک ظرفون کو دولت سے تمتع ہو نہین سکتا
سدا با وصف قرب بحر خاک اوڑتی ہی ساحل مین

مری آنکھون مین بعد مرگ بھی اوس شوخکی صورت
رہیگی جیسے ملنے کی تمنا رہگئی دل مین

کرون وصف گل رخسار جانان اس تکلف سے
رہین چرچے مری رنگین بیانی کی عنادل مین

مع داغ تمنا خاک کردے کشور دل کو
لگادے آگ اسے برق نگاہ یار حاصل مین

کشایش جب مقدر مین نہو بیسود ہے محنت
ہوا کب دخل ناخن کو بھلا عقد انامل مین

حبیب اسطرح تم کہدو مطلب پیکے مے تھوڑی
کہ مطلق امتیاز اونکو نہو ہشیار و غافل مین

بہار آئی ہے پہر وحشت کی سامان ہوتی جاتی ہین
مرے داغ کہن گلہاے خندان ہوتی جاتی ہین

خفا بہی ہین وہ اور دل سو مری الفت کی قایل بہی
جفائین کرتی جاتی ہین پشیمان ہوتی جاتی ہین

حریص لذت زخم جگر ہین عاشق ابرو
نثار برش شمشیر عریان ہوتے جاتے ہین

بہت دن ہو گئے اب کوچہ دلدار ہین ہمکو
تعارف بڑہ چلا ہموار دربان ہوتے جاتی ہین

بشارت دے نہ کیون دست جنونکو میری عریانی
خراش ناخن وحشت گریبان ہوتے جاتی ہین

ہمین شوق شہادت ہے رگ گردن سے مل ملکر
جدا اب دمبدم تار گریبان ہوتے جاتی ہین

تماشا ہے حسین آتے ہین اونکو دیکہنے لیکن
مثال پیکر تصویر حیران ہوتے جاتی ہین

برا کیا ہے عوض ہین دشمنی کے نیکیان کرنا
مخالف دمبدم مرہون احسان ہوتی جاتی ہین

نمود خط سے پوشیدہ ہے خال مصحف عارض
نئی صورت سے اب ہندو مسلمان ہوتی جاتی ہین

ق

چلی ہیم ورجا ضبط و تحمل حرص و استغنا
دیار تن کی ویرانی کے سامان ہوتی جاتی ہین

قوای منتشر ملک عدم کو روح جاتی ہے
گلے مل ملکے رخصت ساری مہمان ہوتی جاتی ہین

جلیسہ مبتلا نے دل دیا جنکو وہی کافر
غضب ہے جان و ایمان کی بہی خواہان ہوتے جاتی ہین

اعتبار بت عیار کرون یا نہ کرون
اوسکو دل دینے کا اقرار کرون یا نکرون

دیجئے بوسہ عناب لب و سیب ذقن
کچھ دوا ے دل بیمار کرون یا نکرون

اوسکی الفت سے نہان ہر رگ و پے ہین لیکن
گفتگو امین سے اظہار کرون یا نکرون

تہی مری دلشکنی شاق تو پوچھا ہوتا
رنج ہو جس سے وہ گفتار کرون یا کرون

نہ ہوا کام کوئی مفت گئی عمر عزیز
سوچتا ہی رہا ہر بار کرون یا نکرون

پہلی صحبت ہے وہ آئے ہین مری گہر اے دل
آج رہجائے ہین اصرار کرون یا نکرون

کچھہ دکھایا نہ مجھے اس نے سیوا گردش کے
شکوۂ چرخ ستمگار کرون یا نکرون

ہوگیا ہے او نہین ایسا مری الفت کا یقین
مبتلا جانتے ہین پیار کرون یا نکرون

شکر نعمت سے ہون قاصر مگر اے رب غفور
معذرت انکے گنہگار کرون یا نکرون

رنج د بیتابی و وحشت ہے عیان چہرہ سے
اون کی الفت کا مین اقرار کرون یا نکرون

فوت مقصد سے ہو جب آنکھہ مین تاریک جہان
چشم امید کو خونبار کرون یا نکرون

رکھہ کے محفوظ روابط کو بتا اے واعظ
دور تسبیح سے زنار کرون یا نکرون

خون امید کیا توڑ کے پیمان وفا
تجھکو بدنام جفا کار کرون یا نکرون

اون سے پوچھون گا ثنا سے رخ رنگین لکھکر
یوہین مشق خط گلزار کرون یا نکرون

سنکے تقریر مخالف یہ تردد ہے حبیب
مین بھی اسطور یہ گفتار کرون یا نکرون

دل خون ہے الفت ذقن رشک ماہ مین
صدمے ہین رات دن مرے یوسف پہ چاہ مین

الفت کرے تو شرط ہے کوشش نباہ مین
ہے وضع کے خلاف کمی رسم وراہ مین

ایدل ثبوت درد کا پہلو ہو آہ مین
لغزش نہین ہے خوب بیان گواہ مین

رندونکو وعظ پند نکر فصل گل مین شیخ
ایسا نہو شراب اوڑے خانقاہ مین

پہلو سے اپنے وہ نہ اوٹھائین تو لطف ہے
پٹھون ملال جنکے دل کینہ خواہ مین

دل پائمال ہوتے ہین مانند نقش پا
ہے باطنی کشش تری نیچی نگاہ مین

محفل سے گر اوٹھائین تو مین جان سے اٹھون
مٹ جاؤن مثل نقش قدم اونکی راہ مین

کیا پوچھتے ہو ہجر کی راتون کا ماجرا
پیش آیا تھا جو کچھہ مرے بخت سیاہ مین

احباب ہمکو زیر زمین کیا ملین وہان
مشکل ہے امتیاز گدا اور شاہ مین

انسان وہ ہے جو آپ اوٹھا کر مصیبتین ۔۔۔ کوشش کرے جہانکی فلاح و رفاہ مین
رہتا ہے دوستون سے وہ سفاک بدگمان ۔۔۔ ناحق کیے ہین سیکڑون خون اشتباہ مین
دیتے ہین نکتہ سنج سمجھکر سخن کی داد ۔۔۔ کیون ہمزبان عوام کے ہون واہ واہ مین

سونپا خدا کو خیر سے آنا نصیب ہو
رکھو قدم حبیب محبت کی راہ مین

جو سادگی مین ادا ہے وہ بانکپن مین نہین ۔۔۔ بہار لالۂ خودروکسی چمن مین نہین
وہ بات جس سے ہو تسکین دل سخن مین نہین ۔۔۔ ستم ہے میری زبان یار کے دہن مین نہین
اوٹھانہ لطف کبھی سیر باغ ہستی سے ۔۔۔ ہمارے رنگ کا ایک پہول اس چمن مین نہین
کریگی شہر خموشان مین حشر چال تری ۔۔۔ اوٹھیگا شور کہ مردہ کوئی کفن مین نہین
سبب ہوئی غم غربت کا بہائیون کی جفا ۔۔۔ عزیز یوسف بے کاروان وطن مین نہین
لطیف کرتا ہے سرمایہ سرور کو صبر ۔۔۔ شراب تازہ کی حدت مے کہن مین نہین
مٹا ہوا ہون حقیقت یہ صاف کہتا ہون ۔۔۔ کسی طرحکی بناوٹ مرے سخن مین نہین
نظیر ہو تو کہلے حال دل کی اولجھن کا ۔۔۔ یہ پیچ و تاب کسی زلف پر شکن مین نہین
بگڑ کے ہمسے بگاڑو نہ پیاری صورت کو ۔۔۔ جبین صاف مین ہے لطف پر شکن مین نہین
دلیل غم ہے پراگندگی ساز نشاط ۔۔۔ شریک حال کسی کا کوئی محن مین نہین
لطیف وصاف ہے اہل کمال کی صحبت ۔۔۔ دہوان چراغ کا انجم کی انجمن مین نہین
جہان مین ضبط سے ہم سرخرو ہین صورت زخم ۔۔۔ پکارتی ہے خموشی زبان دہن مین نہین
سوا جفا کے نہین اور کوئی شغل اونہین ۔۔۔ وفا کی بو مرے یوسف کے پیرہن مین نہین
رسول کا ہے جو عاشق وہ آل کا ہے محب ۔۔۔ دوئی کا دخل تولائے پنجتن مین نہین

بنا ہے مرجع اہل کمال ملک نظام
حبیب کونسی دلبستگی دکن مین نہین

جوش وحشت کے سوا کچھ دل نالان مین نہین
خار صحرا کے سوا خاک بھی دامان مین نہین

حسن انسان کی ادا کا کبھی حیوان مین نہین
دیکھ لو عشوہ گری چشم غزالان مین نہین

ساز جمعیت دل کا سر و سامان مین نہین
بے نیازی جو ہے درویش مین سلطان مین نہین

جسطرح آج مری جامہ دری کا غل ہے
لوگ چلائینگے کل یو ہین کہ زندان مین نہین

ہے وہ آرایش ظاہر یہ فروغ باطن
سوز پروانہ دل سر و چراغان مین نہین

روشنی رہتی ہے کہتے ہین دئی کی تا حشر
ظلمت شب کا گذر خانۂ احسان مین نہین

آہ نالے بھی یہ تنگ آ کے نکل جاتے ہین
کوئی عشاق کا ساتھی شب ہجران مین نہین

غم سیہ بختی عاشق کا سراسر ہے لئے
رنگ جمعیت دل زلف پریشان مین نہین

سر جھکا لیتے ہو جب سامنے آتا ہون مین
بخیہ کچھ تار نظر کا تو گریبان مین نہین

ہے عدالت کا بڑا ڈر تری رحمت کی قسم
کچھ بجز یاس مرے قلب پشیمان مین نہین

ہے زمانے کے ہر ایک رنگ مین جلوہ انکا
کونسی بات ہے جو حضرت انسان مین نہین

ہوتی ہے صحبت نا اہل سے دلکو وحشت
میل ہو جائے ناجنس یہ امکان مین نہین

شاق ہو یاس تو اے دل کوئی امید نہ کر
خواہش اوس بات کی آفت ہے جو امکان مین نہین

سخن صاف ہے مرآت جمال فطرت
کوئی مضمون خیالی مرے دیوان مین نہین

صادق القول ہو انسان تو ہے آسان مشکل
بدلسی وان سے ہے کہ مضرت جہان ہا مین نہین

ہے خرف جبکہ سخن مین نہ متانت ہو حبیب
لطف بزم حکما صحبت رندان مین نہین

سر پہ جو وقت قضا آتی ہے ٹلتی ہی نہین
نفس رکجاتی ہے اسطرح کہ چلتی ہی نہین

اپنا معشوق ہے وہ شاہد رعنائے سخن
جسکی ہمشکل جوانی کبھی ڈھلتی ہی نہین

آنیوالا ہے سر شام جو وہ رشک قمر
دوپہر آج کسی طرح سے ڈھلتی ہی نہین

کیا کہون حال مسیحا مرض عشق کا مین
ایسی بگڑی ہے طبیعت کہ سنبھلتی ہی نہین

کب غریبون کو تری زلف سے پہونچا آسیب
یہ چھلاوے کی ہوا اور کو چھلتی ہی نہین

سحر ہے اوس بت بیمہر کی بزم آرائی
شمع غیرت سے کٹی جاتی ہے جلتی ہی نہین

عرق شرم کا کاکل سے ٹپکنا ہے غضب
کوئی ناگن کبھی یون زہر اوگلتی ہی نہین

کرکے پامال دکھا پھر مجھے انداز خرام
آرزو خاک مین ملنے کی نکلتی ہی نہین

کب ہوا حسن طبیعت کو بناوٹ کا خیال
فصل گل پاؤن مین مہندی کبھی ملتی ہی نہین

جام جمشید ہے خلوتین ہمین شکر سخن
اب طبیعت کسی صحبت مین بہلتی ہی نہین

گر سبب رحمت فیاض ازل ہو نہ حبیب
شاخ امید کسی فصل مین پھلتی ہی نہین

رہے آفاق مین شیر و شکر ہوکر بہم دونون
ہین اک جان و دو قالب ناامیدی اور ہم دونون

مساوی ہون نکیون کر رنج و راحت اے صنم دونون
تمہاری ہر ادا سے ہین عیان مہر و ستم دونون

بتون کے عشق اور یاد خدا کے مشغلے برسون
کیے ہین ایک ہی حالت سے ہمنے بیش و کم دونون

وہ بھولے جو کہا تھا کل خدا کو درمیان دیکر
قدم لیتا ہون دیکھے آپکے قول و قسم دونون

ادھر بھی لوگ جھکتے ہین ادھر بھی لوگ جھکتے ہین
خم محراب طاعت ہین تری ابرو کے خم دونون

فنا جسکو نہین ہم سب اوسی دریا کے قطرے ہین
حباب قلزم وحدت ہین ہستی و عدم دونون

نئی طرز بیان سے فکر مین ہین اپنی بیگانے
خطاب یاری ہوتے ہین پیدا مدح و ذم دونون

الوہیت تری کیونکر کوئی محدود کر سکتا — محل انقیاد نفس ہین دیر وحرم دونون

کبھی جان بخش گاہی جانستان ہین یار کی آنکھین — یہ مردم مٹھیون مین رکھتے ہین تریاک وسم دونون

قناعت ایک پیمانہ پہ کر لی فاقہ مستون نے — یہ وہ حالت ہی ہین جس سے نمایان کیف وکم دونون

عدیل خوش بیان کیا راحت جان ہی حلیب اپنا — مزا ہے مطمئن ہو کر رہین اکجا جو ہم دونون

## ردیف واؤ

آئین وہ گھبرا کے اے دل بیقرار اتنا تو ہو — اس تڑپنے کا اثر انجام کار اتنا تو ہو

جان نکلے پھر استقبال دا ہو چشم شوق — اونکو بھی ہو جائے حیرت انتظار اتنا تو ہو

دین اگر دست گدا مین لوگ سمجھین کیمیا — چاہیئے نقد سخن کامل عیار اتنا تو ہو

پی ہی جائے سنکے واعظ لاکھ کچھ کہتا رہے — نشہ مین بہکے نہ ظرف بادہ خوار اتنا تو ہو

روح پرور تھی شراب وصل جانان شام ہی — صبح فرقت دم نکلجائے خمار اتنا تو ہو

اشک پونچھین اپنے دامن سے وہ ہو کر مہربان — فائدہ رونے سے چشم اشکبار اتنا تو ہو

سنکے حال نزع وہ آئین ذرا مین دیکھلون — لے نکالون حسرت دیدار یار اتنا تو ہو

حسرتین ہی کچھ نکل جائین دل بیتاب سے — میری میت پہ شب اول فشار اتنا تو ہو

ہون ہمارے خاک کے ذرے سواد چشم شوق — جستجو مین تیری سرگردان غبار اتنا تو ہو

نکلے پامالی کی حسرت کچھ دل بیتاب سے — خاکسارون پر کرم اے شہسوار اتنا تو ہو

جب دل بیتاب تڑپا ساتھ ہی چرکا دیا — خنجر ابروے قاتل آبدار اتنا تو ہو

ہو ہجوم فکر مین فکر سخن کیونکر حلیب
دو گھڑی بیٹھین کہین جگر قرار اتنا تو ہو

کبھی نہ غیر سے راس آئی التجا مجھکو — ملا جو کچھ ملا تری سرکار سے ملا مجھکو

جو سنگ راہ بنے بت تو خوف کیا مجھکو — دیا ہے حق نے مرے دل سا رہنما مجھکو

نکل کے سنگ سے دیتا ہے ہر شرر یہ صدا — زبانہ بلور کے شعلے کا جاننا مجھکو

ہمیشہ سر پہ ہے کافی ترا سحاب کرم — نہین ہے کچھ ہوس سایۂ ہما مجھکو

زمانہ بن گیا ناحق عدوے آسایش — ملا نہ چین سے غربت مین بیٹھنا مجھکو

بہت سہے ہین ستم انقلاب کے بلبل — فسانہ جور خزانکا نہ تو سنا مجھکو

ہوا کرین جو ہوے بند باب عیش و سرور — دکھائیگا وہ کوئی اور راستا مجھکو

ہمیشہ عیش مین بھولا کیا ملال مین یاد — حجاب آتا ہے یارب دم دعا مجھکو

ہر ایک کام مین ہر وقت کی ہے خود رائی — خیال تیری رضا کا کہان رہا مجھکو

جلے نہ کیون مری تاب بیان کو دیکھ کے شمع — سنا سکے نہ شب غم کا ماجرا مجھکو

مہیب ہین یہ زمانہ کی پر خطر راہین — رفیق غربت و کربت سنبھالنا مجھکو

کچھ آجکل ہے بہت التفات غیر سپہر — چھپاو لاکھ خبر ہے ذرا ذرا مجھکو

قلق سے ہے دل پہ طبیعت اچاٹ رہتی ہے — الٰہی بیٹھے بٹھائے یہ کیا ہوا مجھکو

برا ہے نام بھی مشکل کا چارہ ساز و کفیل — کوئی نظر نہین آتا ترے سوا مجھکو

حبیب کیون نہ رہے دل مین انتہا کی امید
تمام یاد ہو جب اپنی ابتدا مجھکو

اوسکے کوچہ مین مجھے چارہ گرو جانیدو — اور جو کچھ ابھی ہونا ہے وہ ہو جانے دو

جانتے ہین تمہین ای شیخ خرابات نشین — بس بہت اسنے مشیخت کی نہ لو جانے دو

کچھ فرشتہ نہین قاصد ہے سنا حضرت دل — راز اس سے بھی زیادہ نہ کہو جانے دو

چھیڑکر پوچھا تہا حال شب فرقت تمنے ‏/ خود ہی بس کہتے ہو اچھا نہ سنو جانیدو

آج بھی سامنے عادل کے نہ مکرے قاتل ‏/ اہل محشر مجھے جلدی ہے ہٹو جانے دو

دل کو پابوس کرو ہجر مین خون رُلوا کے ‏/ ہے غلط لفظ محبت اسے دہو جانیدو

شام غم کی سحر آجائے گی اے صبر و قرار ‏/ بخت بدخواہ ہے فتنہ اسے سو جانےدو

یاخدا زور خودی لائے خدائی کب تک ‏/ قصد کعبہ کا ہے روکو نہ تہو جانے دو

دل نادان کا تقاضا ہے بہت ساتھی ہین ‏/ راہ الفت کے خطر سے نہ ڈرو جانے دو

فوت مقصد کا گذرگاہ جہان مین کیا غم ‏/ ق ‏/ نکل آئیگی کوئی راہ چلو جانے دو

پاس جو شے نہ بہی اوسکا تاسف کیا ہے ‏/ ڈہونڈہ لو اور کہیں جو اوسے کہو جانے دو

اب نہ پلٹے گی جوانی نہ ملین گے احباب ‏/ کچھ دلون اور یوہین صبر کرو جانے دو

چار دن گلشن ہستی کی کرو سیر حبیب
تم بھی کس سوچ مین بیٹھے ہو اوٹھو جانے دو

جو جی مین آئے وہ کہلو برا بھلا ہمکو ‏/ جفائین سہ کے بھی منظور ہے وفا ہمکو

عروج پاتا ہے انسان خاکساری سے ‏/ جو بن سکے تو ہی حاصل یہ کیمیا ہمکو

نگاہ قہر سے تنکے گرائی حب بجلی ‏/ دل و جگر یہ پکارے جلادیا ہمکو

اوسی سے کام ہے ہر وقت جسکی بندی ہین ‏/ خفا ہوا کوئی خوش ہو پہر اس سے کیا ہمکو

کبھی نہ دیکھی تہین یہ کج ادائیان پہلے ‏/ ستارہے ہین سمجھہ کر وہ مبتلا ہمکو

کرین جفائین وہ بہولے ہین جو حکومت پر ‏/ ق ‏/ ہم اسپہ خوش ہین کہ بہولا نہین خدا ہمکو

ہمیشہ نام ہے اوسکا بجائے جوشن غفط ‏/ اگر قوی ہے مخالف تو خوف کیا ہمکو

جو چار دن ہے مسرت تو چار دن تشویش ‏/ لگی ہے کسکی الہی یہ بد دعا ہمکو

بہار بختگی رنگ طبع دکہلا دین
جو چند روز ابھی چہوڑدے قضا ہمکو
سنے گا کون کرین عرض مدعا کس سے
کوئی نظر نہین آتا تیرے سوا ہمکو
تمام عمر رہی دل کی آرزو دل مین
جفا کشی کا نہ ابتک ملا صلہ ہمکو
نہ ہو جو یار موافق تو خوب ہے عزلت
نہین پسند ہر اک سے خلا ملا ہمکو
یہ کیا ہوا کہ یکایک وہ کہینچ کے بیٹھ رہے
جو ایک لحظہ بہی رکہتے نہ تھے جدا ہمکو
جفائین سہکے کرین کس سے شکوہ بیداد
بہت بچہڑ ہے نہ کوئی دادرس بلا ہمکو

عجیب جسکی ہے مدت سے آرزو دل مین
وہ وقت لائے جب اللہ دیکہنا ہمکو

خدا جانے کیا یاد آیا ہے مجہکو
یہ درپردہ کس نے ستایا ہی مجکو
زمانہ نے بہی ساتھ دیکر عدو کا
ہنسایا ہے اوسکو رولایا ہے مجکو
اوٹھاؤنگا دلپر تعب عاشقی کا
ہمیشہ یہ غم راس آیا ہے مجکو
مکرتے ہین وہ وعدہ وصل کرکی
رقیبون مین جہوٹا بنایا ہے مجکو
رنجو ورفتہ ہون کیا کہون اپنی حالت
سمجہتا ہے وہ جسنے پایا ہے مجکو
یہ وحشت ہے یا عشق کی بدگمانی
جو اپنا تہا وہ بہی پرایا ہے مجکو
بتون نے دیئے عشق مین ایسے صدمے
کہ اپنا خدا یاد آیا ہے مجکو
نہ پروانہ ہون مین نہ ہون شمع محفل
جگر کی تپش نے جلایا ہے مجکو
بڑہی ہے یہ فرقت مین دل کی حرارت
خیال چمن جنکا سایا ہے مجکو
قدم کیون نہ لون بڑہ کے پیک قضا کی
کہ مالک نے میرے بلایا ہے مجکو
کبہی حال دل گر کہا ہنس کے بولے
یہ قصہ تو اکثر سنایا ہے مجکو

الہی وہ کیا آج کہتے ہین دیکھون
اوٹھایا ہے سبکو بٹھایا ہے مجکو

معلم نے الفت کی فرقت مین تیری
سبق بیخودی کا پڑہایا ہے مجکو

رہا اب کسی سے نہ ملنے کے قابل
محبت نے وحشی بنایا ہے مجکو

عجب کیا حبیب اب بنے بخت رہبر
نیا راستہ اک دکھایا ہے مجکو

خوش رہے اف بھی نہ کی سہگئے بیدادونکو
ہمنے یون کرلیا قابو مین پری زادونکو

راحت ورنج ہین یکسان ترے آزادونکو
کہیل سمجہا کئے ہرطرح کی افتادونکو

فخر ہے وضع پہ اسلاف کی اولادون کو
دور اندیش نہین چھوڑتے اون جادونکو

جب وہ ساجد نہ ہے شان مساجد نرہی
معتقد نام کے چوما کرین سجادونکو

متبذل کردیا کیا جلد زمانہ نے وہ رنگ
جس پہ شاگرد تہے خوش ناز تہا اوستادونکو

قید ہستی سے چہٹا آپ کی کاکل کا اسیر
بیڑیان کاٹ دین بلواسے حدادونکو

کبھی کرتے نہین آرایش حسن باطن
ذوق ظاہر کے تکلف سے ہے جن سادونکو

آہ مظلوم کا ڈر ہے نہ انہین خوف خدا
راتدن ناز ہے بیداد پہ جلادون کو

آپکو ساتہہ رقیبوں کے مبارک ہو خوشی
بزم عشرت مین نہ بلوائیے ناشادون کو

جذب دل سے ہے عمل حب سہی مجرب زاہد
دیکھیو یون کرتے ہین تسخیر پری زادونکو

اب کرے کس سے کوئی دادرسی کی امید
حکمران جو ہین وہ سنتے نہین فریادونکو

موںہہ پہ باتین ہین لگاوٹ کی دلون مین ہے بدی
شرم آتی نہین اللہ سے کیا دونکو

فکر سے نام بھی جمعیت دل کا نہ رہا
غم نے مسمار کیا عیش کی بنیادونکو

کیون نہ سمجہین نہین استاد خود آرائی مین
متحیر ہین حسین دیکھکے ایجادون کو

کاٹ دو رنج کے ایّام اوسی طرح حبیب
جیسے محبوس ہبگت لیتے ہین میعادونکو

آپ ہون ہم ہون مے ناب کا چرچا کچھہ ہو
غیر کوئی نہو پہر دیکھئے کیا کیا کچھہ ہو

جانگسل ہوگئی ہے بیم و رجا کی حالت
آج کہنا ہے جو کچھہ اونسے کہون گا کچھہ ہو

لطف سے ایسی ملاقات ہین صاحب کوئی
مدعا میرا ہو کچھہ آپ کا منشا کچھہ ہو

یہ دو رنگی نہین واعظ کبہی رندونکو پسند
کہ زبان پر تو ہو کچھہ دل مین تمنا کچھہ ہو

عشق مین جان پہ کہیلے ہوے ہم بیٹھے ہین
اوٹھہ سکیگا نہ ترے ہجر کا صدمہ کچھہ ہو

دل کی بازار محبت مین نہ قیمت اوٹھی
ہمنے چاہا تہا کہ اس جنس کا سودا کچھہ ہو

اپنے جانبازون کا دیکہا نہ تماشا تمنے
منتظر سب تھے اسی کے کہ اشارا کچھہ ہو

قلب بیتاب کو تسکین عطا کر مالک
زندگی کے لئے لازم ہے سہارا کچھہ ہو

زور مجبور کا مختار سے چلتا ہے کہین
اپنی کرتا ہے وہ بندونکا ارادہ کچھہ ہو

ایک منت نہ سنی میری یہ کہہ کر وہ اوٹھے
ابتو گہر جاتے ہین ہم حال تمہارا کچھہ ہو

نہ بجہی دلکی لگی چپٹیون سے تیری ناصح
ہم بہی گہر پہونککے دیکہینگے تماشا کچھہ ہو

آنکہین حیرت مین ہین کیون دیکھہ کے نیرنگ جہان
نہین معلوم زمانے مین ابہی کیا کچھہ ہو

ایکدن موت کا آنا تو ہے برحق یارب
چند ارمان ہین نکل جائین وہ ایسا کچھہ ہو

قدردان کون ہے ایسا جو حکم بنکے کہے
آئے وہ جسکو فن نظم مین دعوی کچھہ ہو

ہے فقط اونسے تغافل کا گلہ ہمکو حبیب
صاف کہدیجئے آپ انہین جو بہیجا کچھہ ہو

دل مین وہ درد ہے جسکا نہ دوا سے کچھہ ہو
ہان اگر ہو تو کبہی فضل خدا سے کچھہ ہو

کہدیا ہے جوزبان سی وہ بنا ہین سگے ضرور
داور روز جزا کا بہی نہین ڈر ظالم
سختی راہ طلب کا نہین شکوہ سبکو
کو سنے دوا نہین کیون ڈرتے ہو تم میخوار
حسرت اوس کشتۂ اندوہ کی مایوسی پر
ہے وہ جا خلد ترے زلف کے سودائیکو
دیکھہ کر حالت اغیار سنبھل جاین یہہ
اپنے محسن کے دل وجان سی رہینگی مشکور
حشر ہونیکو ہے سب کہتے ہین بتا کیا ہی جواب
طالب نقد توکل ہون عطا کر یارب
صحبت نیک سے بہرہ نہین بد گوہر کو
مظہر قدرت خالق ہے صفائے عارض
اضطراب دل مایوس کا چارا ہی نہین

بات رہجائے زمانے مین بلا سے کچھ ہو
باز آتا نہین تو جور و جفا سے کچھ ہو
بالیقین ہو تو اوسے آبلہ پا سے کچھ ہو
گر کبہی حضرت واعظ کی دعا سے کچھ ہو
جسکی کوشش سے نہ کچھ ہو نہ دعا سی کچھ ہو
فرق وحشت مین جہان آب و ہوا سی کچھ ہو
مس حریفون کو اگر شرم و حیا سے کچھ ہو
بیوفائی تو نہو گی شرفا سے کچھ ہو
پرسش حال جو تیرے شہدا سے کچھ ہو
نہ پہرون مین رہ تسلیم و رضا سے کچھ ہو
ہو اگر جوہر قابل تو جلا سے کچھ ہو
تم مری جان عنایات خدا سے کچھ ہو
ہو اگر درد کسیکا تو دوا سے کچھ ہو

جان پژمردہ خیالات مین آجائی حبیب
نسبت اس نظم کو تب آب بقا سے کچھ ہو

شب جو یاد آگئی وہ زلف پریشان مجکو
قیس کا نام مٹادونگا وہ دیوانہ ہون
تیغ ابرو کے تصور مین کٹے شب کیونکر
اون سے کہدو نہین تاب غم فرقت باقی

صبح تک نیند نہ آئی کسی عنوان مجکو
وحشت دل نے دکہایا جو بیابان مجکو
تار بستر ہے ہر اک خنجر بران مجکو
ایسے جینے سے ہی مرنا کہین آسان مجکو

مردم دیدہ ہین مشتاق دکہا دو دیدار
بام پر چڑہ کے کرو ہو رہو احسان مجکو

تیغ قاتل سے لپٹ کر رگ جان نی یہ کہا
مدتون سے تہا ترے ملنے کا ارمان مجکو

کوہ صحرا ہین پہرا ہین ترے غم ہین پیارے
گہر نظر آنے لگا گوشۂ زندان مجکو

بت پرستی نہ چہٹی ہے نہ چھٹے گی ناصح
جائے محراب ہین ابروے حسینان مجکو

یاد ہین اوس رخ روشن کی ہوا ہون مجنون
شجر طور ہے ہر نخل بیابان مجکو

فرقت یار ہین ہاتہو نپہ جو گل کہائے ہین
ملگیا مرتبہ موسیٰ عمران مجکو

بندۂ زلف و رخ یار ہون زیبا ہے اگر
کوئی ہندو کہے اور کوئی مسلمان مجکو

کسطرح لایق تشبیہ رخ یار رکہون
خال و خط پہلے دکہائے مہ تابان مجکو

شیشۂ دل مے خون جگر و ساغر چشم
تیری فرقت ہین میسر ہے یہ سامان مجکو

گوش گل وا ہوئے سننے کو کلام رنگین
بلبلین چپ ہوئین دیکہا جو غزلخوان مجکو

کر دعا سوئے نجف ہاتہہ اوٹہا کر یہ حبیب
حشر کے روز بچا ناشہ مردان مجکو

ملایا خاک ہین برق نگاہ یار نے تن کو
بگولا بنگیا لیکن نچہوڑا اوسکے دامن کو

ملامت کرنے آیا تہا مگر ساکت رہا واعظ
ہماری خاکساری نے کیا ہموار دشمن کو

رہ دور و دراز عشق ہین پائے سبکدوشی
مرا حلق بریدہ کیون دعائین دی نہ رہزن کو

یہ بلبل کہہ رہی ہے جہوم کر فصل بہاری سے
ترے صدقے بنایا ہے دلہن شاخ نشیمن کو

بلا کچھ اور آئیگی اولٹ دیگا صف محشر
خدا کے واسطے صاحب سمیٹو اپنے دامن کو

پڑا چکر ہین رہکر پاس اس برگشتہ قسمت کی
لئے جاتے ہین دیکہو آسیا گر سنگ مدفن کو

وہ بلبل ہون مرا جو حسرت فصل بہاری ہین
نہ گاڑو پہینکدو لللہ کانٹون ہین مری تن کو

ہین جہگڑے ہر قدم پر کیسے طی ہو وادی ہستی
او لجہنے کا ابہی کانٹون مین ہی ارمان دامن کو

لیا بوسہ لب عاشق نی بڑہکر تیغ قاتل کا
حیا سے کٹ گئی خود آئی ایسی شرم گردنکو

فروغ صاحب جوہر کو حاجت کیا اعانت کی
ہوئی پروائے روغن کب چراغ روئی روشن کو

حبیب خوش بیان ہی یادگار حضرت ناسخ
خدا بخشے جناب عشق سے سیکہا ہی اس فنکو

جو گذرے وادی تحقیق بین دیکہہ اونکے جادونکو
شرف ہے رہنمائی کا سوارونکی پیادونکو

کسی نے بہی جوان ہوتے نہ طفل اشک کو دیکہا
ملا کب لطف ہستی رنج و غم کے خانہ زادونکو

علامت ابتذال نفس کی ہے ہر ادا انکی
وہ خود کامی تہا ننگ اپنا ہے جسپر فخر سادونکو

ہوئین محرومیان اکثر محرک عرق غیرت کی
کیا ناکامیون نے مستقل میری ارادون کو

شیوع حکمت و تہذیب گر چاہے تو ممکن ہی
مٹا سکتا نہین انسان طینت کے فسادونکو

بدلتا ہے زمانہ کیطرح رنگ اہل دنیا کا
سبق دیتے ہین یہ شاگرد اپنے اوستادونکو

رہین شامت اعمال ہے تقدیر کی خوبی
لئے ہین گود مین مایوسیان میری مرادونکو

وہ کیون اعزاز کہوتے ہین لباس زہد و تقوی کا
تخالف ہے رہ ہموار سے جن کج نہادونکو

رفاہ عام کی فکرین ہر اک سے ہو نہین سکتین
جہاد نفس پر بہی ہے فضیلت ان جہادونکو

جو عاقل ہین وہ حل کرتے ہین آسانی سی مشکل
کمانین باندہتے ہین کہینچکر برسون کہادونکو

حبیب مبتلا خوگر ہے الطاف احبا کا
ترقی دے ہمیشہ اے خدا ان اتحادونکو

دل جگر اے جانجان اہل وفا کے دیکہلو
جتنا جی چاہے انہین ہر دم ستا کے دیکہلو

جان و یدونگا اگر غیرون سے آنکہین چار کین
میری غیرت بہی اونہین صورت دکہا کے دیکہلو

اب نہین طاقت ہے اوٹھنے کی زمین سی مثل اشک
پہر نہ ہاتہہ آوینگا نظرون سے گرا کے دیکھلو

تم جگاؤ گے تو چونک اوٹھونگا خواب مرگ سی
مین اگر مر جاؤن تو شانہ ہلا کے دیکھلو

گو بگڑ کر کچھ نہین سنتے وہ پر کہتا ہی دل
پہر قدم پر رکھکے سر آنسو بہا کے دیکھلو

تیغ ابرو کے اشارے کہہ رہے ہین دمبدم
جان نثار و کاٹ شمشیر قضا کے دیکھلو

دل ہے افسردہ نکل آئینگے آنسو دوستو
اب نہ آئیگی ہنسی تم گدگدا کے دیکھلو

رنج و حیرت اوسکے اوٹھ جانے سی دامنگیر ہی
رکھی آنکھون مین آنسو ڈبڈبا کے دیکھ لو

کچھ نہ کچھ حسرت نکل جاے دل صد چاک کی
چلتے چلتے اک نظر مسکرا کے دیکھلو

ای طبیب خستہ جان ہی درد فرقت لا علاج
کچھ نہ ہوگا کہدیا آنسو بہا کے دیکھلو

سچ کہو چاہنے والونکو گلا ہو کہ نہو
وعدہ کر لیتے ہو تم سب سے وفا ہو کہ نہو

دل ٹھہرتا نہین ملے راہ وفا ہو کہ نہو
تمپہ ہم مرتے ہین در ذات قضا ہو کہ نہو

اب نہین ہے کوئی حد عشق مین رسوائی کی
حال وحشت کا مری تم نے سنا ہو کہ نہو

آپ نے کون سی بیداد اوٹھا رکھی ہے
اسکا کیا ذکر ہے عاشق کو گلا ہو کہ نہو

دل تو دل جان بھی الفت مین نہین تمسی عزیز
اب لکھی دیتے ہین لو پہلے کہا ہو کہ نہو

مارنا دل کا ہے مرجانے سے عاشق کی مراد
چھوڑ دنیا کو محبت مین قضا ہو کہ نہو

دیکھہ لینا جو لگایا ہے دل ای غنچہ دہن
اپنی کر جائینگے ہم تجھہ سے وفا ہو کہ نہو

طبع رنگین سے ہے مری جھوٹ بناوٹ سی نفور
راستی چاہیے باتون مین مزا ہو کہ نہو

پختہ ہو جائیگا یہ رنگ سیہ کاری کا
وسمہ پیری مین بہا ہے بیسود حنا ہو کہ نہو

تھا کبھی چاہنے والون مین ہمارا بھی شمار
دن بہت گذرے تمہین یاد رہا ہو کہ نہو

فائدہ آنے سے جب وقت عیادت نرہا
فوت ہے اصل غرض رسم ادا ہو کہ نہو

نام رہجاتا ہے آفاق مین ہر کامل کا
اور کچھہ اوسکا نشان بعد فنا ہو کہ نہو

اپنی ہستی کو مٹادونگا تری الفت مین
سر سے اونچا مرے سیلاب فنا ہو کہ نہو

نہ چھپی سنگدلی اونکی مرے ضبط سی بھی
ہوگیا شیشہ دل چور صدا ہو کہ نہو

گر کسی نے کہا دنیا مین نہین آج حبیب
ہنس کے فرمایا ہمین کام ہے کیا ہو کہ نہو

دردل تجھسے کہون یہ ہے زبان کی آرزو
تجھکو دیکھون اہی یہ چشم خون فشان کی آرزو

خاک مین ملجاؤن یا کدن عمر بھر گردش ہون
یہ زمین کی آرزو وہ آسمان کی آرزو

ملگئی دستار واعظ آج حسن اتفاق
ایک مدت سے تھی یہ پیر مغان کی آرزو

جد وکد بالیدہ ہو کر خوب کی اے چرخ پیر
پر نہ نکلی کچھہ مرے عزم جوان کی آرزو

فصل گل مین فوت ہے ان نامرادون کی خوشی
کیون ہوئی قید عنادل باغبان کی آرزو

حرف رکھا عاقلون نے ہو گئے بے اعتبار
کرگئی ہمکو سُبک رطل گران کی آرزو

ناخن وحشت رضا ہے سینہ کاوی دی تجھے
میزبان کیون بر نہ لائے میہمان کی آرزو

کب گمان تھا ہجر ہے انجام اوس آغاز کا
تمسے ملنے کی عبث اے جانجان کی آرزو

ہو یقین کیونکر نہین جب کوشش کسب کمال
شاعری ہے آجکل ہر بادخوان کی آرزو

فرش ہوجا نقش پا کی طرح راہ عجز مین
تا قیامت ہے اگر نام ونشان کی آرزو

جھیلکر خفت اوٹھا جو تیری صحبت سی حبیب
کیا کرے گا وہ سخن مین امتحان کی آرزو

دمبدم شور ہے جدھر دیکھو
رشک عیسی پھر ایک نظر دیکھو

دو ہی باتین ہین اے قمر دیکھو
ذبح کر ڈالو یا ادھر دیکھو

سیر ہو چاندنی مین تارون کی
یہ جھلکے افشان جبین پر دیکھو

وقت ہی کون گھر کے جانیکا
رات آئی ہے دوپہر دیکھو

دور ہے زلف کا زمانہ مین
آفت تازہ ہے جدہر دیکھو

ہین کفن مین بھی نیم باز آنکھین
شوق دیدار نامہ بر دیکھو

فیض پایا ہے کس نے اونسے
نہ جھکے نخل بے ثمر دیکھو

لے کے دل کی نہ تم نے دلداری
بنگئی میری جان پر دیکھو

ذکر فرقت سے دل دہڑکتا ہے
میرا سینہ تو اے قمر دیکھو

چشم انصاف چاہیئے صاحب
ہم تمہین دیکھین تم ادہر دیکھو

وصل کی شب ہے باتون باتونمین
ہو نہ جائے کہین سحر دیکھو

وصف اون کا دہان جہان پہ سنو
اونکا شہرہ ادہر جدہر دیکھو

لب پہ ہے جان منتظر بولو
بند ہوتی ہے چشم تر دیکھو

ابھی وسعت ہے اس زمین مین حبیب
اور کچھ دیر فکر کر دیکھو

لالہ زار اب نہ اے قمر دیکھو
آؤ زخم دل و جگر دیکھو

چاک پہلو ہے تا کمر دیکھو
زور بیتابیٔ جگر دیکھو

دل کی قیمت ہے ایک نظر دیکھو
چشم انصاف سے مگر دیکھو

کیون نہ تڑپون رہون نہ کیون بیتاب
سیکڑون داغ اک جگر دیکھو

شب فرقت مین خون رو یا ہون
آستین ہے لہو سے تر دیکھو

سوز تن کا بیان یہان پہ سنو
درد دل کا گلہ جدہر دیکہو

رحم آجائے چہوڑ دو بیداد
میری حالت کو تم اگر دیکھو

طوطے ہاتہون کے یہ اوڑاتا ہے
شوخئی مرغ نامہ بر دیکہو

طرفہ ہی انقلاب لیل و نہار
عیب سب ہو گئے ہنر دیکہو

امتحان لین اگر وہ الفت کا
پہر ہمارا دل و جگر دیکھو

حق بجانب ہے لاکہ عاشق ہین
تم اکیلے کدہر کدہر دیکہو

بل کی لیگی کمال نازک ہے
آگئی زلف تا کمر دیکہو

رنج و ایذا ملال و محرومی
نخل الفت کے ہین ثمر دیکہو

چہوڑ دوائے حبیب عشق بتان
جان و ایمان کا ہے ضرر دیکہو

شرمائے گی گنہ کی سیاہی خضاب کو
چندے رہا قیام جو عہد شباب کو

فرقت کی رات روز قیامت سے کم نہین
اللہ ٹال سر سے میرے اس عذاب کو

ہونٹو نہ جان مردم مشتاق دید ہے
اللہ خدا کے واسطے رخ سے نقاب کو

ہو کیون نہ آتش غم حسرت سے دل کباب
ہم موسم بہار مین ترسین شراب کو

رندی ہی بہتر ہے زہد ریائی سی خوب ہے
واعظ نہ چہیڑ بحث عذاب و ثواب کو

لکہا ہے اشتیاق ہی آنے کا قصد بہی
آنکہون سے کیون لگاون نہ خط کی جواب کو

دنیا کے اکل و شرب مین ای شیخ پارسا
ہمنے کیا پسند شراب و کباب کو

وہ کیا گئے کہ دولت آرام لٹ گئی
آنکہین سیاہ پوش ہین روتی ہین خواب کو

سچ یون ہی اے حبیب وہ باطل پسند ہین
حق سے جدا سمجہتے ہین جو بو تراب کو

جان دین کس طرح جب خواہان جان کوئی نہو / دشمن جان چاہیئے گر مہربان کوئی نہو

(ق) رخصت اے اہل وطن تخفیف زحمت چاہیئے / جا ئینگے اب روشناس اپنا جہان کوئی نہو

بے نشانی نامہ و پیغام کی ہو سد راہ / نیک و بد سُن سُن کے پھر یون بدگمان کوئی نہو

گریۂ خندہ نما کیون ہو نمک پاش جگر / ہر طرف مستفسر راز نہان کوئی نہو

مبتلا گر ہون مرض مین موت کے خواہان رہین / چارہ گر کوئی نہو راحت رسان کوئی نہو

کروٹین بدلین نہو پہلو مین کوئی وقت نزع / غیر آواز نفس نوحہ خوان کوئی نہو

ایسی آفت سر پہ آ پڑی ہی کہ دنیا و حبیب / رنج کیسا بس ہے یہ گر شادمان کوئی نہو

بہار آئی پھرین مے سے آبگینون کو / پلا پلا کے لگائین گلے حسینون کو

ہمین تو ہجر کا ہر ایک دن ہے ایک برس / وہ اپنے دل مین سمجھتے ہین پل مہینونکو

خفا ہوے تھے تو خنجر بھی پھیر دینا تھا / چڑھا کے رہ گئے کیون آپ آستینونکو

شب فراق مین طوفان اشک روک لیا / نہ رکھون آنکھونپہ کیون کر مین آستینونکو

ثبات جامۂ ہستی کا گر گمان ہوتا / تو چاک رکھتے نہ احباب آستینونکو

سپہ چلے جہان سے تہیدست مونھ چھپائی ہوے / کفن مین ہاتھ ہین محتاج آستینونکو

لپیٹے ساعد و بازو پہ ہار پھولون کے / پہنا نہین ہے مری جان آستینونکو

بتون سے جب ہوے بدظن جھکے خدا کی طرف / ہمیشہ سجدہ کی عادت ہے ان جبینونکو

زمین شعر مین ملتے ہین ہمکو یون مضمون / سکھا دیا ہے کوئی جس طرح دفینون کو

اڑے ہین یار ابھی فسخ عہد و پیمان پر / کہان گیا ہے کدورت سے صاف سینونکو

فلک پہ ہے مدد علم سے خیال اپنا / عروج پایا ہے طے کر کے ساری زینونکو

نہ کیسے چار حد خلق مین رہے مطعون | ستائے گر کوئی ہم زاویہ نشینونکو

کسی سے ہو نہ تو آزردہ خیال بٹتا ہے
حبیب چھوڑ دو روندی ہوئی زمینون کو

جان جانے کا محبت مین اگر ڈر ہے تو ہو | آگیا دل اوس پریوش پر ستمگر ہے تو ہو
یان قلمرو مین رہیگی تا ابد اقلیم نظم | اپنے ملک و مال پر نازان تونگر ہے تو ہو
ہے مخالف راستی کے سر بسر جسکا کلام | صاف کہدون مین نہین قائل سخنور ہی تو ہو
شخص بے جوہر سمجھ لو پیکر بے حسن کو | کیا تکلف سر سے پا تک غرق زیور ہی تو ہو
مین بہی کچھ پوچھون گا واعظ سے طریق عشق مین | رہنما میرا جو اس کوچہ کا رہبر ہے تو ہو
جس سے مین الفت مین کوئی شئی نہین سمجھا بتر | بے سبب ناراض مجھسے وہ ستمگر ہے تو ہو
خاک مین وہ بہی ملے جنکا رہا چندے عروج | اے فلک تجھسے ڈرین کیون کینہ پرور ہی تو ہو
چاہیے افزایش دولت سے پہلے یہ دعا | یا آلہی گر یہ میرے حق مین بہتر ہے تو ہو
جاہ و منصب سے کمال علم و فن بڑہتا نہین | بے ہنر خوبی طالع مین سکندر ہے تو ہو
دیکہا دل مین جگہہ تیری نگاہ ناز کو | ہر مژہ بہر رگ جان نوک نشتر ہے تو ہو

حافظ مطلق ترا غربت مین ہمدم ہی حبیب
درپئے آزار بدخواہ ستمگر ہے تو ہو

جادہ فرما ہو جو وہ مہر منور شبکو | غیرت صبح حلب ہو مرا سب گہر شبکو
خود بہی بدنام ہوا گہر مرے آکر شبکو | مجکو رسوا کیا بلوا کے ستمگر شبکو
کچھ قصور جو ترے قشقۂ صندل کا رہا | درد سر مین ہوئی تخفیف نہ دم بہر شبکو
جنکے افشان شہ لب بام جو آکر بیٹھے | سب نگے دیدۂ حیرت مہ و اختر شبکو

کیا سبب دیر کا ہے آج خدا خیر کرے
ورنہ تشریف وہ لاتے تھے برابر شب کو

دید لی ہے میرے قسمت کے ستارے کی چمک
اپنے جلوہ سے وہ دن کرتے ہین آ کر شبکو

ظلمت جہل ہو گیا شعلہ مصباح علوم
کوئی بینا کبھی دن کرتا ہے باور شبکو

ہول اوٹھتی ہے جو دل مین تو نظر آتے ہین
در کے روزن دہن افعی و اژدر شب کو

آپ کی یاد مین بیتاب تہا قلب مایوس
چہوٹے تھے یا مرے پہلو مین کبوتر شبکو

بر مین عاشق کے اگر شاہد مقصود رہے
کیون نہ سمجھے سحر عید سے بہتر شب کو

زلف کا وصف لکھا ذہن رسا نے تا صبح
کر گیا طے رہ ظلمات سکندر شبکو

کاٹنے والا ہے ایدل وہی ادبار کی رات
فضل سے اپنے سحر کرتا ہے جو ہر شبکو

اک گل شمع کو محتاج ہے آج اون کی لحد
کل میسر تہا جنہین پہولون کا بستر شبکو

رہے گلچین بہار چمن نظم حبیب
تہا سوا گل سے دماغ اپنا معطر شب کو

## ردیف ہائے ہوز

ڈرتے نہین ہم فتنۂ محشر سے زیادہ
ہرگز وہ نہو گا تری ٹہوکر سے زیادہ

ابرو مین ترے کاٹ ہے خنجر سے زیادہ
ہر نوک مژہ تیز ہے نشتر سے زیادہ

اب کثرت سودا ہے مرے سر سے زیادہ
ہنگامہ ہے یان عرصہ محشر سے زیادہ

دکھلا رخ پر نور شب ہجر مین آ کر
بڑہ جاے نہ یہ زلف معنبر سے زیادہ

اک لاگ ہے ظالم مرے دلسے ترے دلکو
شیشہ سے سوا یہ ہے وہ پتہر سے زیادہ

ہر دم طلب رزق مین بے سود ہی کوشش
ملتا نہین انسان کو مقدر سے زیادہ

دل تیرے مزے لیتا ہی لے گرمی الفت
قیمت مین ہر اک اشک ہے گوہر سے زیادہ

رحمت پہ تری ناز ہے ہو جائے گا مجھکو — آغوش لحد دامن مادر سے زیادہ

صیاد طلسمات محبت مین پہنسے گا — تڑپیگا خط شوق کبوتر سے زیادہ

تم دیکھ لو سیماب کو بھی آگ پہ رکھ کے — بیتاب نہ ہوگا دل مضطر سے زیادہ

کیا خوب گذرتی ہے کرم سے ترے ساقی — میخانہ ہے واللہ مجھے گھر سے زیادہ

رلوائے نہ کیون خون غم ابرو و مژگان — ہر پھانس رگ جان مین ہے نشتر سے زیادہ

غربت مین نہ پہلتا جو حبیب جگرافگار
ہوتی اسے الفت نہ کبھی گھر سے زیادہ

شب فرقت مین ایدل کر فغان آہستہ آہستہ — ظہور راز محبت تا عیان آہستہ آہستہ

شروع عالم پیری سے اتمام جوانی ہے — ضعیفی اپنی ہوتی ہے جوان آہستہ آہستہ

گمان ہے تختہ سنبل کا بچا میرے مرقد پر — جگر جلتا ہے اوٹھتا ہے دہوان آہستہ آہستہ

کلیجہ جلگیا اور پہک چکا دل آتش غم سے — بس اب سلگینگی اپنی ہڈیان آہستہ آہستہ

نہ خون اوڑ اوڑ کے آلودہ کرے دامان قاتل کو — تڑپ اے مرغ روح نیمجان آہستہ آہستہ

خفا ہوتے ہو کیون رہنے دو اسکو اپنی کوچہ مین — گرا ہے گا تمہارا نیمجان آہستہ آہستہ

دعا کی ہے تو ظاہر ہوگی تاثیر اجابت بھی — پلٹتا ہے سفر سے کاروان آہستہ آہستہ

محل صبر و تحمل کا ہے یہ مضطر نہوا ایدل — وہ لیتے ہین ہمارا امتحان آہستہ آہستہ

ٹھہرنے دو طبیعت ہے بڑی روداد فرقت کی — سنا دینگے یہ ساری داستان آہستہ آہستہ

کہان ہین دل مین درد و داغ جذب عشق ای پری — مکین سب کر گئے خالی مکان آہستہ آہستہ

حبیب اتنا بھی تو مضطر نہو فکر علایق سے
کریگا مطمئن روزی رسان آہستہ آہستہ

ہوسے کیون سامنے منظور نہا مجہسی اگر پردہ
یہ چہپنا قہر ہے صاحب ستم کرتے ہو در پردہ

خدا کی شان دیکہو سات پردون مین ہی بینائی
خلاف وضع ہے عصمت کا گر ہباڑی نظر پردہ

نہان وہ دلکی پردہ مین ہی نور آنکہون کے پردہ مین
نظر کیا آسے مردم کو ادہر پردہ اودہر پردہ

بہے شرم گنہ سے اشک رحمت جوش مین آئی
خطا کارون کا تونے رکہہ لیا اے چشم تر پردہ

مری حالت بیان کرنا نہو جب کوئی پاس اونکی
ہوا جب رازدان ہی تجہہ سی کیا اے نامہ بر پردہ

یہ ہے رازِ نیازِ عشق کوئی غیر کیا جانے
سمجہ لیتے ہین ہم سب کچہہ وہ کہہ جاتی ہین در پردہ

جہان گزشتہ نیلے سے عیان ہون شان ستاری
حجاب لامکان ہے حکمت بالغ کا ہر پردہ

ہوے ہم غرض حاجت ہی سنگ سبکی نگاہون مین
ہوس نے جامۂ غیرت کا پہاڑا تا کمر پردہ

جو صند دربان کو سے ہے تو اسکو میری سا یہی
ہی سدِ راہ اوسکا بنکے خنجر و سنگ و در پردہ

خدا کی یاد اور عشق صنم کیونکر رہے دل مین
نبھے اس ایک گہر مین کسطرح آٹہون پہر پردہ

حبیب بادہ کش چہپ کے پیا کر گر نہین چہٹتی
نہ اسے ڈر ذرا رکہہ شرع کا اسے بیخبر پردہ

آج یہان ہو گیا ساقی دریا دل سے کے ساتھ
کل اگر چاہا خدا نے پھر پئین گے ملکے ساتھ

صاف کیا ہو نفس سرکش سا ہو دشمن دلکی ساتھ
مس طلا ہوتا نہین جبتک ہو نہ قلب کے ساتھ

کج ادائی اک ذرا کی تونے جس بسمل کے ساتھ
جان دی اوس نیمجان نے کس مشکل کے ساتھ

مین ملا کیا اونکو گویا داد وحشت مل گئی
آہوان دشت سب رہنے لگے ہل کے ساتھ

شمع خود پہلے جلی بعد اوسکے پروانہ چلا
لاگ ہے رخسار جانان کو یہ کسکی دل کے ساتھ

گر نہین دیتے ہو بوسہ بات تو سیدہی کرو
جانجان زیبا نہین کج بحثیان سایل کے ساتھ

روح پرور ہوگئے عناب لب سیب ذقن
اب ترے بیمار کو دق ہوگئی تہی سل کے ساتھ

ہو گئی خود خوشہ چین خرمن سوز و گداز
برق پھر چشمک کر گئی تو مری حاصل کیساتھ

لوٹتے انگاروں پہ وہ برسوں یہہ دم بھر خاک پر
کیا کسی مذبوح کو نسبت ترے بسمل کیساتھ

ہوتی جلدی کیوں شب فرقت میں ای ہوش خرد
ٹھہر و چلتی ہیں عدم کو آج ہم تم مل کے ساتھ

کسنے دیکھا آجتک اوس رشک لیلیٰ کا جمال
ہوش اوڑ جاتے ہیں سب کی پردۂ محمل کیساتھ

مے پرستی ہے مری واعظ دلیل بیخودی
کرلے بحث حرمت و حلت کسی عاقل کیساتھ

گردش چرخ ستمگر سے نہیں اک جا قرار
مثل مجنوں پھرتے ہیں اس نیلگوں محمل کیساتھ

ہو گیا پژمردہ دل رخصت ہوا جیسے شباب
جو صلے سب چل بسے اوس عہد مستعجل کیساتھ

زخم دامن داراہیں رخت شہادت جسم پر
روز محشر اوٹھہ کھڑا ہونگا یو ہیں قاتل کیساتھ

میکدہ میں دعوت اسلام کرتا ہے حبیب
ہوتے ہیں ہندو مسلمان پی کر اس غافل کیساتھ

نہ کرتا میں واعظ سے لینت زیادہ
ادب جھتے اگر آج حضرت زیادہ

نہ کی میری حاجت روائی تو ں نے
خدا سے بھی کی انکی طاعت زیادہ

غنی ہے وہی میر و سلطان سی بڑھ کی
طمع سے ہے جبکی قناعت زیادہ

ستایا بہت ہمکو نا کامیوں نے
مگر ہوتی جاتی ہے ہمت زیادہ

لگے ہاتھہ نا اہل کو لاکھ دولت
جہاں میں ہے کامل کی وقعت زیادہ

تہہ خاک سوتے ہیں مخمل میں جنکی
سدا شور تہا عمر و دولت زیادہ

او نہیں خون رولاتا ہے اکثر زمانہ
جو ہیں خوگر عیش و عشرت زیادہ

جو کچھ ہو پلا دے حریفوں کو ساقی
نہیں ہے مجھے مے کی عادت زیادہ

نہیں وضع کا پاس رہتا ہے اکثر
پڑے گر کسی پر مصیبت زیادہ

گئے ہم تو وہ بزم سے اوٹھ رہے تھے
نہین آئی باتون کی نوبت زیادہ

مثل سے ہے طمع کے ہین سب حرف خالی
قناعت سے ہوتی ہے عزت زیادہ

خدا پر بھروسے جو شاکر تو کرتے
فلک تیری ہم بہی شکایت زیادہ

اوٹھا شہر سے دل حبیب حزین کا
ہوا دفعتاً جوش وحشت زیادہ

لیا دل اگر کی عنایت زیادہ
نہ رکھیئے عبث مجھپہ منت زیادہ

ہر اکدن سے ہے جانکاہ فرقت زیادہ
مدارہ کے ہوتی ہے الفت زیادہ

پلادے یہی ہے جو موجود ساقی
نہین کچھ تکلف کی حاجت زیادہ

حسینونکا جوہر ہے جب بے نیازی
کرین کیون وہ اے دل مروت زیادہ

مرا دل بنا مقتدا ہو گئی جب
ہوا و ہوس کی جماعت زیادہ

جگایا فرشتون نے خواب لحد سے
ہم اس گھر مین سمجھے تھے راحت زیادہ

خیالات ہون پاک اوصاف بندش
تو ہوگی سخن مین لطافت زیادہ

دل ناتوان میرا یہ کہکے بیٹھا
جہان مین اوٹھائی اذیت زیادہ

ذرا دیکھئے لیکے تصویر یوسف
نہ تھے آپ سے خوبصورت زیادہ

جنہین ناز ہے اونکی الفت پہ دیکھین
کبھی ہم پہ بھی تھی عنایت زیادہ

کہون اونسے کیا مدعا اپنے دل کا
نہین جن سے صاحب سلامت زیادہ

مخاطب نہین رند واعظ سے کہدو
اوٹھاتے ہین کیون آپ زحمت زیادہ

ہوا خاتمہ اپنا اے ناامیدی
مناسب نہین اب رفاقت زیادہ

وہ کہتے ہین دیدیجئے بے تکلف
اگر دے کوئی دلکی قیمت زیادہ

حبیب سیہ مست نے کی نہ توبہ
ہوئی ضد کا باعث نصیحت زیادہ

عکس روئے یار ہے تصویر پشت آئینہ
دیکھئے چمکی ہے کیا تقدیر پشت آئینہ

کنگھی کرتا ہے حنائی ہاتھ سے وہ شعلہ رو
مہر کے پنجہ مین ہے زنجیر پشت آئینہ

تمسے آنکھین چار ہوتے ہی اوڑگی پائے ثبات
پشت بر دیوار ہے تصویر پشت آئینہ

سامنے اونکے رخ روشن کے ہے مثل نقاب
بڑہگئی ہے آجکل تنویر پشت آئینہ

تاب نظارہ ہو کسکو جب صباحت صبح کی
ہوتی ہے حیرت سے وان جاگیر پشت آئینہ

چہچہے جب سن لی تیری تقریر او شیرین بیان
کیون نہ پہر طوطی ہو دامنگیر پشت آئینہ

اولٹا آئینہ دیکہاتے ہی وہ پہر آئے ادہر
آج ثابت ہوگئی تاثیر پشت آئینہ

صاف ہین سینے نہ پوچھو عاشقون کے دلکا حال
چھپ نہین سکتی کبھی تحریر پشت آئینہ

عکس زلف یار ہے رخسار روشن سے عیان
دیکھلو آئینہ مین زنجیر پشت آئینہ

عشق ابرو ہو گیا تصویر جانان دیکھکر
دل کے ٹکڑے کرگئی شمشیر پشت آئینہ

سچ ہے منہ دیکھی کی ہین ساری یہ ظاہرداریان
کوئی بہی کرتا نہین توقیر پشت آئینہ

آج وہ آغوش مین منہ پہیرے بیٹھی ہین حبیب
بنگئے ہین غم سے ہم تصویر پشت آئینہ

دل مین ہے سواحد سے تمنائے مدینہ
ہے وقت مدد اے شہ والائے مدینہ

اوس خاک سے روشن ہے نگاہ ملک و حور
کسطرح سے آنکھون مین نہ ہو جائے مدینہ

گلزار جہان وان کی ہوا سے ہے معطر
سو جان سے فدا ہے چمن آرائی مدینہ

تسکین نہین اسے حجر اسود کعبہ
سر مین ہے ازل سے مرے سودای مدینہ

ہون سخت مصیبت مین گرفتار خبر لو — اے زینب دہ مسند مولائے مدینہ
چھپ جاتی ہین وان سارے گنہگارون کی عصیان — ستار کا دامن ہے کہ صحرائے مدینہ
ہر دم ہے ہمین شوق طواف لحد پاک — کیا دور ہے اللہ جو دکھلائے مدینہ
مرجاؤن تمنائے زیارت مین تو لکھنا — تربت پہ میری عاشق شیدائے مدینہ
دل یاد محمدؐ مین جو بہتا ہے ہو میرا — کس طرح سے آنکھون مین نہ پھر جائے مدینہ
کب دفن ہے وان احمد مرسل سا شہنشاہ — کیونکر کہون فردوس کو ہمتائے مدینہ
پوچھین جو ملک کونسی جا ہے تجھے مرغوب — بیساختہ لب پر مرے آجائے مدینہ

جب خلد مین پہونچے گا **حبیب** سخن آرا
آئے گی صدا دل سے یہی ہائے مدینہ

جو پڑا رہتا ہے کوچہ مین نظر آئے نہ وہ — شکل اپنی جو کبھی پردے سے دکھلائے نہ وہ
دل مایوس کا کیا حال بتاؤن جس دم — جاؤن مین دور سے اور پاس بھی بلوائے نہ وہ
گھر مین دم گھٹتا ہے دیدار کی میرا لیکن — کہین جاؤن تو یہ کھٹکا ہے کہ آجائے نہ وہ
وہی فرسودہ خیالات ہین واعظ کے ہنوز — خود ہی کیا سمجھا ہے اکدن مجھے سمجھائے نہ وہ
کیا کہون فوت سے اس خوف مین وعدہ کی خوشی — حسب عادت کہین پھر کہہ کے مکر جائے نہ وہ
آپ سے جاتے ہین گھر اوسکے بلانا کیسا — یہ غنیمت ہے کہ محفل سے نکلوائے نہ وہ
عشق کا جسکے تغافل سے ہو وحشت انجام — کیون سر اپنا تیری چوکھٹ ہی سے ٹکرائے نہ وہ
بے نیازی کی کوئی حد بھی ہے اللہ رے غرور — آگئی جان لبون پر میری پر آئے نہ وہ
آج گو شاد ہے ظالم ہمین ممکن یہ مگر — ایکدن ہنس کی مکافات مین پچھتائے نہ وہ
جسکی اُمید پہ ہر حال مین شاکر ہے **حبیب** — کون پوچھے نظر مہر جو فرمائے نہ وہ

دباؤ مشق ریاضت سے نفس سرکش کو
خدا کے ہاتھ سے نصرت مجادلہ ہو جائے

نکل کے دل سے گرا فرش خاک پر اک اشک
نہ اس قدر بھی کوئی پست حوصلہ ہو جائے

کبھی سنو بھی تو ہے دل کو آرزو کیا کیا
نئی سپاہ کا ایک روز داخلہ ہو جائے

ہوس کی چھاؤن مین یون چھپ رہین سب ارمان
نہان غبار مین جسطرح قافلہ ہو جائے

وہ روح تازہ رگ و پے مین پھونکدے ساقی
عیان شباب کا پیری مین ولولہ ہو جائے

جو بردنین رہین اپنے پیشواون کی
ہر ایک نقش قدم ہمکو راحلہ ہو جائے

سخن حبیب کا سُنلین جو شوق سے احباب
تو اس زمانہ مین کافی یہی صلہ ہو جائے

گھبراتا ہے کیون اے دل ہر دم اب ختم مصیبت ہوتی ہے
کہتے ہین جہان مین بعد الم انسان کو راحت ہوتی ہے

آپسمین محبت ہوتی ہے بے لوث طبیعت ہوتی ہے
جب اوس کی عنایت ہوتی ہے کچھ اور ہی صورت ہوتی ہے

وہ عشق ہے وحشت سے بدتر معشوق کو جس کی ہو نہ خبر
کرتی ہے اثر اک دن دل پر گر دل سے محبت ہوتی ہے

کرکے آسایش کی فکرین ہم لاکھ مصیبت پر سر پر لین
ہوتا ہے وہی ہر حالت مین جو اوس کی مشیت ہوتی ہے

ہو جاتی ہے تکمیل ہنر بنتا نہین دل تشویش کا گھر
بڑھتا ہے وقار انسان کو اگر ممکن پہ قناعت ہوتی ہے

اقوام کی حالت کو دیکھو اسباب ترقی کے سوچو

بڑہجاتے ہین آخر مین جنکو اچہون سے رقابت ہوتی ہے
ہم یاد نہین کرتے ہین اوسے ہین غفلت مین بہولے بیٹھے
کام اوس کو ہے ہر دم رحمت سے ہر لحظہ اعانت ہوتی ہے
کرجاتے ہین حاکم خودغرضی پروا کیا محکومون کی +
پڑتی ہے جب اون پر چوٹ وہی اوس وقت ندامت ہوتی ہی
سب عمر گذاری محنت مین کب چین سے بیٹھے غربت مین
جب پڑتا ہون تہک کر غفلت مین جنت کی بشارت ہوتی ہے
جس سر مین ہوا سے وصال نہین جس دل کو درد فراق نہین
سمجہانے سے وہ سمجہے کیونکر کیسی شب فرقت ہوتی ہے

ساکت ہے حبیب نکتہ سرا کیا چہوڑ دیا بالکل کہنا
کیون اوس کا دل ایسا سرد ہوا اس یاس پہ حسرت ہوتی ہے

باطن کی کشش دل مین ہر جا فطرت کی ودیعت ہوتی ہے
ہو جاتے ہین عاشق بہی پیدا جب حسن کی شہرت ہوتی ہے
پژمردگی و ناکامی مین کہلائی صورت ہوتی ہے
لب غنچہ صفت کہلجاتے ہین جب دل کو مسرت ہوتی ہے
آئینہ قدرت صانع کا آفاق مین ہے ذرّہ ذرّہ
ہو غور حقایق پر جتنا اوتنی ہی بصیرت ہوتی ہے
آوارہ پریشان سرگردان بیتاب حزین مضطر حیران
ہر سونگران رسواے جہان عاشق کی یہ حالت ہوتی ہے

جو زلف مین دل الجھاتے ہین پھر کب وہ رہائی پاتے ہین
سارے قیدی چھٹ جاتے ہین جب پوری مدت ہوتی ہے

گر یاد کیا بھی ایذا مین بھولے حق کو استغنا مین
پاتے ہین دولت دنیا مین کیا طاری غفلت ہوتی ہے

ہے نیکیون کی یان نیک جزا ملتی ہے بدی کی بد کو سزا
ایک مٹ کے بنا ایک بنکے مٹا یون روز قیامت ہوتی ہے

بے سود درازی ہے سن کی محدود ہے وسعت باطن کی
کیا ہونگے رجال فن جن کی تھوڑی سی بضاعت ہوتی ہے

ہے صانع خلق حکیم ایسا کرتا ہے بکثرت وہ پیدا
جس جا آرزوے آب و ہوا جس شے کی ضرورت ہوتی ہے

ہم یاد مین تیری رہتے ہین فرقت کی جفائین سہتے ہین
جو آتا ہے دل مین کہتے ہین جب بیحد وحشت ہوتی ہے

اک دن تو زمانہ بدلے گا چمکے گا یہ نکھرا رنگ تیرا
کیون ہے مایوس حبیب اتنا ضایع کہین محنت ہوتی ہے

کر کے تعجب ہر گھڑی کیون میری حیرت دیکھیے
نکلے ہوے گھر سے ہمین گذری ہے مدت دیکھیے

دمساز اہل نغمہ ہے زاہد کی حالت دیکھیے
ہے شاق دل کو کس قدر شکل رقابت دیکھیے

رکھتے ہین خورشید و زمین تاثیر مقناطیس کی
اللہ رے جذب و کشش دونونکی قوت دیکھیے

آئینہ لیجیے ہاتھ مین اور اپنی صورت دیکھیے
کس وقت دل سے دور ہو اندوہ غربت دیکھیے

آہنگ وحدت کر گیا دل مین سرایت دیکھیے
سایہ سے بھی مجھے اپنے ہوتی ہے وحشت دیکھیے

شیدا نہین یہ حور کا کیا درد ہو مہجور کا
شاہد پرستونسے ذرا زاہد کی نفرت دیکھیے

القتین چشم یار کی صہبائی کوثر بیچیے
عشق گل رخسار مین گلزار جنت دیکھیے

ایسا بگولا ایک اوٹھا مہر درخشان چھپ گیا
یہ بھی ہوا کا پھیر تھا ذرون کی رفعت دیکھیے

صورت ہمین دیکھلائی نقد دل و دین لیجیے
ہم رونمائی مین کسقدر دیتے ہین ہمت دیکھیے

ہین اہل سب عزلت گزین نا اہل ہین مسند نشین
کیا ڈونڈھا پرسان ہی یہ جاہل کی جرأت دیکھیے

حق نے ہمین گو کر دیا سلطان اقلیم سخن
لیکن نہین ابتک ہوئی دولت دیکھیے

اکدن حبیب نکتہ دان دینگی صلہ اہل جہان
جاتی نہین ہے رائگان انسا کی محبت دیکھیے

چمکا رہی ہے حسن کو مے کی حرارت دیکھیے
گل سے زیادہ سرخ ہے چہرہ کی رنگت دیکھیے

دربانسے اونکے ہینے کی شبکو سماجت دیکھیے
مجبور کردیتی ہے یون انسان کو حاجت دیکھیے

بیکار کردی کبر نے شیطان کی طاعت دیکھیے
نخوت سے رہا تھہ آیا نہ کچھ جز طوق لعنت دیکھیے

ہین سفلہ پرور کس قدر ارباب دولت دیکھیے
کیا رتبہ اعلی ملا ادنی کی قسمت دیکھیے

معلوم ہو فرقت مین گر برسون مصیبت جھیلیے
ناصح کسی ہمہر سے کرکے محبت دیکھیے

دم آپ کا بھرتا رہا سہکر ہزارون سختیان
ہون آج تک ثابت قدم میری بھی الفت دیکھیے

اے رحمۃ للعالمین محبوب رب ختم رسل (ق ۱)
ہے ہند مین بے دست و پا حضرت کی امت دیکھیے

رائج ہوئے ہین ہر طرف شرک و مناہی آجکل (۲)
اہل شریعت کی ہوئی معدوم ہمت دیکھیے

مفقود ہے نور یقین مغلوب ہین اعیان دین (۳)
ہر سمت جہل و کفر کی چھائی ہے ظلمت دیکھیے

جس سرزمین کیواسطے دیندار لاکھون مٹ گئے (۴)
جاری ہے وان مولا مرے بحر ضلالت دیکھیے

ہر سو ہین رائج بدعتین ویران ہین لاکھون مسجدین (۵)
باقی نہین اسلام مین شان جماعت دیکھیے

آنکھون مین ہی شکل آپکی فتر گا کی چلمن ہی پڑی
دل مین مرے اجاے اکدن یہ خلوت دیکھی

پیری مین یہ مے نوشیان بس ای حبیب خوش بیان
کرنے لگی اب تو زبان با تو نمین لکنت دیکھیے

احسان قاتل کا لیا شوق شہادت دیکھیے
اترے ہمارے سر سے کب یہ بار منت دیکھیے

زاہد ہو شاید یہ وہ مے ہی جسکی حرمت دیکھیے
ایک گھونٹ پیکے کسقدر ہوتی ہی فرحت دیکھیے

ناقص کی عزت دیکھیے کامل کی ذلت دیکھیے
اندھیر ہے اب نور پر غالب ہے ظلمت دیکھیے

نخوت ہی دیندار و نمین اب جای اخوت دیکھیے
منسوخ کیسا ہو گیا آئین خلعت دیکھیے

باقی نہین تاب و توان کروٹ بدلنا ہی گران
کیا رنگ دکھلائی ہمین اندوہ فرقت دیکھیے

افسانہ ہونگے راز سب ہونا جنونکا ہی غضب
رو کی نہین رکتی ہے اب میری طبیعت دیکھیے

ہر بات مین عیاری اہل حکومت ہے عیان
کوئی نہ کوئی انپہ اب آتی ہی آفت دیکھیے

ہین خوگر افعال ردی بچتے نہین افعال بد
بننے کو ہین تمثال بد یارونکی شامت دیکھیے

پنہان شرر ہی سنگ مین پیدا چمک ہے زنگ مین
دلبستگی آہنگ مین صانع کی قدرت دیکھیے

دلمین مرے غم اوسکا ہو آوارہ محرم اوسکا ہو
نا چیز ہمدم اوسکا ہو یہ عزم و جرات دیکھیے

کسکی بنا ہے پوچھکر کیجیے عمارت پر نظر
دکھلاتی ہی کیا کیا سمان پھر چشم عبرت دیکھیے

دشوار ہے دیدے خدا سب خوبیان اکشخص کو
یا حسن صورت دیکھیے یا حسن سیرت دیکھیے

کل تذکرہ تھا مے سے کی توبہ حبیب رندنے
پیر مغان سی آج کی پھر اوسنے بیعت دیکھیے

جمتا نہین دل پر کبھی زنگ کدورت دیکھیے
ہین بو تراب پاک ہے ہر وقت طینت دیکھیے

جب نظم ہو مد نظر قانون فطرت دیکھیے
اپنی سخندانی کی پھر دنیا مین شہرت دیکھیے

اب صلح پر مجبور ہین ارباب دولت دیکھیے
ہو جاتی ہی بے چادری یون وجہ عصمت دیکھیے

ہر بات مین ہی سادگی رنگ حقیقت دیکھیے
زور ونپہ ہی طبع رسا آج اسکی جودت دیکھیے

سب سے زیادہ خلق مین انسان حاجتمند تھا
پتلا بنا کر درد کا سکھلائی حکمت دیکھیے

ہر شخص شیدا ہوگیا اہل کرم کے نام کا
دنیا مین کیسا دلربا ہی حسن نیت دیکھیے

ارباب علم وفضل کی جس قوم نے تقلید کی
اک روز آخر لیگئی وہ گوے سبقت دیکھیے

ناچیز ہے کی کبہی اگر اہل غرض نے آفرین
غیبت مین کیا کیا آپکو کہتی ہی خلقت دیکھیے

جسکے موافق ہو ہوا موسم ہے اوسکو جانفزا
جب کہولین گل بند قبا بلبل کی عشرت دیکھیے

ہین آتش وآب وہوا قابو مین مشت خاک کے
دی حضرت انسان کو کیا خالق نے طاقت دیکھیے

جب عیش غربت مین ہوا یاد وطن مین جی کڑہا
گردون ہمین دکھلائیگا کب روی راحت دیکھیے

پابند اپنی وضع کا نکلا حبیب مبتلا
جھیلی خوشی سے ہر بلا یہ صبر وہمت دیکھیے

پاک ایسا ہو دل کدورت سے
آئینہ دیکھے جسکو حیرت سے

اونس ہے اونکی اچھی صورت سے
کام کیا ہم کو حسن سیرت سے

عاشقون کی کبھی نہ لین گے خبر
ہین وہ مجبور اپنی عادت سے

بد ہے انجام جھوٹے وعدونکا
حاصل اس طرح کی مروت سے

جانتے ہین فضیلت طاعت
یہ واعظ کرین گے فرصت سے

کہا سکے خود نہ دوسرونکو کہلاے
فائدہ کیا دنی کو دولت سے

بام اعزاز وجاہ گر ہے بلند
کام لو نردبان ہمت سے

ق

کیا ہے پہر عرض حال کی حاجت
جب ہو پیدا سوال صورت سے

لڑ گئی آج اون کی چشم ناز
جھکتے ہین جنکے مرتبے ہین بلند
چلی ساتھہ اونکے جان عاشق کی
ہو نہ زاہد رجوع قلب اگر
کینہ پرور کے دل پہ الفت کا
مر گیا آج عاشق نالان +
جبکہ لاتقنطو خدا فرمائے

۲

خود ہی میری نگاہ حسرت سے
کون ملتا ہے پست فطرت سے
نہ اوٹھا بار غم نقاہت سے
فائدہ کچھہ نہین عبادت سے
رنگ جمتا نہین کدورت سے
ہوئی اسکے نجات زحمت سے
یاس کیونکر ہو ہم کو رحمت سے

در بدر پھر چکے حبیب بہت
اب تو بیٹھو کہین قناعت سے

جہان رہے نہ کسی دل پہ بار بنکے رہے
وہ خاکسار اوٹھین کیا تیری گلی سے بھلا
کیا فلک نے دل صاف کا کچھہ ایسا رشک
وہ آئے خواب مین راحت سی تا سحر گذری
دیال شان امارت نکیون ہو عسرت مین
ہمیشہ سوز محبت مین سختیان جھیلین
فراق یار سے پیدا تھی وہ خلش دل مین
کہے زبان سے جو انسان اوسی نباہے بھی
ہوئے وطن سے زیادہ عزیز غربت مین
مآل ذلت و خواری ہے عجب و نخوت کا

گلون مین رنگ چمن مین بہار بنکے رہے
عدو کے دلمین جو برسون غبار بنکر رہے
ہمیشہ کدہ ہے کہ یہ داغدار بنکے رہے
تمام شب مرے دلمین قرار بنکے رہے
ستم ہے جب اثر مے خمار بنکے رہے
وہ سنگدل تھے تو ہم بھی شرار بنکے رہے
کہ پھول بھی مرے بستر پہ خار بنکے رہے
کبھی جہان مین نہ وہ اعتبار بنکے رہے
ملے ہم ایسے کہ اغیار یار بن کے رہے
وہ سر بلند ہین جو خاکسار بن کے رہے

گنہ سے کرتی ہے محجوب نیک و بد کی سمجھہ
قمر کے چہرسے ہو جاے دور عیب کلف
یہ جذب عشق سے ہے نادیدہ تیری دیوانے
ہے گلرخون کی محبت دلیل خار الم

ہم اپنے ہاتھہ سے خود شرمسار بنکے رہے
جو چار دن تیرا آئینہ وار بنکے رہے
ہمیشہ ایک سے دو دو سے چار بنکے رہے
ضرور بگڑے گی کوئی ہزار بنکے رہے

صلای عام تہا ساقی کی انجمن مین جلیب
تمہین علیحدہ کیون روزہ دار بنکے رہے

لطف وطن ہمیشہ میسر سفر مین ہے
اوس آگ کے دہوئین سی جو پیدا جگر مین ہے
آفت کا توڑ یار کے تیر نظر مین ہے
وجہ بقاے نام ہے کب کوشش نمود
ہے عیب بھی صواب جو مقبول خلق ہو
کہتا ہی اوٹہہ کے کوچۂ قاتل سے گرد باد
لیکر پہر اسے آج مقرر پیام وصل
اکدن غرور حسن یہ بھی بہولتے نہین
ای رشک گل تپش دل عاشق کی دیکھلے
وصف وہان یار سے شیرین ہی کام جان
دل کو تلاش ورہم داغ جنون ہے پہر
بیمبریون کا لطف ہے خوی کرم کے ساتھہ
بعد زوال چاہئین فکرین عروج کی

دل جسکو چاہتا ہے وہ میری نظر مین ہے
سیل سرشک تازہ نہان چشم تر مین ہے
دل مین اگر سبری ہی تو پیکان جگر مین ہے
غواص کا پتہ کہین آب گہر مین ہے
لالہ کا حسن تابش داغ جگر مین ہے
برباد یون ہو گا جو اس رہگذر مین ہے
پھر یسے ہے عیان جو دل نامہ بر مین ہے
کیا ایسی بات عاشق شوریدہ سر مین ہے
عالم ہوا کا طایر بے بال و پر مین ہے
سچ پوچہئے تو کب یہ حلاوت شکر مین ہے
یہ راہرو تجسس زاد سفر مین ہے
وہ خوشگوار ہے جو حلاوت شکر مین ہے
کوشش کا نور تازہ جمال قمر مین ہے

کھٹکا تھا خار الفت عارض کبھی یہان
دامان گل کی بو میری چاک جگر مین ہے

برسون بنا چکے ہدف ناوک نگاہ
پھر پوچھتے ہو ضبط کی قوت جگر مین ہے

فرماتے ہین وہ ناز سے آئینہ دیکھکے
ایسا حسین کوئی تمہاری نظر مین ہے

کھوتا ہے انتساب فرومایہ اختیار
نعمت ذلیل کاسۂ دریوزہ گر مین ہے

آئے گا روز عیش کٹی غم کی شب حبیب
کچھہ تو اثر تمہاری دعاے سحر مین ہے

جینے کا لطف صحبت اہل وطن مین ہے
غربت مین جو پھنسا ہے وہ قید محن مین ہے

گو پیر ہین شباب کا عالم سخن مین ہے
ہر وقت کیف تازہ شراب کہن مین ہے

جان تازہ یاد عارض جانان سی تن مین ہے
یوسف کی بو بھری ہوئی اس پیرہن مین ہے

ہے سادگی مین اور نہ کسی بانکپن مین ہے
ترکانہ وہ ادا جو مرے تیغ زن مین ہے

پہونچا دیار یار مین عاشق پس فنا
اب خاک مین کفن ہے نہ مردہ کفن مین ہے

جو شے بلاے جان ہے وہی اسکو ہے عزیز
فکر اپنی مخلصی کی دل راہزن مین ہے

وقت سحر ہے گرم فغان کاروان گل
افسردگی کا رنگ ہواے چمن مین ہے

مجرم کے ساتھہ جانے مین ایسا ہی انتشار
تارون کو فکر قطع روابط کفن مین ہے

کیا پوچھتے ہو پڑھ کے نکیرین دیکھہ لو
حاضر جواب نامہ ہمارے کفن مین ہے

کیا عطر بیز خاک در گلعذار تھی
بو جامۂ عروس کی میرے کفن مین ہے

خوش ہوگی روح جامہ ہستی اوتار کے
لرزان ہوا ہی دہر سے اس پیرہن مین ہے

جو کچھہ کہین ہمیشہ اوسی سے ہی اتفاق
گویا زبان اونھین کی ہماری دہن مین ہے

ناقوس دیر بنگیا پردہ حجاب کا
لب پر ہے شیخ کے جو دل برہمن مین ہے

تڑپا رہا ہے دل کو سحر سے پیام وصل
آمد نشاط عید کی بیت الحزن مین ہے

ہنس دو تو عاشق لب شیرین ہو کامیاب
پوشیدہ جو ہے شیر تمہارے دہن مین ہے

یون چاہیئے ثبات قدم راہ عشق مین
پروانہ جلگیا مگر اب تک لگن مین ہے

غازہ بنے گی گرد یتیمی سفر کے بعد
موتی کی آبرو نہین جب تک عدن مین ہے

دل ایک ہون تو باتون مین کیون اختلاف ہو
میری زبان پر ہے جو اونکے دہن مین ہے

عارض ہے زیر زلف جبین ہے تہ نقاب
پوشیدہ چاند ابر مین سورج گہن مین ہے

آنیکا وعدہ کرکے بُلایا ہے دیکھیے
کیا بات آج خاطر پیمان شکن مین ہے

عقبے کا گر ہو دہیان تو دنیا ہو کیون عزیز
غربت سے ہے اوسپہ شاق جو یاد وطن مین ہے

شوخی سے شاہدونکی متانت سے دلفریب
دلکش ادائے شرم و حیا ہر دلہن مین ہے

دیکھین حضور شاہ مین کس دن ہو باریاب
افسردہ دل **حبیب** سخنور دکن مین ہے

لشکر غم فتحیاب دیکھیے کب تک رہے
عیش کا یون سد باب دیکھیے کبتک رہے

چہرہ پر اونکے نقاب دیکھیے کبتک رہے
ابر مین یہ آفتاب دیکھیے کب تک رہے

دل طپش غم سے آب دیکھیے کبتک رہے
ریزش اشک کباب دیکھیے کبتک رہے

ضبط پہ اب کیا ہو ناز ہوگیا افسانہ راز
نالہ رقیب حجاب دیکھیے کب تک رہے

بوسہ پہ تکرار ہے وصل سے انکار ہے
رات سے کم یہ حساب دیکھیے کبتک رہے

وقت ہے ساقی پلا بیٹھے ہین واعظ تو کیا
بحث عذاب و ثواب دیکھیے کبتک رہے

ہون وہ مخاطب ذرا جب تو کہون مدعا
غیرون سے روئے خطاب دیکھیے کبتک رہے

رشک رگ گل نگاہ ہمنفس برق آہ
چشم حریف سحاب دیکھیے کبتک رہے

مین ہون قتیل فراق آتا ہے قاصد یہ شاق — پھر دہین خانہ خراب دیکھیے کبتک رہے

لو وہ خفا ہو گیا ہاے یہ کیا ہو گیا — چُپ میرا حاضر جواب دیکھیے کبتک رہے

ہوتا ہے رخصت شباب دلمین توان ہی نہ تاب — زور و نپہ یہ انقلاب دیکھیے کبتک رہے

حرمتِ واعظ یہ کی رندون نے می خوب پی — گرم نصیحت جناب دیکھیے کبتک رہے

چھٹ گئی بچپن کے ساتھہ بیٹھے ہین مل کی ہاتھہ — یارون سے ہم کو حجاب دیکھیے کبتک رہے

آئیگی اب کیا وہ بات اوٹھہ گیا لطف حیات — رنج بہار شباب دیکھیے کبتک رہے

دیدۂ دل ہین ادہر خیرہ ہے میری نظر — آئینہ مین آفتاب دیکھیے کبتک رہے

دور ہی کیون اے نصیب شاہ دکن سی حبیب
روز یہی پیچ و تاب دیکھیے کب تک رہے

وصل سے وان اجتناب دیکھیے کبتک رہے — روح کو تن کا حجاب دیکھیے کبتک رہے

دل کا مکین اضطراب دیکھیے کبتک رہے — صبر کی مٹی خراب دیکھیے کبتک رہے

آئی شب انتظار قلب ہے سیماب دار — روز یہی پیچ و تاب دیکھیے کبتک رہے

دید سے ہین بے نصیب وہ رگ جانسے قریب — کیسے مٹے یہ حجاب دیکھیے کبتک رہے

دلکو تمنا وہ آئے آنکھون کو ارمان نجائے — شوق کو یہ اضطراب دیکھیے کبتک رہے

ہے الم زندگان باعث سوہان جان — جوش پہ چشم پرآب دیکھیے کبتک رہے

فکر معیشت کے ساتھہ ساتھہ ہی فکر نجات — جان کو دوہرا عذاب دیکھیے کبتک رہے

درد کی ہاتھون نے آہ کشور دل ہے تباہ — گھر مین یہ خانہ خراب دیکھیے کبتک رہے

زلف معنبر کی بو پھیلی ہے ہر چار سو — خونِ جگر مشک ناب دیکھیے کبتک رہے

لب پہ نہین کے سوا حرف نہین دوسرا — اون کا یہی اک جواب دیکھیے کبتک رہے

اونسے ملا پہر رقیب ہم ہین جدا یا نصیب
دشمن جان کامیاب دیکھیے کب تک رہے

دل کا ہے سوداگران ہین وہ سرِ امتحان
حجت عیب و صواب دیکھیے کبتک رہے

وہ متلون مزاج بات نہین بگڑا ہے آج
لطف کے بدلے عتاب دیکھیے کبتک رہے

چہوڑتے ہین نیکخو محفل عالم مین . لو
مٹ گیا گل پر گلاب دیکھیے کبتک رہے

ہوگئے رخصت حبیب دلسے توان و شکیب
حسرت و غم باریاب دیکھیے کبتک رہے

روز ازل سے پٹ غم الفت کی جانین ہے
لذت بلا کی اس خلش جاودانین ہے

صادق ہو جذب دل تو خلوداس مکانین ہے
جو منزلت کی حد نظر سالکان مین ہے

جو دل ہے بیقرار غم رفتگان مین ہے
اک شور الرحیل کا اس کاروان مین ہے

تسخیر کا اثر تیری میٹھی زبان مین ہے
سحر حلال پردۂ حسن بیان مین ہے

تڑپا رہی ہے دل کو ہوا کوے یار کی
کیا رہبرون کا قافلہ ریگ روانین ہے

عشاق کو مدارج الفت پہ کیا ہو ناز
ہر دم ہجوم بیم و رجا امتحان مین ہے

اوراق گل ہین پردۂ ہر ساز عندلیب
آہنگ نغمہ ہاے مسرت فغانین ہے

لے بہر کے جام عیش خرابات و ہر سے
وافر یہ بادہ ظرف زمان و مکان مین ہے

بدلی نہ آج تک تیری رفتار اے فلک
اب کونسی ہوس دل ایذا رسان مین ہے

سینہ ہین سر مین آنکھو نہین پہلو مین قلب ہین
وہ کیا ملے جو وہم مین ہے نہ گمانین ہے

افسانہ ہاے عشق ہون یا قصہ ہاے حسن
لطف انہین وہ نہین جو تیری داستانین ہے

ہر شے کی ہی بقا و فنا صورت حباب
صنعت کا تیری شور محیط جہانین ہے

کروٹ بہی لی نہ طالع خفتہ نے ایک بار
مدت سے بے خبر اسی خواب گران مین ہے

اہلِ ہنر عزیز ہین جنس ہنر گران — ق — پر دخل یان نصیب کو سود و زیان نہین ہے
جبتلک ہے نور مہر مین اور ماہ مین ضیا — محمود کے کمال کا شہرہ جہان مین ہے
نورولاے شاہ ولایت کی آب و تاب — مانند شمع طور دل خواجگان مین ہے

توبہ اخیر عمر مین زیبا نہین حبیب
تاحال پاس وضع بھی اہل جہان مین ہے

کسیکی سنکے نہ ہرگز تمہارے در سے پھرے — ہم اک زمانہ سے بگڑے جہان بھر سے پھرے
کریم دے پر پرواز مرغ دل کو مرے — یہ جاسے گر تو بہت پہلے نامہ بر سے پھرے
نہ درد ہجر وہ آفت کہ آکے سر سے ٹلے — نہ وہ بلا شب فرقت جو آکے گھر سے پھرے
ادہر کا رخ کیا ہمنے وہ جس طرف کو چلے — وہ ہین کہ ہم نظر آئے جدہر ادہر سے پھرے
ہزارون منزل الفت کے رہنما پاکر — جناب خضر حسینون کے رہگذر سے پھرے
وہی ہین نام خدا آپ مجکو جیت رہے — جو پتلیو نہین میری مدتون نظر سے پھرے
طریق عشق مین اے دل دکھا ثبات قدم — بھٹک گئے وہین پیرو جو راہبر سے پھرے
پنا سکے تیرے جمال و جلال کا پرتو — کمال تیز بھی خورشید گرم سے پھرے
ہمین تھے ایک جو دریاے عشق پیر گئے — نہنگ وار شناور کمر کمر سے پھرے
کہان وہ عارض و کاکل کہان گل و سنبل — اسی خیال مین ہم شام تک سحر سے پھرے
نہ ایک دم بھی رکی ہستی و عدم کی راہ — یہان کچھ آئے اودہر سے تو کچھ ادہر سے پھرے
وہ کب ہین کوچہ الفت کے مرد میدان جو — کسیکے زور پہ ٹھیرے کسیکے ڈر سے پھرے
یہی ہے عشق کا مسلک کہ خار زار و نہین — چلے پیادہ اسیر اور قتیل سر سے پھرے
جری وہ ہے جو غضب مین خدا کا خوف کرے — وہی بشر ہے مخیر جو راہ شر سے پھرے

جھلک نہ پستی فطرت کی دیکھئے گا جلیب
زمانہ لاکھہ کسی صاحب ہنر سے پھرے

جنون مین لڑ گئے ناصح سے چارہ گر سے پھرے
رہے کہین کے نہ وہ پھر جو تیرے در سے پھرے

نگاہ ناز کی اچھی ہوئین ادائین
وہ سارے تیر رہے دل مین جو جگر سے پھرے

ہجوم باب اجابت پہ ہے قیامت کا
ہے ناتوان میرا پیک دعا کدہر سے پھرے

نفاق لال لہو کو سپید کرتا ہے
وگرنہ لخت جگر کسطرح جگر سے پھرے

خدا نے یاس مین دکھلائی صورت امید
جو ڈبڈبای تھی وہ اشک چشم تر سے پھرے

نکیون جہان مین آوارگی کا رنگ جمائے
نگاہ جب کوئی لڑ کر تیری نظر سے پھرے

چمن کے لٹنے پہ کرتی ہے کیون فغان بلبل
خزان محال ہے فریاد مشت پر سے پھرے

مین وہ مسافر ملک عدم ہون اے قسمت
گنوا کے رخت تہیدست جو سفر سے پھرے

مریض ہجر یہ سمجھے مسیح آ پہونچے
نسیم صبح جو قاتل کی رہگذر سے پھرے

ستم ہے دن نہ پھرے آج ہی پھری قسمت
وہ آتے آتے مجھے دیکھکر ادہر سے پھرے

نہ تھی امید شفا دل کو اس مرض مین جلیب
بچے ہم ایسے کہ گویا خدا کے گھر سے پھرے

دل بچے کیونکر بت عیار سے
سامنا غافل کا ہے ہشیار سے

گل بچا جاتے ہین پہلو خار سے
اہل زر ہین کیون جھکین نادار سے

ہٹ نہین سکتے کبھی پائے ثبات
بھاگتا ہے سایہ خود دیوار سے

یہ ریاضت کا ثمر ہے عندلیب
پھول جھڑتے ہین تری منقار سے

کچھہ تو ہے کہیے کسپہ ہوگا ہاتھہ صاف
مشورے رہتے ہین کیون اغیار سے

خون کرتا دل کو خوف معصیت
ہوتی ہے شان شرافت خود عیان
ہم برے واعظ تمہین اچھے سہی
چاہئین معقول اصحاب وجلیس
دل مین کرلی ایک پریشان نے جگہہ
کچھہ زمانہ کرنے دیتا ہی نہین
کیون لہو دل کا بہایا بے سبب
کہدیا اہل وفا کو خود غرض
دل کو یہ وعدے تسلی خاک دین
حد نہ تھی میرے گناہون کی مگر

سابقہ ہوتا نہ گر غفار سے
مرد کی رفتار سے گفتار سے
فائدہ ہر وقت کی تکرار سے
عقل لے سکتے نہین بازار سے
جنس الفت لائے ہم بازار سے
دست و پا ہین آج کل بیکار سے
کوئی پوچھے دیدۂ خونبار سے
یہ خطاب اچھا ملا سرکار سے
جلد پھر جاتے ہو تم اقرار سے +
چھپ گئے سب دامن ستار سے

ہو سکے فکر سخن کیونکر حبیب
ایک دم فرصت نہین افکار سے

وہ آ بیٹھے ہین تیور بدلتے ہوئے
نہ دیکھا تھا عاشق کو جلتے ہوئے
اوٹھو سونیوالو لگے گی نہ دیر
نہ دیکھا ترے دور مین ای فلک
ہین انگشت حیرت بدندان مسیح
چلو میکدہ محفل وعظ سے
زبان پر ترا نام جب آگیا

چلو دیکھین تلوار چلتے ہوئے
وہ الٹے پھرے ہاتھہ ملتے ہوئے
زمانے کو کروٹ بدلتے ہوئے
نہال تمنا کو پھلتے ہوئے
وہ مردے جلاتے ہین چلتے ہوئے
یہ عمامے دیکھو آپ چلتے ہوئے
تو گرتے کو دیکھا سنبھلتے ہوئے

محبت مین پاے ہر اک راہ سے | ہزارون ہی رستے نکلتے ہوئے
ہین کیا اونکی زلفین یہ ای دل نہ پوچہہ | چہلاوے کو دیکہا ہی چہلتے ہوئے
بنے جز و تن جب چہبے خار غم | یہ کانٹے ندیکہے نکلتے ہوئے
کیا کچہہ نہ جب تک رہا اختیار | جہان سے چلے ہاتہہ ملتے ہوئے
غم عشق پیدا ہوا میرے ساتہہ | اسے گذری اک عمر پلتے ہوئے
رکے کس طرح تیغ ابرو کا وار | سنا ہے اجل کو بہی ٹلتے ہوئے
اون آنکہونکے فتنونکا کیا پوچہنا | یہ جادو ہین لاکہون مین چلتے ہوئے
نہین شمع عارض پہ خط جمع ہین | ہزارون ہی پروانے جلتے ہوئے
ق فسانے ہین مشہور عشاق کے | کٹی عمر فرقت مین جلتے ہوئے
جوان مرتے دیکہے بہت نامراد | سنا ہو گا ارمان نکلتے ہوئے
ق نہین کہیل چلنا رہ عشق مین | ذرا پاؤن رکہنا سنبہلتے ہوئے

جو مشہور ثابت قدم تہے **حبیب**
اونہین ہمنے دیکہا پہسلتے ہوئے

چمن مین ایک دم اگر وہ رشک گل اکر بیٹہے | تو میری طرح بلبل بہی کلیجہ تہام کر بیٹہے
اسیران ہوس محروم پہر کر در بدر بیٹہے | یقین کب تہا جو دینا ہی خدا دیدیگا گہر بیٹہے
کبہی افسانہ الفت سنانے ہم اگر بیٹہے | تو سارے درد والے تہام کر قلب و جگر بیٹہے
نہ اوٹہے جسجگہہ جم کر ترے آشفتہ سر بیٹہے | ہزارون زلزلے آئے اوٹہے طوفان گہر بیٹہے
قیامت ہین شب فرقتمین یہ وحشت فزا نالے | گلا تیرا کہین ای بلبل شوریدہ سر بیٹہے
یہی وارستگی رکہتی ہے ہم کو سب سے بیگانہ | جو کچہہ سد جہی وہ کہہ بیٹہی جو آیا جی مین کر بیٹہے

یہ کیون ہے اونکے وربانو نکو ضد ہم خستہ حالون سے
اُنہین کیا مذہب و ملت سے جنکی عمر یون گذری
سخندان ہوگئے بشاش ساری ہرزہ گو ساکت
کرین کیا عرض مطلب ملکے جب یہ رنگ صحبت ہے
مزا تب عالم حادث مین پایا تلخ و شیرین کا
نہ آنا تہا اگر تم کو تو وعدہ کیون کیا صاحب
کٹی عزت سے مالک نے دیا دینا تہا جو اوسکو
کوئی ایسا نہین وان جو کہے کچھہ دو جواب انکو

اوٹھا دیتے ہین ظالم عاشق محزون جدہر بیٹھے
لڑے اس سے ملے اوس سے اودہر ٹھٹی اودہر بیٹھے
جہان دو چار نقاد سخن اہل نظر بیٹھے
خبر اونکو نہین اسکی بہی کب آئے کدہر بیٹھے
سپر تیغ حوادث کے جب سینہ سپر بیٹھے
عبث بہی تارے گنتے شام سے ہم تا سحر بیٹھے
جمائے پائے ہمت جب پکڑ کر ایک در بیٹھے
گلی بہر جائے گی یونہین رہی گر نامہ بر بیٹھے

خدا رکہے سلامت شاہ آصف جاہ سادر کو
حبیب خستہ خاطر کو طلب کرلین گے گہر بیٹھے

اب مسلمانون مین دولت ہے نہ عزت باقی
گہل چکے شمع صفت صدمۂ محرومی سے
صحبتین جتنی تہین برہم ہوئین سب آخرکار
دینگے اعمال بد و نیک کا اوس وقت نشان
نیک لوگونکے مخالف ہین ازل سے بدخو
مٹ گئے لاکہہ نشان نامور و نکے لیکن
نسل کا عیب مٹانے سے کہین مٹتا ہے
کار بد کرنے مین کچھہ دیر مزا ملتا ہے
سوء تدبیر سے ہے ادبار کے لشکر کا نشان

کیا ہے اے ہند کوئی اور بہی ذلت باقی
مگر اے بخت سیہ ہے وہی ظلمت باقی
ہم ہین اور قبر کا اک گوشۂ عزلت باقی
غیر صانع نرہے جب کوئی صنعت باقی
دیکھئے رہتی ہے کبتک یہ رقابت باقی
جا بجا اب بہی ہے سرمایۂ عبرت باقی
بدلین اوضاع یہ رہتی ہے رذالت باقی
عمر بہر رہتی ہے اعمال کی شامت باقی
رائے مین خود نہین رہتی ہے اصابت باقی

معصیت کا رونکی کیونکر ہو بہلا پردہ دری — ہے چہپانیکو تیرا دامن رحمت باقی

چنتے ہین ہم چمنستان حقیقت سے وہ پہول — تازگی جن کی مخلد ہے لطافت باقی

شحنہ لے لیتا ہے جو چیز ہو رہزن کے پاس — نہین ممکن کہ رہے مال غنیمت باقی

بہول سکتا نہین دل الفت یاران وطن — ہے ابہی گوشۂ خاطر مین وہ صحبت باقی

اوٹہہ گیا بزم سے وہ آئینہ رو پر اب تک — در و دیوار پہ ہے عالم حیرت باقی

وصف کاکل نہوا ختم گیا عہد شباب — رات آخر ہوئی لیکن ہے حکایت باقی

کیون ڈرین موت سے ہم جب ہے بقا بعد فنا — کہ تیری ذات سے ہے اے خالق عزت باقی

رہ کے ہستی کے مرقع مین ہے بیجا نازش — آئینہ مین بہی کہین رہتی ہے صورت باقی

شاد کیون ہو نہ مری صلح پسندی پہ رقیب — دل نہین جب تو رہے خاک کدورت باقی

ربط باطن سے ہین پیغام کی راہین مسدود — کہنے سننے کی کسی سے نہین حاجت باقی

صبح پیری سے گیا دور سیہ مستی کا — نور کے آگے کہین رہتی ہے ظلمت باقی

کون دیتا ہے گل و شمع کی تکلیف اونہین — رہنے دین اپنی گلی مین یونہین تربت باقی

ٹہیرو کچہہ دیر کوئیدم کا ہے مہمان عاشق — نہ رہے سنکے خبر آنے کی زحمت باقی

خود کہے دیتی ہے صورت تیری سودائی کی — اب بہی اظہار محبت کی ہے حاجت باقی

حوصلے پست کئے شومئ قسمت نے حبیب
ہے خیالات مین لیکن وہی رفعت باقی

اونکے وعدے مین کوئی دم کی ہے مدت باقی — اے اجل دید کی رہجائے نہ حسرت باقی

اوسکی اُمید پہ ہے یاس مین ہمت باقی — ہے ہمیشہ جسے ہر بات کی قدرت باقی

لا ادہر خط کے لفافہ ہی پہ لکہدون قاصد — رہگئی ہے ابہی تہوڑی سی عبارت باقی

قبر مین چھوڑ کے تنہا گئے احباب و عزیز / اب نکیرین سے کچھہ دیر ہے خلوت باقی

کیون نظر پھیر لی آنکھین تو ملاؤ صاحب / کیا جہان مین نہین اب رسم مروت باقی

موسم گل مین رہا زور سیہ مستی کا / کوئی ارمان نہین ساقی کی بدولت باقی

حق یہ مرنیکو یہ سمجھے ہین حیات ابدی / تیرے جان بازون مین ہی شوق شہادت باقی

پارسائی کی یہ کی رندون نے مٹی برباد / کہ رہی بنت عنب کی بھی نہ حرمت باقی

کبھی طینت کا تخالف نہین زائیل ہوتا / مار و طاوس مین ابتک ہے خصومت باقی

یہ بھی سوچے نہ کہ عاشق کو ذرا دیکھہ آئین / عمر بھر کے لیئے رہتی ہے شکایت باقی

دیکھہ گل گشت وطن کی ہے تمنا ای چرخ / دور آخر مین نہ رہجاے یہ حسرت باقی

عاشق زار یہان ہوگیا پیوند زمین / وان ابھی ہے خبر مرگ کی صحت باقی

تمنے آتے ہی شفا دی مجھے کہتی رہے سب / اسمین بچنے کی نہین کوئی علامت باقی

نہ طبیعت پہ ہوا زنگ حوادث کا اثر / رہگئے جوہر شمشیر اصالت باقی

نیند آنے کے لیئے چاہیئے تھوڑی سی ضرور / مے کی بے قید کم و کیف ہی عادت باقی

متحمل تیرے عاشق سا ہوا کب کوئی + / صبر ایوب کی رکھی نہ حقیقت باقی

عالم یاس سے ہے ندیدہ گلون پر دم صبح / نہ رہی شام کو جو تھی وہ بشاشت باقی

اپنے کوچہ مین او نہین شاق ہی عاشق کا نشان / دیکھئے رہتی ہے کس شخص کی تربت باقی

دیکھتے ہی تجھے جان آگئی ای رشک مسیح / ناتوانی ہے کہین اب نہ علالت باقی

کھاتے ہین غصہ و غم صابر و شاکر عشاق / اب اگر ہے تو یہ ہے وجہ معیشت باقی

جی مین آتا ہے پڑھون ایک غزل اور حبیب
اس زمین مین ہے ابھی کہنے کو وسعت باقی

سر مین سودا ہے نہ اب دلمین ہی وحشت باقی — جان کی طرح مگر ہے غم الفت باقی
رکھہ نہ اندھیر کوئی اے شب فرقت باقی — آج لا ساتھہ اوسے کل تھی جو آفت باقی
خط لکھا مجھکو پتا غیر کا قاصد کو دیا — ایسا بھولے نرہی نام کی صحت باقی
ساتھہ کیا لیگئی رکھتے تھے دلونمین جو غبار — قبر پر ہین فقط آثار کدورت باقی +
مشغلہ اون کا ہے عشاق کو لڑوا دینا — ہے جوانی مین بھی بچپن کی شرارت باقی
قبر مین چین سے سوتے جو نہ ہوتا یہ خیال — قید تنہائی کی تا حشر ہے مدت باقی
گرمی عشق گئی جوش جوانی کے ساتھہ — دلمین کچھہ درد طبیعت مین ہی وحشت باقی
سب کو کرتا ہے خمار مے عشرت بیچین — ہے قیامت رہی جب تک یہ مصیبت باقی
خلق مین صاحب غیرت نہ مرین نام پہ کیون — خاک مین ملکے بھی رہجاتی ہی غیرت باقی
جان تن مین نہین لب پر ہے دم بازپسین — مگر آنکھونمین ہی کچھہ کچھہ تیری صورت باقی
دل ویران مین محبت کے خزانے ہین نہان — اس لئے شہر مین بھی ہی ابھی دولت باقی
دے چکے کفر کا میخوارونکے فتوے واعظ — اور فرمائے جو بات ہو حضرت باقی
جسم سے تاب وتوان لیگئی ہوش وخرد — دل سے ہے الفت دلدار کی رخصت باقی
سن لیا آپنے افسانۂ فرقت غم ہجر — کیا کہون اب نہین کچھہ کہنے کی حاجت باقی
قبر عاشق پہ حسینونکی نظر پڑتی ہے — نہ رہین گے یہ ہرن سبزۂ تربت باقی
ہوشیاری کی صفت ہو گئی اغیار پہ ختم — جسمین ہم ہین اسی صحبت مین ہی غفلت باقی
شورش عشق ہی پیری مین نہ الفت کا مذاق — ہان زبان پر ہے کچھہ اس درد کی لذت باقی
ہاتھہ ملتے ہین یہ کہہ کہکے وہ تربت پہ مرے — رہگیا نام وفا تیری بدولت باقی
ٹھہراے روز قیامت ابھی جلدی کیا ہے — قطع ہونیکو ہے طول شب فرقت باقی

ہے نہ قارون کا پتہ اور نہ حاتم کا نشان | رہ گیا تذکرۂ بخل وسخاوت باقی

توبہ کرنیکو چلے تھے کہ بہار آئی حبیب
اور کچھ دن نہیں ہی ابھی فرصت باقی

وہ بوکر تخم داغ عشق کیا حاصل کو ڈہونڈہینگے
نہین مجنون سے کم اوس غیرت لیلی کے دیوانے
فزون کچھہ شوق خونریزی سے ہین ارمان شہادت کے
نہ دم لینگے کبھی بہونچین نہ جبتک اونکی کوچہ مین
نہنگ آسا نہین گرکشتی شناور بحر الفت کے
مزے لیکے تڑپینگے نگاہ ناز کے گہائیل
شب فرقت مین مغز استخوان شمعین جلائیگا
کسے معلوم تہا ہاتہون سے اک غارتگر جان کے
اوٹھینگے ہر طرف لاکھون نگاہ ناز کے کشتے
تمنائین بر آئین دن کہین آئے تو محشر کا
یہ دیکھین گی شراب عشق کا ہی کون متوالا +
رہی دشمن ہنر کی گر یونہین ناقدری عالم
تعلق کب ہے دنیا سی غرض کیا ہے مسیحا سے

میرا دل ہوگا پہلو مین جو اپنی دل کو ڈہونڈہینگے
غبار راہ وحشت بنکے یہ محمل کو ڈہونڈہینگے
نہ ڈہونڈہیگا ہمین قاتل تو ہم قاتل کو ڈہونڈہینگے
طریق عشق کے سالک یونہین منزل کو ڈہونڈہینگے
جنہین ہی شوق غواصی وہ کیا ساحل کو ڈہونڈہینگے
بدن مین ان کے جبتک جان ہی قاتل کو ڈہونڈہینگے
اسیر کنج تنہائی تیری محفل کو ڈہونڈہینگے
کبہی دل ہمکو ڈہونڈہیگا کبہی ہم دلکو ڈہونڈہینگے
جو وہ گنج شہیدان مین کسی بسمل کو ڈہونڈہینگے
اوسی ظالم کو ہم ڈہونڈہینگے سب اپنے دل کو ڈہونڈہینگے
مزا ہوگا جو ہوشیار و نہین وہ غافل کو ڈہونڈہینگے
نہ پائین گے کہین ناقص اگر کامل کو ڈہونڈہینگے
تمنای شہادت ہے جنہین قاتل کو ڈہونڈہینگے

حبیب بتلا یا کر تجھے یاد ہی وہ اک دن
بھری تہی جسمین ارمان سیکڑون آس دلکو ڈہونڈہینگے

تیغ قاتل اور ہے ابروے قاتل اور ہے | رقص بسمل اور ہے بیتابی دل اور ہے

ایک ہی صورت کے ہین دونون حجاب ظاہری
قیس کا دل اور ہی لیلی کا محمل اور ہے

اوس سے ملجائین جگر اس سے نہ برگ گل ملے
نالۂ دل اور ہے شور عنا دل اور ہے

جان فزا ہے اسکی تلخی اوسکی شیرینی ہے سم
پند عاقل اور ہے گفتار جاہل اور ہے

مین شہادت خواہ منظور نظروان قتل غیر
حسرت دل اور ہے منشار قاتل اور ہے

جان لے دنیا کو انسان کشت زار آخرت
فکر حاصل اور ہے تحصیل حاصل اور ہے

برگ گل سینہ کو وہ سنگ گران جانی ہے یہ
صبر کی سل اور ہے زانوے قاتل اور ہے

دان غم پروانہ یان پروانہ ہونے کا قلق
شمع محفل اور ہے حسرت بھرا دل اور ہے

کیا ملے اونکی لطافت سے ظرافت غیر کی
نقل محفل اور ہے زہر ہلاہل اور ہے

سب ہے آسان ہی اسیر زلف کا چھٹنا محال
بند مشکل اور ہے قید سلاسل اور ہے

یک بیک باور نہ کرلو جانچ لو اوس قول کو
جسکا قائل اور ہے پر سننے ناقل اور ہے

وہ بساط حرص ہے یہ ساز و برگ انبساط
خوان باذل اور ہے کشکول سائل اور ہے

پاک دخل غیر سے ہے جلوہ گاہ حسن و عشق
خلوت دل اور ہے آئین محفل اور ہے

کب تجلی اوس کے رخ کی پای مہر و ماہ نے
جنس قابل اور ہے مد مقابل اور ہے

کہکے دعوائے خدائی بت بنین کیونکر خدا
نقش باطل اور ہے نقاش کامل اور ہے

پردۂ اسرار خالق سے حجاب جسم و روح
حد فاصل اور ہے یہ سد حایل اور ہے

ورنہ یاب حضرت ناسخ بھی ناسخ ہین حبیب
ہان مماثل اور ہے نخر اماثل اور ہے

سختیان سہلین ہین سب نا سہی ایدل اور ہے
اب وہ گر آسان کردین ایک مشکل اور ہے

اتنی بات اونسے فقط کہنی کے قابل اور ہے
اسکو بھی لے لیجئے للہ اک دل اور ہے

ہے کہین دلدار ہی کوئی نہ اب دل اور ہے — سب کو ہین آسانیان ہم کو یہ مشکل اور ہے

ہو سکے تجھسے تو پہونچادے خطِ آخر مرا — نامہ بر یہ زحمت قطع منازل اور ہے

اے فلک اکدن تو بر آتین تمنائین مری — پوچھتا وہ شوخ کوئی حسرت دل اور ہے

قیس ہر وادی مین ہون پوچھے تو وہ لیلیٰ جمال — کوئی سایہ کے سوا ہمراہ محمل اور ہے

سن ہمیشہ مجھسے وصف رشک گل ای باغبان — چار دن گلزار مین شور عنادل اور ہے

آتی ہے ہر پھر کے کیون مرے سیہ خانہ مین برق — شک ہی کیا خرمن جلاکے بھی کہ حاصل اور ہے

تمکو ہین جنپر گمان یہ سب حسین ہین بیقصور — چپ رہو ای چارہ سازو میرا قاتل اور ہے

صبح کا پچھلا پہر کہتا ہے پروانو چلو — کوئی دم گرمی حسن شمع محفل اور ہے

جذب دل سے ہے کوچۂ الفت مین میر کاروان — ہو کہان اے حضرت سالک یہ منزل اور ہے

یہ نہ سمجھا کون ہون کاٹی خطا کاری مین عمر — ای دلِ نادان کوئی تجھسا بھی غافل اور ہے

لو خودی پر بیخودی پیتے ہی مے غالب ہوئی — کوئی ایسا نسخۂ تصفیۂ دل اور ہے

عیب بھی ہنجاتے تھے آپس کی صحبت مین صواب — اب سنبھل کر بیٹھیے مدمقابل اور ہے

رند تھے پیر مغان کے خوف سے سب دم بخود — اوٹھ گیا وہ دیکھیے اب رنگ محفل اور ہے

ق

تو ہمیشہ شاد رکھ یارب جناب **شاد** کو — یون تو سب ہین پر یہ جو ہر بین باذل اور ہے

بو چکے تخم ارادت مزرعہ دل مین **حبیب**
اوسکی رحمت سے ہین اب فکر حاصل اور ہے

اگر ہم پہلوئے نفع و ضرر بھی دیکھتے جاتے — ہمیشہ حسن کوشش کا ثمر بھی دیکھتے جاتے

نہ کچھ ہوتا جو عیسے ہر سحر بھی دیکھتے جاتے — مین جی جاتا اگر وہ اک نظر بھی دیکھتے جاتے

مصیبت مین جو رہتی یاد تیری تیرہ بختون کو — تو جیتے جی شب غم کی سحر بھی دیکھتے جاتے

ملا کیا مرے مرغ نامہ بر کو صید کرنے سے
تماشائی وفائے مشت پر بھی دیکھتے جاتے

چھپا رہتا نہ کتنے نیم جان ہین جان بلب کتنے
ٹہل کر تم جو سوئے رہگذر بھی دیکھتے جاتے

نہ دل کڑہتے کبھی جوہر شناسون کی عطاؤن سے
دم بخشش جو یہ عیب وہنر بھی دیکھتے جاتے

صواب وعیب کہدیتے وہ رنگ ماہ گر ہوتا
ادسے بھی دیکھتے روی قمر بھی دیکھتے جاتے

دم آخر نہ ملتے ہاتھ گر ہم عمر رفتہ مین
کبھی سرمایہ زاد سفر بھی دیکھتے جاتے

ہلا دیتے کلیجہ ہم دل صدچاک دکھلا کے
اگر وہ تیزئے تیغ نظر بھی دیکھتے جاتے

مین مرجاتا مسیحائی کا دعوے وہ اگر کرتے
دکہاتے معجزہ بھی میر اگر بھی دیکھتے جاتے

رہا مین نیم جان جان بخشیان غیرونکی کین تمنے
بگڑتا کیا اگر مڑ کر ادہر بھی دیکھتے جاتے

گلے بے تیغ وخنجر کتنے ہی کٹتے جو وہ تنکے
سر رہی تو لتے جاتے کمر بھی دیکھتے جاتے

سنبھل جاتی مٹی جو لڑکے آپسین یہ غافل گر
مآل اتفاق یکدگر بھی دیکھتے جاتے

جنازہ کوئی قاتل سے اگر احباب لے چلتے
تو ہم کشتہ ہین جسکے اسکا گہر بھی دیکھتے جاتے

دکہاتا منتظم گر تو نہ اپنی شان ستاری
جہان مین کیفر شہر اہل شہر بھی دیکھتے جاتے

انہین کرنا تھا سہل چاک میرا قتل سے پہلے
ہجوم یاس قلب نوحہ گر بھی دیکھتے جاتے

اجل برحق ہے لیکن الحذر الامنی تہا سے ہے
دعائین کین تہین جوان کا اثر بھی دیکھتے جاتے

برا کیا تھا کسی عاشق پہ گر وہ ملتفت ہوتے
ذرا بیداد کا ابھی اثر بھی دیکھتے جاتے

کہان یہ ہوش تہا سودا سے الفت کرنیوالونکو
کہ ہر دم پہلوئے نفع وضرر بھی دیکھتے جاتے

کسی پر گر ہماری طرح معشوقون کا دل آتا
مزہ بیداد کا بیداد گر بھی دیکھتے جاتے

بتا دیتے یون عدو آنکھین بچاتے راہ الفت مین
جفائی ناوک انداز نظر بھی دیکھتے جاتے

خداوندا مآل ایسا **حبیب** رند کا ہوتا

یہ حسرت بے خبر کو باخبر بھی دیکھتے جاتے

جاتا نہین جو دل سے وہ تیرا خیال ہے
جیتا ہون جسپہ مین وہ امید وصال ہے

الفت کی آب وتاب صفائی خیال سے
ہر پیچ دل کا حلقۂ دام ملال ہے

اب زلف پر شکن کا سلجھنا محال ہے
سر پر ترے شکستہ دلونکا وبال ہے

الفت کا پاس ہے نہ وفا کا خیال ہے
بیوجہہ دل دکھانے مین تمکو کمال ہے

انسان کو ادا کا سمجھنا محال ہے
اونکی ہر ایک بات مین پہلو ہی چال ہے

تفریق حسن وعشق مین اے دل محال ہے
کہتے ہین خود جمیل محبّ جمال ہے

روز فراق ہے کبھی شام وصال ہے
دنیا بھی سیر گاہ عروج وزوال ہے

پر بستہ اون کو دیکھکے مرغ خیال ہے
تار نگاہ رشتۂ دام ملال ہے

ذرہ ہے جسکا مہر وہ تیرا جلال ہے
دیکھے گا کیا کوئی کسے تاب جمال ہے

دود چراغ عمر بنا ہے ہر اک نفس
فرقت مین سوز دل کا ہماری یہ حال ہے

سمجھے یہ دوڑ دوڑ کے لب تشنۂ ہوس
بحر جہان بھی ایک سراب خیال ہے

یون زینت مرقع ہستی ہے شکل یار
ممدوح فن نظم مین جیسے مثال ہے

جویائے نقص رہتی ہے حساد کی نظر
خیرہ رخ کمال سے عین الکمال ہے

ساقی کی چشم مست کے لاکھون خراب ہین
یہ مفت کی شراب سبھی کو حلال ہے

عاشق کو اب تو ایک نظر دیکھہ لیجئے
آنکھین کھلین ہین بند زبان سوال ہے

بیگانہ وار پوچھتے ہو مدعاے دل
مین کیا کہون زبان سے صورت سوال ہے

احباب ہین عروج کی کوشش مین رات دن
اور آفتاب عمر سریع الزوال ہے

وان اک یہی جواب ہے اظہار شوق پر
سودائے خام ہے یہ خیال محال ہے

ہے عاشقون کو زہر اجل شربت عسل ۔۔۔ پیغام موت سے ہے کہ نوید وصال ہے

کیا ہو کسی سے دل کی تمنا کا انحصار ۔۔۔ شیشہ مین اِس پری کا اُترنا محال ہے

دل دادہ گان نرگس مخمور یار کا ۔۔۔ نفرت طریق وحشت چشم غزال ہے

ممکن ہے چند روز قناعت کرو **حبیب**
بے ترک حرص رزق مین وسعت محال ہے

لب کو مدحت گوش کو تیری کہانی چاہیے ۔۔۔ ہجر مین کوئی تو شغل زندگانی چاہیے

وصف چشم یار کو جادو بیانی چاہیے ۔۔۔ بہر تسطیر سراپا کلک مانی چاہیے

مثل موسی مین نہین نادیدہ عاشق آپکا ۔۔۔ ہر گھڑی ناحق نہ اتنی لن ترانی چاہیے

جان دی ہے جسنے یاد ابروی خمدار مین ۔۔۔ غسل میت کو اوسے خنجر کا پانی چاہیے

رنج کی کیا بات ہے صدقے ہوا عاشق اگر ۔۔۔ وہ بہت خوش تھا تمہین بھی شادمانی چاہیے

بے تعلق تم تھے یان دلدادہ ہم ہین ای مسیح ۔۔۔ مرنے والونکو نہ ایسی زندگانی چاہیے

کر نشانہ اِس کو پر تیر نظر دل سے نہ کھینچ ۔۔۔ جو خلش کا لطف دے ایسی نشانی چاہیے

حور وش کہنے پہ سمجھے مجکو عاشق غیر کا ۔۔۔ اب تو صاحب کچھہ علاج بدگمانی چاہیے

بار الفت عالم پیری مین اوٹھاسکے کہین ۔۔۔ بوالہوس اسکے لئے روز جوانی چاہیے

آہ عالم سوز سے بیٹھے ہو کیون استنے نڈر ۔۔۔ یہ میرے دلکی لگی تم کو بجھانی چاہیے

جسنے عالم کو بنایا منظر مردم فریب ۔۔۔ دل کو ایسے میہمان کی میہمانی چاہیے

آج اوڑھا ہے ڈوپٹہ آسمانی یار نے ۔۔۔ اے فلک مجکو بلائے آسمانی چاہیے

ذات واجب کی خبر دی کیون نہ ممکن کا وجود ۔۔۔ جو بنا ہے اوس کا آخر کوئی بانی چاہیے

لیجئے تاب و توان باقی ہے اک جان حزین ۔۔۔ سچ بتا اب کیا تجھے اے ناتوانی چاہیے

قدردان اپنا جناب **شاد** کو پایا **حبیب**
اب تو بس ہم کو انہین کی مہربانی چاہیے

فریاد بھی مین کر نہ سکا بے خبری سے
اوس بت کو کیا رام نہ سوز جگری سے

کب دل پہ اثر کرتا ہے ظالم کا تملق
دل کھینچ لیا اوسنے کمند نظری سے

ہے سایہ فگن تازہ نہال چمن حسن
نالے مرے بدنام ہوئے بے اثری سے

اوڑ جاتے تیرے ہوش مرے نغمونسے بلبل
سلتے ہین کہین زخم جگر بخیہ گری سے

ہر لطف سے خالی ہی فروغ دم پیری
نسبت میرے دل کو ہے عقیق شجری سے

دامن کی کلی باد صبا کھول سکے کب
کر شکر کہ مجبور رہون بے بال و پری سے

الفت کا شجر سرو قد ونکی ہے ہری شاخ
روشن ہوا یہ نور چراغ سحری سے

کہتے ہین وہ سنکر خبر رحلت عشاق
ساتر نہین ڈرتے ہین کبھی پردہ دری سے

ہون لاکھ خطر کوچہ دل بر نہ چھٹے گا
عشاق کو باور ہوا یہ بے ثمری سے

نفرت نہین لازم تجھے ظالم عوض رحم
جلدی گیا کہنا تھا ہمین کچھ سفری سے

عامل کرین اکبار اگر بند تو میکش
اوٹھ سکتی ہے ذلت بھی کہین مرد جری سے

کردیتے ہین یون ہرزہ درا کو کملا بند
بیٹھا ہون مین دل کھو کے تیری حیلہ گری سے

اغیار ہوے کب مری ناکامی کا باعث
خالی کرین سو مرتبہ شیشہ کو پری سے

کر غیر کو اپنا کہ مرادون کا نشان دے
لب زخم کے جسطرح ملین بخیہ گری سے

محرومیان پیدا ہوئین آشفتہ سری سے

بیکار رہ پیکان ہے جدا ہو جو سری سے

اعمال **حبیب** جگر افگار کی کشتی
ساحل پہ پہونچ جائیگی اشکونکی تری سے

ملنے سے عار بھی ہی شوق کا اظہار بھی ہے
اونکے انکار مین اک پہلو می اقرار بھی ہے

کبھی نیرنگ سے خالی نہین قدرت کا چمن
جس جگہہ دیکھئے وان پھول بھی ہی خار بھی ہے

ہمیہ گذری جو گذرنی تھی رہی چپ احباب
نکہا یہ ہمین کچہہ ان سے سروکار بھی ہے

آئے ہو گر تو نہ حال شب فرقت پوچھو
ہے وہ افسانہ بھی اک رنج کا طومار بھی ہے

دیکھنا ہو جسے دیکھے میری رونے کی بہار
چشم خونبار بھی ہے ابر گہربار بھی ہے

ٹھنڈھی آہونکا محل داغ محبت کا مقام
آؤ دلمین میرے روشن بھی ہوادار بھی ہے

عقدے الفت کے ہین سو رشتہ جان کی ہمراہ
میری گردن مین یہ تسبیح بھی زنار بھی ہے

پھرے ہے بازار محبت کا یہ دل سودائی
خود بھی بکنے کو ہی تیار خریدار بھی ہے

بے طلب دیتا ہے مالک جسے جو ہو درکار
تیری سرکار سے بڑہ کر کوئی سرکار بھی ہے

جو سزا دے وہ سزاوار ہے اے داور حشر
یہ گنہگار محبت کا گرفتار بھی ہے

دوستی ہو کہ بناوٹ نہین چھپتی اوس سے
یار یارونکا ہے عیارون مین عیار بھی ہے

دم الفت نہ بھرین کس لئے خوبان جہان
فرد ہے حسن مین وہ شوخ طرحدار بھی ہے

ہو نہ کسطرح اوسے راہ عدم کا کھٹکا
ناتوان جو ہے گناہون سے گرانبار بھی ہے

تیرے دربار مین اک شان سے سب آتے ہین
ہے گدا جسمین اوسی جامہ مین زردار بھی ہے

دیکھین بے خود سے وہ راضی ہو کہ خودداروںسے
زاہد خشک بھی ہے عاشق سرشار بھی ہے

تم سے جو جسنے کہا تہا وہ خدارا کہہ دو
ہین مخالف بھی حبیب جگر افگار بھی ہے

یون ہین دل منظور ہے صاحب اگر لے لیجئے
ہم بھی سمجھین گے اسے حق نظر لے لیجئے

شاد ہوگی روح کچہہ لوگونکی جی اوٹھین گے کچہہ
چلتے چلتے اپنے کشتونکی خبر لے لیجئے

بک رہی ہین پارہ ہای لخت دل مٹی کے مول
آیئے سودائے بازار سخن لے لیجیے

کہنے والا ہائے اتنا بہی وہان کوئی نہین
خط لئے بیٹہا ہے کب سے نامہ بر لے لیجیے

ماہ چمکے مہر بنکر اپنے اک عارض کا نور
شام کو دید یجیے وقت سحر لے لیجیے

دن بہت غفلت مین کاٹے آئے اب ہوش مین
کوچ ہے درپیش کچہہ زاد سفر لے لیجیے

جنبشِ ابرو ہی کافی قتل عاشق کے لئے
بہر زینت یون سہی تیغ و سپر لے لیجیے

اچہی قسمت لائی پہلے خدا کے گہر سے پہر
مال و دولت کی ہوس ہو جسقدر لے لیجیے

کیون یہ سب طول امل مہمان سرائے دہر مین
چار دن راحت کا سامان مختصر لے لیجیے

دیکہئے پہر شوق سے گلزار عالم کی بہار
پہلے غنچونکی طرح مٹہی مین زر لے لیجیے

دلمین آداب دعا ملحوظ رکہئے دو گہڑی
تازہ پہر نخل اجابت کا ثمر لے لیجیے

مال و زر صدقے کیا دل دیدیا پہر کچہہ نہین
واہ صاحب اب کسیکا مفت گہر لے لیجیے

نذر کرتا ہے دل و دیدہ آشنا اپنا حبیب
آپکو پاس محبت ہے اگر لے لیجیے

پلا ساقی مئے گلرنگ کالی گہٹ آئی
چہپا لیکو گیٔ مستی تیکے کمسر کی ردا آئی

سنا بہی سطرحسے تیرے عاشق کی قضا آئی
اجل آغوش کہولے صورت لطف خدا آئی

جیل ہے ساتہ حسن صورت و تاب و توان لیکر
ٹہر کچہہ ای جوانی تو جو آئی بہی تو کیا آئی

جہان مین بے عرق ریزی کے دولت بن نہین سکتی
ہوس مین مٹگئے لاکہون کسیکو کیمیا آئی

فلک تجہکو نہ آئی چارہ سازی ہم غریبونکی
جو آیا بہی تو کیا آیا ستم آیا جفا آئی

ملے ہمدردو اور ونکی مصیبت کا قلق سمہکر
گیا زنگ کدورت دلسے تب کامل صفا آئی

شناسا دل تہا ہر تیر نگاہ یار کا گویا
دہان زخم سے پیہم صدائے مرحبا آئی

کبھی بدلا نہ میرا خواب غفلت خواب راحت سے
نظر کب عالم رویا مین شکل مدعا آئی

کہون کیا کیون پہرا مین وادی وحشت مین سرگردان
نظر کے سامنے اوس بت کی صورت بارہا آئی

تمہارے عارض پرنور پر شیدا ہوئی ایسی
صباحت ہو کے روے ماہ کامل سے جدا آئی

دئے دنیا مین آکر کیسے کیسے امتحان دل نے
بتون کا عشق بنکر بارہا یاد خدا آئی

توکل نے لباس فقر مین ایسا غنی رکھا
نظر ہر چشم منعم مین شکل کشکول گدا آئی

یہان کی آہ مین نے وہ اودہر دل تھام کر بولے
کدہر سے آج آواز حبیب مبتلا آئی

ہونے والی بات ان پر یون طبیعت آگئی
دل مین آنکھونکی طرف سے پیاری صورت آگئی

رخ سے ملک کاکل مشکین کی نکہت آگئی
ساتھہ جام آب حیوان لیکے ظلمت آگئی

یاد وقت نزع کس گلرو کی صورت آگئی
موت آئی یا بغل مین حور جنت آگئی

یا علی کہکر پیا جس وقت جام آب سرد
بادۂ تسنیم کی ہونٹونپہ لذت آگئی

دیکے دل اون کو جو فرقت مین بہائے ہمنے اشک
دامن تر خود پکار اوٹھا کہ قیمت آگئی

ہوگا پایان شب غم مطلع صبح امید
کٹ بہی جائیگی یوہین جیسے مصیبت آگئی

آب خجلت روے زیبا پر بنا دل کا غبار
ہوگئین جب اونسے چار آنکھین مروت آگئی

خاک کوے یار نے ہمکو بنایا خاکسار
رہتے رہتے ایک با تاثیر صحبت آگئی

جانکنی مین رکھدیا سینہ پہ کسنے اپنا ہاتھہ
دل مین قوت آگئی رخپر بشاشت آگئی

لطف از خود رفتگی پر مٹے شاہد پرست
ہاتھہ سے جاتا رہا دل جب طبیعت آگئی

دل کے ہر گوشہ مین الفت کے خزانہ ہین نہان
اس خرابی مین تو دنیا بھر کی دولت آگئی

ناز پر مین مٹ گیا اون کو پسند آیا نیاز
اونکی خو مجھمین تو اون مین میری سیرت آگئی

دیکھکر فرد گنہ کانپا جو میرا بند بند
پھر تسکین دل مین اُمید شفاعت آگئی

جیب مرقد سے نکالے پھر میری وحشت نے ہاتھ
اب تو نوبت تا بہ دامان قیامت آگئی

چین سے جی بھر کے ہم سونے نپائے قبر مین
لیٹتے ہی غل اوٹھا صبح قیامت آگئی

مجھکو مٹی مین ملا کر حسرتین رخصت ہوئین
بال کھولے قبر پر صبح قیامت آگئی

حشر برپا کر دیا کس کے خرام ناز نے
خفتگان خاک چلائے قیامت آگئی

یون کھلے ہم پر رموز عالم کون و فساد
لطف حق سے جسطرح لقمان کو حکمت آگئی

قبر عاشق پر پڑا جب اون کا دامان نظر
دلمین چھنکر سات پردون سے کدورت آگئی

دونون کہتے ہین اوسے میرے سیوا دیکھے نہ غیر
مردم دیدہ مین بھی اب تو رقابت آگئی

قبر سے اوٹھیگا یہ کہتا ہوا اک دن **حبیب**
کام اپنے الفت شاہ ولایت آگئی

سمجھکر اپنا گھر مہمان سرا مین کی بسر تو نے
کیا ابتک نہ غافل ٹھیک سامان سفر تو نے

شب وصل صنم کی باتون باتون مین بسر تو نے
کہا افسانہ فرقت سے اے دل تا سحر تو نے

ہوئین جب بند آنکھین میری تب دیکھا ادھر تو نے
خبر لی فتنہ گر آخر بنا کر بے خبر تو نے

نقاب گل اوٹھی نرگس پہ بلبل کی یہ قدغن ہے
نکلواؤن گا مین آنکھین اگر دیکھا ادھر تو نے

کیا کیا مردم دیدہ پہ احسان سوزن مژگان
سیا کس دن بشفقت چاک دامان نظر تو نے

ملا بے فیض سے قطرہ بھی کوئی اے صدف تبلا
یہ چلو مدتون رکھے تہ آب گہر تو نے

جلایا آب اشک گرم کو اے آہ ناکامی
لگا کر برف مین ساغر کیا ٹھنڈا جگر تو نے

جواب نامہ اونسے لوٹ کر قدمون پہ لکھوایا
کیا ہے کار انسان آج مرغ نامہ بر تو نے

لکھا تھا جو مقدر مین بہر صورت وہ پیش آتا
ہمیشہ لے ہوس ناحق پھرایا در بدر تو نے

محبت کی کشاکش مین بہا خون ہو کے آنکھون سے
ریاض دہر مین خندان نہو گا دیکھہ اے منعم
یقین ہوتا ہے پہر بہولی رہ باب اجابت کو
گری برق نظر پہر خرمن صبر و تحمل پر
نہین آتا خیال غیر وہ سکہ بٹھایا ہے
چھری سے کم نہین یہ بدگمانی جان بلبل کو
تیری مستانہ چالین دل جلونکو سیف بران ہین

کیا جب منفعل دل کو ادہر مینے ادہر تونے
مثال غنچہ مٹھی مین جو رکھا اپنا زر تونے
کہان جا کر دہائی دی اسے دعائے بے اثر تونے
کرامت اپنی دکھلائی نہ اس دم چشم تر تونے
بڑی کوشش سے پائی کشور دل پر ظفر تونے
قفس مین رکھہ کے ای صیاد کیون باندہی ہین پر تونے
وہ خود بجھتی بجھائی شمع کیون باد سحر تونے

حبیب رند سرمستی مین بہی تہا اپنے مسلک پر
پہرایا اسکو ہو کر ساتھہ ناحق راہبر تونے

ملتے ہین زمانے مین کہان پوچھنے والے
دے حکم دریچہ سے ادہر دیکھنے والے
کسطرح تیرے تیر تغافل سے بچے جان
اتنا تجھے کہنا تہا وہ جب آئے تہے ای غش
ہوش و خرد و صبر گئے اے غم فرقت
تکلیف لحد کشتۂ الفت پہ ستم ہے
دل بیٹھہ گیا عشق کے کوچہ مین مچل کر
دیکھے تیر اکشتہ نہ کبہی آنکھہ اوٹھا کر
ملنا ہے جسے خوگر بیداد بنا کے
آزاد تیرے دست نگر بیٹھے ہین ساقی

ارمان تو ہزارون ہین اگر کوئی نکالے
رستے پہ جو بیٹھا ہے کوئی اسکو بلالے
آئی ہے قضا سر پہ تو ٹلتی نہین ٹالے
اک لحظہ تو ٹھیرو یہ ذرا ہوش مین آلے
باقی ہے فقط جان جو لینا ہے تو آلے
رستے ہی مین کردو اسے مٹی کے حوالے
جو جامہ سے باہر ہوا دسے کون سنبھالے
گر خضر کہین لائے ہین ہم آب بقا لے
کسطرح نہ کچھہ دن ہوا بہی وعدے کو ٹالے
دینا ہے جو کچھہ دیکے فقیرون کی دعا لے

منت سے عدم کی سفر ہی رک نہین سکتی
دیکھین بہی کوئی ان روٹھے ہوؤن کو تو منا لے

اُف اُف کی صدا منہ سے نکلتی ہی دم ضبط
مجبور ہون احباب جو سمجھین اسے نالے

وہ آج حنا باندہ کے ہاتھون مین جو سوئین
کچھ بیخودی شوق بہی رنگ اپنا جما لے

دانا ہے تو نادانون کی صحبت سے حذر کر
بینا ہے تو فیض نظر اہل صفا لے

سمجھین رہ الفت مین اوسے بستر گل پانون
تلوؤن مین پڑین دشت نوردی سے جو چھالے

ظالم کو ہے شوریدگی ظلم حلاوت
خنجر کی زبان مین بہی کہین پڑتے ہین چھالے

پرسش سے لرزتا ہے حبیب جگر افگار
ستار اسے دامن رحمت مین چھپا لے

ہان ہان کے سیوا کچھ نہین گرد او وفا لے
بدعہد ہے آخر جو کوئی لے بہی تو کیا لے

کہتے ہین ترے نقش قدم دیکھنے والے
بینا ہے جو ان چشمونکو آنکھونسے لگا لے

آسان ہے کوہ الم و غم کا تحمل
شہزور وہ ہے دلکو جو دنیا سے اٹھا لے

لازم ہے نباہے اوسے دم تن مین ہے جبتک
جس بات کو انسان کبہی منہ سے نکالے

عارف کی نظر مین مئی وحدت سے بہری ہین
پیمانے گل شوخ کے لالے کے پیالے

حق بین جو نگاہین ہون تو انصاف کرے دل
کج فہمونکی آنکھونمین تعصب کے ہین جالے

کہتی ہے نظر مجھسے دکہا کر تیری تصویر
دل مین اسے رکھ لے اسی آنکھونمین بٹہا لے

پچھتاؤگے شوریدہ سرون کو نہ رلاؤ
سو لون کو تہہ خاک جگا دینگے یہ نالے

بنتے نہین مرغ قفسی رنگ کے طائر
آزاد ہین ان کو کوئی پالے کہ نہ پالے

سمجھے کوئی کس طرح سے اوس شوخ کا منشا
جو بات کہے ایک سے اور ایک پہ ڈہالے

واعظ نہ بنین عاشق و معشوق کے مصلح
رنگ انکے انوکہے ہین تو ڈہنگ انکے نرالے

وہ شوخ کرے قبر پہ آنے کا جو وعدہ | مرجائیں یہ فرقت کی جفا جھیلنے والے

رہتا ہے حبیب اپنے خیالات میں سرشار
کون اسکو نصیحت کرے کون اسکو سنبھالے

چل گئی تیغ ادا تیر نظر سے پہلے | ہوگیا کام میرے دل کا جگر سے پہلے
وہ چلے گھر سے تو پلٹا میرا دم آنکھوں سے | آگیا ہوش میں آنے کی خبر سے پہلے
یوں سہی ہوگئے ہم آپکی الفت میں فقیر | آج کرتے ہیں گدائی اسی در سے پہلے
بعد خالق سبقت اشرف مخلوق کو ہے | فلک نہیں اسمیں بشر ہی تھے بشر سے پہلے
دور کیوں جاتے ہو گر دل سے ہو مشتاق جمال | اپنے انفاس کو دیکھو تو نظر سے پہلے
کیا ہے طالب عقبےٰ کو خیال دنیا | منزلیں کرتی ہیں گھر دل میں سفر سے پہلے
رزق مقسوم بہر طور یہیں ملتا ہے | آیا ہر پھر کے گیا جو تیرے در سے پہلے
آتش فتنہ خموشی میں بھڑکتی ہے کہیں | جب لڑے سنگ صدا نکلی شرر سے پہلے
فکر بے سود ہے جب جان کے لالے پڑجائیں | چاہیے نفع کی تدبیر ضرر سے پہلے
کھلگیا یہ بھی ہیں دو خامہ ایجاد کے نقش | نام روشن تھا تیرا شمس و قمر سے پہلے
فکر شہرت کبھی زیبا نہیں بے کسب کمال | عیب کو دیکھتے ہیں لوگ ہنر سے پہلے
جس سے آغاز ہے ہوتا ہے اسی پر انجام | تخم آخر ہے ثمر سے تو شجر سے پہلے
پیچ و تاب اپنا گوارا ہو تو دے اور کو رنج | زلف دلدار نے بل کھائے کمر سے پہلے
شہرت نقص ہی آفاق میں جاہل کا فروغ | صبح کاذب ہے جو ہوتی ہے سحر سے پہلے

شاد شادان ہیں تو مغموم رہیگا نہ حبیب
غدر نالہ صبح کی ہوئی تھی اسی گھر سے پہلے

دل لیگا تیرا طرّۂ طرّار اور بھی | جادو ہے یہ سلاست گفتار اور بھی

دامن مین بھیگنے کو ہین کچھہ تار اور بھی | دو چار قطرے دیدۂ خونبار اور بھی

زاہد تو بولے ہوش مین واعظ ہین ساقیا | بیٹھے ہین ان کی آڑ مین دو چار اور بھی

دیکھے جو عاشقون نے وہ نیرنگ کچھہ نہی | بدلیگی رنگ چشم فسون کار اور بھی

دو چار خون کرکے ستمگر کدھر چلا | بیٹھے ہین جان دینے کو دو چار اور بھی

شہرہ جہان مین بڑھگیا یوسف سے آپ کا | کیا ہے خیال گرمئ بازار اور بھی

سنتے ہو گر تو کہتے ہین ورنہ نہین ہے | کچھہ حال دل ہے قابل اظہار اور بھی

شاہ و گدا ہین سب میرے مالک سے ملتجی | اس سے بڑی ہے کیا کوئی سرکار اور بھی

میرے پری جمال کا ثانی نہین کوئی | ہونگے ہین جہان مین طرحدار اور بھی

ساقی ہے دل تو سیر پہ نیت بھری نہین | بھر بھر کے جام دے ہین دو چار اور بھی

عصیان سے مجکو کرکے سبکدوش ای رحیم | احسان سے اپنے کردے گرانبار اور بھی

ساقی نے آنکھہ سے جو اشارہ کیا کہ لو | ہم پی کے جام ہوگئے سرشار اور بھی

کافی نہوگا حشر کا اک دن حساب کو | نکلے جو مجھسے چند گنہ اور بھی

میرے کریم کو وہی سائل پسند ہے | لے لیکے کہتا جائے جو ہر بار اور بھی

اہل سخن مین تشنۂ فیض رشید دکن
باقی ہے اک حبیب نمک خوار اور بھی

تمت بالخیر